# گلشنِ ہمیشہ بہار

(تذکرہ شعرائے اُردو)

مصنّفہ

نصراللہ خاں خویشگی

مرتّبہ

ڈاکٹر اسلم فرخی

انجمن ترقیِ اُردو

بابائے اُردو روڈ۔ کراچی

خویشگی، نصر اللہ خان

**گلشن ہمیشہ بہار: تذکرۂ شعراء**

Khweshgi, Nasrullah Khan

**Gulshan Hamesha Bahar: Tazkirah-e- Shoara**

# گلشنِ ہمیشہ بہار

(تذکرۂ شعراء)

مُصنّفہ

نصراللہ خان خویشگی

مُرتبہ

ڈاکٹر اسلم فرّخی

انجمن ترقّی اُردو پاکستان

بابائے اُردو روڈ۔ کراچی ۱

سلسلۂ مطبوعات انجمن ترقی اردو ۳۲۷



اشاعتِ اوّل — ۱۹۶۷ء

تعداد — گیارہ سو

طباعت — انجمن پریس

زیرِ اہتمام — محمد مصلح الدین سعدی



قیمت

سات روپے



یادبود

جشن فرخندهٔ تاجگذاری

محمّدرضا پهلوی آریامهر

شاهنشاهِ ایران

و

علیاحضرت فرح پهلوی

شهبانوی ایران

آبانماه ۱۳۴۶

# مندرجات

# حرفے چند

اعلیٰ حضرت محمد رضا شاہ پہلوی آریا مہر شہنشاہ ایران اور ملکۂ فرح پہلوی شاہبانوی ایران کے جشن تاجپوشی کے مبارک موقع پر انجمن ترقی اردو چار کتابیں اور مجلۂ "اردو" کا خاص نمبر شائع کر رہی ہے۔

انجمن ترقی اردو باقاعدہ طور پر آج سے پچپن برس پہلے وجود میں آئی تھی۔ اگرچہ انجمن کا کام اس سے بہت پہلے شروع ہو گیا تھا لیکن ۱۹۰۳ء سے ۱۹۱۲ء تک اس کی حیثیت آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے ایک شعبے کی تھی۔ انجمن کے پہلے سیکریٹری ہمارے مشہور مورخ اور ادیب مولانا شبلی نعمانی تھے۔ جن کی شہرۂ آفاق تصنیف "شعرالعجم" کا ترجمہ ایران میں شائع ہوچکا ہے۔

اگرچہ بنیادی طور پر انجمن کا کام اردو زبان و ادب سے متعلق ہے مگر اس نے اپنی نصف صدی سے زیادہ عرصے کی سرگرمیوں کو محض اردو تک محدود نہیں رکھا۔ انجمن اب تک کئی ایسی گراں قدر کتابیں اور مقالے شائع کر چکی ہے جن کا فارسی زبان اور ادب سے تعلق ہے۔

شہنشاہ ایران کے جشن تاجپوشی کے مبارک موقع پر انجمن جو کتابیں شائع کر رہی ہے، وہ اس ادارے کی ان خدمات میں جو فارسی زبان و ادب سے متعلق ہیں، ایک بیش بہا اضافہ ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان علمی و تحقیقی تالیفات کو اہل علم قدر کی نگاہوں سے دیکھیں گے۔

میں انجمن روابط فرہنگی ایران و پاکستان کی طرف سے انجمن ترقی اردو اور اس کے فاضل صدر جناب اختر حسین کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔

ممتاز حسن

صدر

انجمن روابط فرہنگی ایران و پاکستان

کراچی

# دیباچہ

• جمیل الدین عالی
معتمد اعزازی

اس بار انجمن کے اشاعتی پروگرام میں بربنائے محبت کچھ نہایت مفید اضافے کئے گئے ہیں۔

ایران اور پاکستان کے ثقافتی روابط نہ صرف بہت پرانے ہیں بلکہ پاکستان پر ایران کی زبان اور تہذیب نے جو گہرے اثرات مرتب کئے ہیں ان سے ساری دنیا واقف ہے۔

ان قدیم روابط کے علاوہ پاکستان اور ایران کی مسلسل اور مستحکم دوستی بھی ضرب المثل ہوگئی ہے۔ جب سے پاکستان وجود میں آیا ہے دونوں ملکوں کے عوام میں ایک دوسرے کے لئے خلوص اور خیر سگالی کے جذبات روز بروز بڑھتے جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ خوش قسمتی سے دونوں ملکوں کی حکومتیں بھی ایک دوسرے کی بہترین دوست ثابت ہوئی ہیں اور باہمی اعتماد کی فضا میں ہر جہتی تعاون کے نئے نئے منصوبوں پر عمل کرتی رہتی ہیں۔

ایران کے حکمراں اور اہل ایران اہل پاکستان سے جیسی محبت کرتے ہیں اس کا ایک روشن ثبوت ہمیں اس وقت بھی ملا جب بھارت نے پاکستان پر حملہ کر دیا تھا۔ اس وقت ایران نے جس جرات اور ہمدردی سے پاکستان کا ساتھ دیا تھا پاکستان کے لوگ اسے کبھی فراموش نہیں کر سکتے۔

ہمارے لئے یہ بڑے فخر اور خوشی کی بات ہے کہ آج ایران اور پاکستان کی دوستی دنیا بھر میں ایک مثال کے طور پر پیش کی جاتی ہے۔

۲۶ اکتوبر کو ہمارا محبوب، باوفا اور مضبوط دوست ایران اپنے سربراہ اعلیٰ حضرت شہنشاہ رضا شاہ پہلوی کا جشنِ تاجپوشی منا رہا ہے اور ہماری حکومت اور عوام

اور ہمارے تہذیبی ادارے اپنے ہمسائے کی تقریب میں اپنے اپنے طور سے شریک ہو رہے ہیں۔
اس موقع پر انجمن بھی چند کتابیں شائع کر رہی ہے جو انجمن کے فارسی محفوظات سے ترتیب دی گئی ہیں۔ اُردو فارسی کا جو رشتہ ہے اس کی تفصیل بیان کئے بغیر یہ عرض کر دیا جائے کہ انجمن کے پاس نہ صرف بہت سی کمیاب فارسی مطبوعات موجود ہیں بلکہ ایسے فارسی نوادر بھی محفوظ ہیں جو اردو کے مآخذ پر کام کرنے میں نہایت مفید ثابت ہوئے ہیں۔
اس موقع پر یہ مناسب سمجھا گیا کہ اہل ایران کی خوشنودیِ خاطر کے لئے انھی کی زبان میں چند کتابیں پیش کی جائیں جن سے ہمارے اور ان کے قدیم روابط کی مزید یادیں تازہ ہو جائیں۔ چنانچہ مندرجہ ذیل کتابیں شائع کی جا رہی ہیں۔

## تذکرہ ہمیشہ بہار

اس کے مولف کشن چند اخلاص ہیں جنھوں نے بارھویں صدی ہجری کی ابتدا میں شعرائے فارسی پر کام کیا تھا۔ اس تذکرے کو ہمیشہ سے ایک خاص اہمیت حاصل ہے کیونکہ اس میں مصنف نے اپنے معاصرین کے حالات جمع کئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ مولف نے اپنے پیش رو تذکرہ نگاروں سے استفادہ کیا ہے لیکن خود انھوں نے بہت سی قابل قدر معلومات کا بھی اضافہ کیا ہے۔ اس تذکرے میں تین سو سے زیادہ شعرا کا ذکر ہے۔
جس نسخے کی بنیاد پر اس کا متن تیار ہوا ہے اس کے بارے میں غالب گمان یہ ہے کہ وہ خود مولف کے ہاتھ کا تحریر کردہ ہے۔ اسے ڈاکٹر وحید قریشی نے بڑی محنت سے مرتب کیا ہے۔ بعض وجوہ سے مخطوطے کا پورا متن شائع کرنا ممکن نہ تھا اس لئے فی الحال ایک تہائی حصہ چھپ رہا ہے۔ اور اس طرح بہت قیمتی معلومات کی چند زریں جھلکیاں پیش کی جارہی ہیں۔ تذکرے کا یہ حصہ رسالہ "اردو" کے اُس خاص نمبر میں شامل ہے۔ جو فارسی زبان و ادب سے متعلق ہے۔ یہ تذکرہ کتابی صورت میں بھی عنقریب شائع ہو جائے گا۔

## تذکرہ گلشن ہمیشہ بہار

اسے نصر اللہ خاں خویشگی نے ۱۸۵۲ء میں تالیف کیا تھا اور یہ اسی سال شائع بھی ہو گیا تھا۔ لیکن پھر یہ تذکرہ ایسا معدوم ہوا کہ بہت سے اہل علم نے تو اس کے وجود ہی سے انکار کر دیا۔ اس اعتبار سے اس تذکرے کی اشاعت ایک طرح کی ادبی بازیافت ہے۔ اس میں بیشتر شعرائے اردو کا ذکر ہے لیکن ضمنی طور پر ان فارسی گو شعرا کے حالات بھی آگئے ہیں جن کے حوالے بہت سے دوسرے تذکروں میں نہیں ملتے۔ اس کے مرتب ڈاکٹر اسلم فرخی ہیں۔

## فارسی زبان و ادب

انجمن کا سہ ماہی "اردو" گزشتہ پینتالیس برس سے شائع ہو رہا ہے۔ اور اس میں فارسی زبان و ادب کے متعلق بہت سے مقالات شائع ہوئے ہیں" اردو" کی پرانی جلدیں تقریباً نایاب ہو گئی ہیں۔ اس کے علاوہ ان مضامین کی افادیت آج بھی نہ صرف برقرار ہے بلکہ بڑھ گئی ہے۔ چنانچہ انجمن نے طے کیا کہ ان مضامین کا ایک انتخاب شائع کر دیا جائے اور ہماری خوش قسمتی ہے کہ ہمارے محترم پیر حسام الدین راشدی نے اپنی گوناگوں مصروفیات کے باوجود اس معاملے میں ہماری معاونت کی۔ یہ انتخاب انھوں نے بڑی محنت اور توجہ سے فرمایا ہے

## فہرست مخطوطات فارسی

انجمن کے کتب خانہ خاص میں اردو مخطوطات کے علاوہ فارسی اور عربی مخطوطات کا ایک بڑا ذخیرہ بھی موجود ہے اور ان میں سے بیشتر مخطوطات اپنی قدامت، موضوعات اور روش تحریر کی بنا پر تاریخی اہمیت رکھتے ہیں۔ انجمن نے طے کیا کہ ان کی وضاحتی فہرست شائع کر دی جائے لیکن مزید جائزہ لیا گیا تو معلوم ہوا کہ ابھی اس کام کی تکمیل میں وقت لگے گا لیکن ان مخطوطات کی ایک اجمالی فہرست بھی اہل علم کے لئے کوئی چھوٹی موٹی خوش خبری نہیں ہے۔ یہ فہرست چونکہ پہلی بار شائع کی جا رہی ہے اس لئے اس کی

اہمیت و افادیت کے اثرات آہستہ آہستہ ظاہر ہوں گے۔ فی الحال تو فارسی دانوں اور فارسی پر کام کرنے والوں کے لئے یہ ایک چونکا دینے والے انکشاف کی حیثیت سے پیش کی جا رہی ہے۔

---

امید ہے کہ ایران اور پاکستان کے اہل نظر ان کتابوں کو پسند کریں گے اور بطور خاص ایران کے دوست انجمن کے اس اقدام کو ہمارا خراج عقیدت سمجھ کر قبول فرمائیں گے

ع یہی کچھ ہے ساقی متاعِ فقیر

واضح رہے کہ انجمن ان کتابوں کی اشاعت کی ضرور ذمہ دار ہے لیکن اصل میں اس موقع پر ان کی ترغیب اشاعت کا سہرا ہمارے دو ارکین منتظمہ کے سر ہے جو اپنی ذاتی حیثیتوں میں بھی ملک کے جیّد اہلِ علم میں شمار ہوتے ہیں۔ یہ دو حضرات جناب ممتاز حسن اور جناب پیر حسام الدین راشدی ہیں جو فارسی زبان سے بے حد شغف رکھنے کے ساتھ ساتھ پاک ایران ثقافتی تعلقات کے فروغ میں نمایاں کارکن ثابت ہوئے ہیں۔ انھی حضرات کی تحریک پر صدر انجمن جناب اختر حسین نے مہلت کم ہونے کے باوجود ان کتابوں کی ترتیب و اشاعت پر توجہ فرمائی اور یوں انجمن کے اشاعتی منصوبوں میں یہ قابل قدر اور یادگار اضافے ہوئے۔

ان حضرات کا تعاون انجمن کے اہم ترین اثاثوں میں شمار ہوتا ہے۔



# فہرست شعرا

## خیابانِ الف

## خیابان بائے موحدہ

## خیابان ہائے حطی

## خیابانِ خائے معجمہ



## خیابانِ دال مہملہ

## خیابانِ شینِ معجمہ

## خیابانِ صاد مہملہ



## خیابانِ ضاد معجمہ



## ۲۵۰۔ خیابانِ طائے مہملہ

## خیابان ظائے معجمہ



## خیابان عین مہملہ

## خیابان غین معجمہ

## خیابان کاف عربی و فارسی

## خیابانِ لام



## خیابانِ میم

## خیابانِ نون

## خیابان ہائے ہوز



## خیابان یائے تحتانی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شعرائے اُردو کی تذکرہ نویسی کی روایت میں ابتدا ہی سے انتقامی اور جوابی کارروائی کا جذبہ نظر آتا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ جوابی کارروائی کرنے اور انتقام لینے والا عموماً فائدے میں نہیں رہتا کیونکہ منفی جذبہ یا تحریک دیرپا اثرات کی حامل نہیں ہو سکتی اور نہ لوگوں کو اس کی صداقت کا صحیح احساس ہو سکتا ہے۔ تاہم شعرائے اُردو کے تذکروں کی تالیف میں یہ منفی جذبہ عام طور پر نمایاں نظر آتا ہے۔ اور اس منفی جذبے نے کسی نہ کسی حد تک تذکرہ نویسی کی روایت کو آگے بڑھایا ہے۔ چنانچہ میر تقی میر کے تذکرے 'نکات الشعرا' کے جواب میں سید فتح علی حسینی گردیزی نے 'تذکرہ ریختہ گویان' مرتب کیا اور میر کے تنقیدی نظریے کو 'خوردہ گیری' اور 'عیب جینی' قرار دیا۔ لچھمی نراین شفیق نے بھی اپنا تذکرہ 'چمنستان شعرا' اسی میر شکنی کے جذبے سے متاثر ہو کر تالیف کیا تھا۔ شفیق کا مطمح نظر یہ تھا کہ انعام اللہ خاں یقین کے سلسلہ میں میر کے اعتراضات کا مسکت جواب لکھا جائے اور یقین کو میر سے بڑا شاعر ثابت کیا جائے۔ اس کے علاوہ بعض تذکرہ نگاروں کے یہاں میر کی اختصار پسندی کے خلاف واضح ردعمل ملتا ہے۔ حکیم قدرت اللہ قاسم کا 'مجموعہ نغز'، خوب چند ذکا کا 'عیار الشعرا' اور نظم الدولہ سرور کا 'عمدہ منتخبہ' اسی ردعمل کا مظہر ہیں۔ ان تذکروں میں اختصار کے بجائے 'جامعیت بلحاظ اسما و افراد' کا رجحان ملتا ہے۔ بہر حال ردعمل اختصار کے خلاف ہو یا صاحب تذکرہ کے اسلوب 'تنقیدی نقطہ نظر' اور اصابت رائے کے خلاف، تذکرہ نویسی کی روایت منفی جذبات کے باوجود آگے بڑھی اور شعرائے

اردو کے متعدد تذکرے مرتب ہو گئے۔

۱۲۴۸ھ میں نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ وحسرتی نے گلشن بے خار کے عنوان سے شعرائے اردو کے ایک تذکرے کی ابتدا کی اور ۱۲۵۰ھ کے آخر تک اسے مکمل کر دیا۔ یہ وہی شیفتہ ہیں جن کے بارے میں مرزا غالب نے کہا ہے ؎

غالب بفن گفتگو ناز د بدیں ارزش کہ او

ننوشت در دیوان غزل تا مصطفےٰ خاں خوش نکرد

حالی نے یادگار غالب میں شیفتہ کی اصابت رائے، فطری سادگی اور ذوق شعری کی بہت تعریف کی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ شیفتہ شعر فہمی اور ادبی ذوق کے اعتبار سے یگانہ روزگار تھے۔ مومن اور غالب جیسے نازک مزاج اور باکمال ان کے ذوق شعری کے مداح اور معترف تھے اور حالی نے تو صاف صاف اس بات کا اقرار کیا ہے کہ انہیں سب سے زیادہ فائدہ شیفتہ کی ہم نشینی سے ہوا اور شیفتہ نے ان کے ذوق شعری پہ جلا کی۔ جلا ہی نہیں کی بلکہ نقد و انتقاد اور دید و دریافت کی صلاحیت کو ابھارا۔ گلشن بے خار چھ سو چالیس شعرا کا مبسوط تذکرہ ہے۔ ڈاکٹر اسپرنگر کے بقول " اس میں تقریباً چھ سو شعرا کا مختصر حال ہے جو زیادہ تر تذکرہ قاسم سے ماخوذ ہے۔ لیکن بہت سے تذکروں سے زیادہ صحیح ہے۔" خدا معلوم ڈاکٹر اسپرنگر نے گلشن بے خار کو تذکرہ قاسم سے ماخوذ قرار کیوں دیا۔ یا تو انہوں نے گلشن بے خار کو غور سے پڑھا نہیں یا پھر جان بوجھ کر اغماض برتا۔ گلشن بے خار میں شیفتہ نے قاسم کے ترجمے میں واضح طور پر لکھا ہے " تذکرہ در حال فکر ریختہ نگاشتہ است و بملاحظہ نرسیدہ " ظاہر ہے کہ شیفتہ کے اس واضح بیان کے بعد اخذ و استفادہ کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ دراصل گلشن بے خار کی مقبولیت، شہرت اور اعتبار کا سبب شاعروں کا مختصر حال نہیں ہے اگرچہ اس اختصار میں میر کے اختصار کی تشنگی کا احساس نہیں ہوتا کہ شیفتہ نے ضروری اور مناسب تفصیل کو ہر جگہ مدنظر رکھا ہے اور معاصرین کے سلسلہ میں اپنی قابل اعتماد ذاتی معلومات سے

پورا پورا فائدہ اٹھایا ہے۔ گلشن بے خار کو مقبولیت، شہرت اور اعتبار حاصل ہونے کی بنیادی وجہ شیفتہ کا صحیح شعری ذوق اور ان کی تنقیدی صلاحیت ہے۔ شیفتہ نے یہ کوشش کی ہے کہ روشِ عام اور ہمہ رانیکی یادکردن کے اصول سے بلند ہو کر ہر دور کے شعرا کے کلام کا تنقیدی جائزہ لیا جائے اور ان کا شاعرانہ مرتبہ از سرِ نو متعین کیا جائے۔ گویا شیفتہ نے یہ کوشش کی ہے کہ اردو شاعری اور شاعروں کا دیانت دارانہ جائزہ لیا جائے۔ اس جائزہ کا مقصد شعراء کی بازیافت نہیں بلکہ ان کے کلام اور شاعرانہ رتبے کا تعین نو ہے۔ شیفتہ سے پہلے اس قسم کی کوشش کا احساس میر کے تذکرے میں بھی کارفرما نظر آتا ہے۔ لیکن میر اکثر اوقات بیدردی طنز و تعریض اور تلخی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ حاتم اور یقین کے ترجموں میں ان کا لہجہ بڑا درشت اور ناروا ہو گیا ہے اور اس درشتی نے میر کی تنقیدی عظمت کو کافی نقصان پہنچایا ہے۔ گردیزی، قائم، شفیق، مصحفی، میر حسن، قاسم، ذکا، سرور اور اسی عہد کے دوسرے تذکرہ نگاروں کے یہاں تنقیدی جائزے کی حیثیت ضمنی ہے۔ شاعرانہ مرتبے کے تعین اور کلام پر دیانت دارانہ رائے کے بجائے بیشتر تذکرہ نگاروں نے تعریف و توصیف کو اپنا شعار بنایا ہے کسی نے ضبط سنین کی کوشش کی ہے۔ کسی نے سوانحی حصہ پر زیادہ توجہ کی ہے۔ کسی نے شعرا کی سیرت ابھارنے کے سلسلہ میں دلچسپ واقعات، حکایتوں اور لطیفوں سے کام لیا ہے (ان سب کی اہمیت اپنی اپنی جگہ مسلّم ہے)، لیکن تنقیدی اشارے اول تو ہیں ہی نہیں اور اگر ہیں تو توصیفی الفاظ کے بوجھ سے اتنے دب گئے ہیں کہ ان کی حیثیت مشتبہ ہو گئی ہے۔ تذکرہ نویسی کے اس پس منظر میں گلشن بے خار کی اہمیت اور حیثیت دونوں بڑھ جاتی ہیں۔ شیفتہ نے مختلف شعراء کے بارے میں حقیقت پسندانہ رویّہ اختیار کیا ہے اور اپنے عہد کے شعری معیار اور ادبی قدروں کو ملحوظ خاطر رکھا ہے۔ شیفتہ اپنے عہد کے تقاضوں کے مطابق شعر کو 'فنی شریف' سمجھتے تھے اور طریقۂ راسخہ سے منحرف ہونے والوں کے بالکل قائل نہیں تھے۔ اسی اشرافیت اور طریقۂ راسخۂ شعرا کی پابندی نے شیفتہ کے بعض بیانات کے نکتہ چیں بھی پیدا کر دیے۔

انشاء اور نظیر اکبر آبادی کے سلسلہ میں شیفتہ نے جن خیالات کا اظہار کیا تھا ان کی بنا پر وہ مورد الزام ٹھہرائے گئے اور گلشن بے خار کے جوابات تحریر کئے گئے۔ ان میں سے ایک جواب حکیم قطب الدین باطن نے گلستان بے خزاں کے نام سے مرتب کیا۔ گلستان بے خزاں کو اسپرنگر نے گلشن بے خار کا ناقابل فہم اردو ترجمہ قرار دیا ہے۔ لیکن یہ رائے صحیح نہیں ہے۔ گلستان بے خزاں کا لہجہ درشت سہی لیکن یہ گلشن بے خار کا ترجمہ نہیں بلکہ بڑا سخت جواب ہے۔

دوسرا جواب مولوی نصر اللہ خاں خویشگی خورجوی المتخلص بہ قمر نے "گلشن ہمیشہ بہار" کے عنوان سے مرتب کیا۔ خویشگی گلشن ہمیشہ بہار کے دیباچے میں لکھتے ہیں: "بہ عمر سی سال بہ تقریب سیاحت وارد قصبہ بجنور کہ حصہ شمال است از مراد آباد شدہ بود کہ بمطالعہ این ننگ بنی آدم تذکرہ گلشن بے خار کہ از گل تراشی نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ است درآمد و دل بہ سیر خیابانش مائل شد و ہر یک گلشن را بہ نظر تحقیق دید، صفایش را بہ ہزار تدقیق ملاحظہ نمود سبحان اللہ بایں ہمہ محن و مشقت گلے کم یافت کہ بے خار باشد و روشن ندید کہ صاف از خاشاک بود پس بہ عرق ریزی آں مساعی خیز رحم آمد کم بہ تصفیہ اش بستہ و بہ گلبن ہائے بے خارش و نونہالان ہندی و فارسی دیگر گلستانے جداگانہ آراستہ کہ خار را دراں دخلے نیست و خزاں را براں تصرفے نہ لہٰذا بہ گلشن ہمیشہ بہار نام یافت"۔ اس بیان سے واضح ہوتا ہے کہ خویشگی شیفتہ کی تذکرہ نویسی کے معیار سے مطمئن نہیں تھے۔ اگرچہ انہوں نے باطن کی طرح برہمی کا اظہار نہیں کیا لیکن جہاں کہیں انہیں موقع ملتا ہے وہ شیفتہ اور استاد شیفتہ یعنی مومن کے سلسلہ میں طنز و تعریض سے کام لیتے ہیں۔ مثلاً شیفتہ کے بھائی اکبر خاں اکبر کے ایک مطلع کے سلسلے میں لکھتے ہیں ؎

ہوا نہ شوق سے اس کوچے میں گزر اپنا ۔ ہمیشہ پیچھے رہا ہم سے راہبر اپنا

من می گویم کہ اگر چنیں بودی ؎ ہوا ہے شوق سے جب کوچے میں گزر اپنا ۔ ہمیشہ پیچھے رہا ہم سے راہبر اپنا

باخوشس می نمود مگر عجب است کہ استاد چہ دست کشود اللہم الاان یقال کہ فکرش رسائی نہ نمودہ ٔ اکبر بھی شیفتہ کی طرح مومن سے مشورۂ سخن کرتے تھے۔ خوشگی نے ایک تیر سے سب کو شکار کیا ہے۔ مومن کے ایک اور شاگرد شیخ غلام ضامن کرم کے سلسلہ میں لکھتے ہیں ؎

نسبت ہے میرے داغ سے کیا گل کو عندلیب　　　　گو آہ سرد و بادِ سحر دونوں ایک ہیں

داغ را با گل کہ عبارت از درد است مناسبت نیست۔ بجائے گل اگر لالہ موزوں می کرد حسن تمام می بخشید یارب کہ استادش از شیفتہ بہ مجاز رفتہ کہ بر کلام شاگرد باوجود مطالعہ اش حرفے نگفتہ۔ خوشگی نے استاد شیفتہ پر اعتراض کا موقع ہاتھ سے جانے نہ دیا۔ یہ بات الگ ہے کہ گل کے بجائے لالہ موزوں کرنے سے گل و عندلیب کی مناسبت ختم ہو جائے گی اور شعر میں خلا پیدا ہو جائے گا۔ غلام علی محی الدین عشق کے ترجمے میں خوشگی نے لکھا ہے "اگرچہ بعض سرد طبعان دیوان او را قابل عدم تماشہ نوشتہ اند فاما حق آنست کہ بہ نسبت دیگر خوش می گوید" بعض سرد طبعان سے شیفتہ مراد ہیں جو یہ لکھ چکے تھے " صاحب تصانیف بسیار است اما نظر بہ یکے از دیوانش کہ از نظر گزشتہ و ایں ابیات ازاں منتخب گشتہ شاید کہ آں ہم قابل تماشہ نباشد " اس بحث کو پھیلانے سے پہلے یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ خوشگی کے حالات زندگی پیش کر دئے جائیں تاکہ گلشن ہمیشہ بہار کی نئی اہمیت اور حیثیت متعین کرنے کے سلسلہ میں صاحب تذکرہ کی شخصیت اور سیرت بھی سامنے رہے۔

مولوی نصر اللہ خاں خوشگی احمدی سلسلہ قادریہ نقشبندیہ کے بزرگ تھے۔ آپ شاہ عبد العلیمؒ غازی پوری کے مرید اور خلیفہ تھے۔ مولوی نصر اللہ خاں کے والد کا نام حکیم عمر خاں خوشگی تھا حکیم عمر خاں بن ملک داد خاں ایک بزرگ صاحب عظمت و فتوت تھے خورجہ میں علم طب کا فیضان ان کی ذات سے جاری ہوا تھا۔

حکیم عمر خاں کے تین صاحبزادے تھے۔ فیض اللہ خاں، نجیب اللہ[1] خاں اور نصر اللہ خاں

---

[1] نجیب اللہ خاں کا تخلص رمق تھا۔ گلشن ہمیشہ بہار میں ان کا ترجمہ موجود ہے

نجیب اللہ خاں اور نصر اللہ خاں توام تھے۔ مولوی نصر اللہ کی تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو سکی لیکن قیاساً ۱۲۲۰ھ کو ان کا سال پیدائش قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ ان کا انتقال ۷۹ سال کی عمر میں ۱۲۹۹ھ میں ہوا تھا۔ مولوی نصر اللہ صغیر سن ہی تھے، کہ ان کے والد کا انتقال ہو گیا اور ان کے ماموں فتح خاں نے ان کی پرورش اپنے ذمہ لے لی۔ چنانچہ مولوی نصر اللہ دس برس کے سن میں اپنے ماموں کے ساتھ اعظم گڑھ چلے گئے۔ فتح خاں وہاں تحصیل داری کے عہدے پر فائز تھے۔ اعظم گڑھ میں مولوی نصر اللہ سات آٹھ برس تک فنون سپہ گری و جوانمردی کی تکمیل میں مصروف رہے اور پہلوانی، کشتی، گتکہ، پھری، سواری، بندوق، تلوار سب میں کمال حاصل کیا۔ ایک دن ایسا اتفاق ہوا کہ فتح خاں نے ایک کاغذ اور کچھ پیغام حاکم ضلع کو بھیجا۔ مولوی نصر اللہ یہ پیغام لے کر گئے۔ حاکم ضلع نے کاغذ دیکھ کر پڑھنے کا حکم دیا۔ مولوی نصر اللہ کو بعض الفاظ پڑھنے میں دقت ہوئی اور بڑی غیرت آئی، چنانچہ انہوں نے پڑھنے لکھنے کی طرف بھی توجہ کی۔ ماموں نے ان کا شوق دیکھ کر انھیں مولانا چراغ علی کے سپرد کیا۔ اس وقت مولوی نصر اللہ کی عمر ۱۸ سال تھی۔ مولانا چراغ علی نے اپنے شاگرد کو کتب درسیہ، قواعد فارسیہ، عروض، قوافی اور عربی صرف و نحو کی تعلیم دی۔ اس کے بعد مولوی نصر اللہ کو علم دین کا شوق ہوا اور انہوں نے مولانا احمد علی چریا کوٹی کا تلمذ اختیار کیا۔ مولانا احمد علی ذی استعداد اور صاحب تصانیف بزرگ تھے ۱۲۴۶ھ میں وہ بنارس چلے گئے اور مولوی نصر اللہ کو بھی اپنے ساتھ لے گئے۔ بنارس کے تین سالہ قیام میں مولانا احمد علی نے اپنے شاگرد کے دل میں صحیح علمی ذوق و شوق اور لگن پیدا کر دی۔ یہ علمی ذوق مولوی نصر اللہ کی پوری زندگی میں جاری و ساری نظر آتا ہے۔ ان کا بیان ہے کہ "کتب درسیہ کہ جن کا معمول فارغ التحصیل علمائے زمانہ کا ہے ان سے بھی علاوہ نہیں کتابیں فقیر نے بحالت تعلق عہدہ ڈپٹی کلکٹری کے بتوجہ استاد اپنے کے پڑھی ہیں، چنانچہ اکثر استاد مرحوم مجھے پابند نوکری کا معذور متصور فرما کر خود میرے مقام پر چندے قیام کیا کرتے اور شکوک و

دقائق علوم کو حل کر دیتے تھے یہ کسی ڈپٹی کلکٹر کا اپنے علمی ذوق کی تسکین کے لئے اساتذہ سے استفادہ کرنا کوئی تعجب خیز اور انوکھی بات نہیں ہے۔ علمی ذوق و شوق کے سلسلے میں یہ بات البتہ قابل توجہ ہے کہ "ڈپٹی کلکٹری کی مصروفیات کے باوجود مولوی نصراللہ طلبہ کی ذہنی تربیت میں بھی مصروف رہے۔ مولوی افتخار عالم مارہروی نے حیات النذیر میں لکھا ہے کہ مولوی نصراللہ نے شمس العلما مولوی نذیر احمد اور ان کے بھائی مولوی علی احمد کو ہونہار اور ذہین دیکھ کر اپنے حلقہ درس میں لے لیا تھا۔ مولوی نصراللہ اس زمانہ میں بجنور میں ڈپٹی کلکٹر تھے کچھ عرصہ کے بعد ان کا تبادلہ مظفر نگر ہو گیا تو مولوی نذیر احمد اور مولوی علی احمد بھی ان کے ساتھ مظفر نگر گئے اور پڑھتے رہے۔ مولوی افتخار عالم کا بیان ہے کہ ان دونوں بھائیوں کی طبعی شوخی اور ذہانت کی وجہ سے خان صاحب بہت خوش ہو کر پڑھاتے تھے اور اکثر لوگوں کے سامنے صرف عربی کے سوالات پوچھتے۔ صیغے دریافت کرتے اور جواب پاکر اظہار مسرت فرماتے۔ جاڑے کے موسم میں دورے پر ساتھ لے جاتے اور علم والوں سے صحبت ہوتی تو انہیں دونوں بھائیوں کو پیش کرتے۔ جہاں ڈپٹی صاحب کو شاگرد بنانے اور مرید کرنے کا شوق تھا وہاں یہ بھی تھا کہ اپنی ہی تصنیف کی ہوئی کتابیں پڑھاتے۔ خان صاحب کے ایک نحوی رسالے کا نام مفتاح تھا۔ غرض ہمارے مولانا نے وہاں پانچ برس کے عرصہ میں نحو عربی میں شرح ملا تک اور منطق میں تہذیب اور میر قطبی اور فلسفے میں میبذی تک پڑھا[1]" درس و تدریس کا شوق، تصنیف و تالیف کا شغل، طلبہ کی تربیت کا جذبہ، مولوی نصراللہ کی زندگی میں جز و اعظم کی حیثیت رکھتا ہے۔ مطالعے کا بے حد شوق تھا اور عمدہ کتاب جس قیمت پر بھی ملتی خرید لیتے تھے۔ مولوی صاحب کی عادت تھی کہ زمین پر کہنی رکھ کر کتاب پڑھتے تھے۔ چنانچہ اس وجہ سے دونوں کہنیوں میں داغ پڑ گئے تھے۔

---

[1] حیات النذیر۔ افتخار عالم مارہروی صفحہ ۱۵

اردو فارسی اور عربی کے علاوہ مولوی نصر اللہ پشتو اور ترکی سے بھی واقف تھے۔

تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد مولوی نصر اللہ اپنے ماموں کے پاس کام سیکھتے رہے اور ۱۲۴۹ھ میں ان کے نائب مقرر ہو گئے کچھ عرصہ کے بعد تحصیل سلیم پور کے منصرم اور بعد ازاں گورکھپور میں تحصیلدار ہو گئے۔ مولوی نصر اللہ انتظامی امور کا فطری سلیقہ رکھتے تھے۔ راست باز اور دیانت دار تھے اس وجہ سے وہ جہاں بھی رہے مقبول رہے ۲۲ ر اکتوبر ۱۸۳۸ء کو وہ مین پوری میں ڈپٹی کلکٹر مقرر ہوئے۔ ۱۸۳۹ء میں ان کا تبادلہ بجنور ہو گیا۔ گلشن ہمیشہ بہار قیام بجنور ہی کی یادگار ہے۔ ۱۸۴۲ء میں مولوی نصر اللہ بجنور سے مظفر نگر تبدیل ہو گئے۔ یہاں چھ سات برس قیام رہا۔ آخر آخر میں مولوی صاحب گوڑگانوہ میں ڈپٹی کلکٹر مقرر ہوئے۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے میں آپ یہیں تھے۔ ہنگامہ ختم ہونے کے بعد آپ نے سرکاری نوکری ترک کر دی اور خورجہ میں خانہ نشین ہو گئے کچھ دن خانہ نشین رہنے کے بعد آگرے کے ایک رئیس جوتی پرشاد کا کام انجام دیتے رہے۔ پھر کچھ عرصہ کپورتھلہ میں گذارا لیکن اس ریاست کی ملازمت انہیں پسند نہ آئی اور وہ مستعفی ہو گئے۔ اب مولوی صاحب نے حیدرآباد کا رخ کیا ۱۲ ر جنوری ۱۸۶۵ء کو وہ خورجے سے روانہ ہوئے اور ۱۹ ر فروری کو حیدرآباد پہنچے یہاں سر سالار جنگ نے مولوی صاحب کو ہاتھوں ہاتھ لیا۔ اول اول وہ ناظم فوجداری مقرر ہوئے اور آخر میں صدر تعلقہ دار ہو گئے تھے۔ مولوی نصر اللہ کے قیام حیدرآباد کی یادگاران کی مشہور تالیف "تاریخ دکن" ہے۔ "تاریخ دکن" مبسوط کتاب ہے اس سے مولوی نصر اللہ کے عمیق مشاہدے، تاریخی بصیرت، جغرافیائی معلومات کی وسعت اور انتظامی قابلیت کا اندازہ ہو سکتا ہے[1]۔ حیدرآباد میں مولوی صاحب نے بہت اچھا وقت گذارا۔ یہیں سے وہ ۱۲۹۲ھ میں حج بیت اللہ کے لئے گئے تھے دس گیارہ

---

[1] تاریخ دکن کا ایک نسخہ انجمن ترقی اردو کے کتب خانہ خاص میں موجود ہے اس کتاب کی تکمیل ۱۲۸۵ھ میں ہوئی تھی اور ۱۲۸۶ھ مطابق ۱۸۷۰ء میں مطبع نولکشور سے شائع ہوئی تھی۔

سال کی ملازمت کے بعد سالار جنگ نے آپ کا وظیفہ مقرر کر دیا اور مولوی صاحب نے خورجے واپس آکر درس و تدریس، طلبہ کی ذہنی تربیت اور روحانی سلسلے کو رونق بخشی۔ مولوی نصر اللہ کی زندگی کا یہ دور صوفیائے کرام کی یاد تازہ کرتا ہے اس عہد میں وہ ذہنی اور روحانی اصلاح میں ہمہ تن مصروف نظر آتے ہیں ۱۲۹۹ھ میں ۷۲ سال کی عمر میں مولوی صاحب کا وصال ہوا۔ مزار خورجہ میں مرجع خاص و عام ہے۔

ابتدا میں عرض کیا جا چکا ہے کہ مولوی نصر اللہ قادریہ نقشبندیہ سلسلہ کے بزرگ اور شاہ عبد العلیم غازی پوریؒ سے بیعت تھے۔ شاہ صاحب نے مولوی صاحب کو خرقۂ خلافت بھی عطا کیا تھا۔ مولوی صاحب کے مریدوں اور معتقدوں کا حلقہ بہت وسیع تھا دراصل مولوی صاحب کی پوری زندگی فیض رسانی، خلق خدا کی خدمت اور روحانی سربلندی کا نمونہ تھی۔

مولوی نصر اللہ کی تصانیف کی فہرست خاصی طویل ہے اور یہ فہرست اردو، فارسی، عربی اور نثر کی پر محیط ہے۔ ان تصانیف کی تفصیل یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| گلشن ہمیشہ بہار | تذکرہ شعرائے اردو | فارسی |
| تاریخ دکن | | فارسی |
| جامع الصرف | | |
| منبع الصرف | | |
| مجمع الصرف | | |
| رکاز مظفر نگر | | |
| نخبہ حسان النحو | | فارسی |
| مقام النحو | | عربی |
| حکمت بالغہ | | اردو |
| تحفۃ المصلین | | |

| | | |
|---|---|---|
| شرح رباعیات یوسفی | | فارسی |
| تریاک خورجب | | |
| جامع فتح خانی | مشتمل برحالات فتح خاں | فارسی |
| تنویر تدابیر | قانون حیدرآباد | عربی |
| گنٹکر پھری | | اردو |
| نموالصباغین | | |
| لغت عربی دفارسی | | |
| تفسیر منیر اول | | |
| یمن اظفری | | ترکی |

ان تصانیف کے علاوہ مولوی صاحب نے حکیم رضا علی خاں مرحوم حیدرآبادی کی کتاب تذکرۃ الہند کو اپنی تصحیح کے ساتھ ۱۲۹۰ھ میں شائع کیا اور حواشی کے ساتھ ساتھ کتاب کے آخر میں خاتمہ بھی لکھا ہے[1]

مولوی نصراللہ کی ان تصانیف سے اندازہ ہوتا ہے کہ انہیں ادبیات کے مقابلہ میں علوم سے زیادہ شغف تھا اگرچہ وہ شعر بھی کہتے تھے اور قمر تخلص کرتے تھے لیکن شاعری ان کی زندگی میں کسی خاص اہمیت کی حامل نظر نہیں آتی۔ فن شعر میں ان کے تخلیقی اظہار کو جوانی کی امنگ اور ذوقی محفل آرائی سے زیادہ حیثیت نہیں دی جا سکتی۔ غالباً مولوی صاحب نے دیوان بھی مرتب نہیں کیا تھا کیونکہ ان کی فہرست تصانیف اس کے ذکر سے خالی ہے۔ دیوان مرتب نہ کرنا بھی اسی امر پر دلالت کرتا ہے کہ مولوی صاحب کی شاعری ایک وقتی جذبے کے تحت ابھری تھی۔ وقت کے ساتھ یہ جذبہ بھی سرد پڑ گیا لیکن اس جذبے سے یہ فائدہ ضرور ہوا کہ شعرائے اردو کا ایک تذکرہ

---

[1] مولوی نصراللہ کے حالات گلشن ہمیشہ بہار کے علاوہ ان کی سوانح عمری 'بیاض جانفزا' مرتبہ مولوی فرید احمد قادری غازی پوری۔ تاریخ دکن اور حیات النذیر سے ماخوذ ہیں۔

مرتب ہو گیا۔

گلشن ہمیشہ بہار اردو اور فارسی کے چار سو بیس شعرا کے تراجم پر مشتمل ہے۔ اس میں اہم اور غیر اہم دونوں طرح کے شعرا شامل ہیں۔ تذکرہ نگار جن شعرا سے ذاتی طور پر واقف ہے ان کے حالات اور انتخاب کلام میں غیر معمولی طوالت سے کام لیا گیا ہے۔ ہر چند کہ یہ طریقہ کار اصول تذکرہ نگاری کے منافی ہے لیکن مصنف نے اسی کو مد نظر رکھا ہے۔ گلشن ہمیشہ بہار ۱۲۷۰ھ مطابق ۱۸۵۴ء میں شائع ہوا تھا جس مطبوعہ نسخہ پر موجودہ نسخے کی بنیاد رکھی گئی ہے اس کا سال اشاعت ۱۲۷۰ھ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ۱۲۷۰ھ سے پہلے بھی اس کی اشاعت ہوئی ہو لیکن یہ دعویٰ محتاج ثبوت ہے۔ دراصل اس خیال کی وجہ یہ ہے کہ گلشن ہمیشہ بہار اپنے مصنف کے بقول اس زمانے کی تصنیف ہے جب مصنف کی عمر ۳۰ سال کی تھی۔ مولوی نصر اللہ کا یہ بیان ہم سبب تالیف کے ذیل میں پہلے ہی نقل کر چکے ہیں۔ اس بیان کی رو سے گلشن ہمیشہ بہار ۱۲۵۷ھ کی تصنیف ٹھہرتا ہے۔ مولوی صاحب اس زمانے میں بجنور میں ڈپٹی کلکٹر تھے۔ سبب تالیف کے علاوہ مولوی صاحب نے اپنے ترجمے میں بھی صراحت کی ہے کہ "حالا عمر سی سالگی است۔ بہ تحریک بعض احباب سخن گو گوہر شناس مجلس مشاعرہ می آراید۔" مولوی صاحب کے اس بیان کی تائید بعض قرآئن سے بھی ہوتی ہے۔ گلشن ہمیشہ بہار میں نظام الدین ممنون متوفی ۱۲۶۰ھ، خواجہ حیدر علی آتش متوفی ۱۲۶۳ھ اور فتح خاں استد تخلص متوفی ۱۲۶۲ھ کے ترجموں سے ان کے بقید حیات ہونے کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ اس سلسلہ کا ایک دلچسپ پہلو یہ ہے کہ مولوی نصر اللہ نے اپنے ترجمے میں اپنے ماموں فتح خاں استد کا تذکرہ ایک زندہ شخص کی حیثیت سے کیا ہے، لیکن ایک جگہ ان کے نام کے ساتھ "رحمۃ اللہ علیہ" کے الفاظ بھی ملتے ہیں۔ یہ اضافہ غالباً تذکرے کی اشاعت کے وقت ہوا ہے۔ یہاں ایک اور غلط فہمی کی طرف اشارہ بھی ضروری ہے۔ "نگار پاکستان تذکرہ نمبر" میں گلشن ہمیشہ بہار کے تعارف میں یہ جملے ملتے ہیں: "بعض قرآئن سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ تذکرہ ۱۲۷۰ھ مطابق ۱۸۵۴ء میں ہی مکمل ہوا اور اسی سال شائع کر دیا گیا۔" اس خیال کو یوں بھی

تقویت پہنچتی ہے کہ مصنف نے شیخ محمد ابراہیم متوفی ۱۲۷۰ھ کو بقید حیات اور مومن خاں مومن متوفی ۱۲۶۸ھ کو متوفی ظاہر کیا ہے۔ یہ بیان صحیح نہیں، کیونکہ مومن کے ترجمے سے ان کی وفات کا علم نہیں ہوتا بلکہ یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس ترجمے کی تحریر کے وقت مومن بقید حیات تھے۔ مومن کا ترجمہ یہ ہے: "مومن خاں مومن از دودمان گرامی دار خاندان نامی است۔ از روز ولادت الی الآن بہ سبب موافقت جہاں آباد و اہل آں بہ یکتنے حرکت نہ کردہ و بوصل شاہدان شیریں و وصال یاران نگین بلبلان نوشین کام و زباں حلاوت آگیں۔ نکتہ دان شیریں بیاں، سخن گوئے بردش نکوئے، در طب طبیبے آزمودہ و در ہر علم نصیبے کافی ربودہ۔ دیوانش مملو از اصناف سخن و بشہرۂ مثنویات او بہ اکناف زمن، امروز جنس سخن را در بازار سخنوران ازو رواجے و بزمرۂ عشق بازان این دیار عالی مزاجیست۔ اگرچہ بہ اد برنخوردہ ام فاما تیر محبتش بردل خوردہ ام۔" آخری جملے نے بات بالکل واضح کر دی ہے۔ ابتدائی جملوں میں بھی "از روز ولادت الی الآن" سے مومن کے بقید حیات ہونے کا ثبوت مل جاتا ہے۔ ان تمام باتوں سے قدرتی طور پر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ گلشن ہمیشہ بہار ۱۲۵۷ھ کی تصنیف ہے۔ ۱۲۷۰ھ میں اشاعت پذیر ہونے سے یہ سوال البتہ پیدا ہوتا ہے کہ تیرہ سال تک اس کی اشاعت کیوں نہیں ہوئی یا پھر یہ کہ ۱۲۷۰ھ سے پہلے بھی اس کی اشاعت ہوئی تھی۔ اس سوال کا کوئی جواب ممکن نہیں۔ بہرحال گلشن ہمیشہ بہار کی تصنیف اور اشاعت میں تیرہ سال کا فصل ہے۔ لیکن اس فصل میں مصنف نے تذکرے میں کوئی اضافے نہیں کئے اور نہ اس دوران میں وفات پانے والے شاعروں کے ترجموں میں ضروری ترمیم کی۔

ہم ابتدا میں اس امر کی صراحت کر چکے ہیں کہ گلشن ہمیشہ بہار کی تصنیف کا مقصد جوابی کارروائی ہے۔ مولوی نصراللہ موقع محل کی مناسبت سے شیفتہ اور استاد شیفتہ کے سلسلے میں طنز و تعریض کو روا رکھتے ہیں لیکن بحیثیت مجموعی وہ شیفتہ کی خوشہ چینی سے آگے نہیں بڑھے۔ معدودے چند شاعروں کے علاوہ جن سے وہ ذاتی طور پر واقف تھے (اور یہ سب غیر اہم شاعر ہیں) باقی تمام شعرا کے ترجموں میں انہوں نے شیفتہ سے استفادہ ہی نہیں کیا بلکہ چند فقروں کی تبدیلی سے ان کی

پیش کردہ معلومات کو اپنا سرمایہ بنا لیا ہے۔ دوسروں کی معلومات سے فائدہ اٹھانا کوئی معیوب بات نہیں۔ چراغ سے چراغ جلتا آیا ہے لیکن دوسروں کی معلومات کو اپنا سرمایہ بنا لینا یقیناً قابلِ اعتراض ہے اور خصوصاً اس صورت میں جب کہ مقصود و منشا ردِ کھنا ہو۔ بات صرف شعرا کے ترجموں ہی تک محدود نہیں رہتی بلکہ انتخاب کلام میں بھی یہی کیفیت نظر آتی ہے ہم نے متن میں ان تمام اشعار کی نشاندہی کی ہے جو گلشنِ بے خار سے لئے گئے ہیں۔ اس تقابلی مطالعے سے یہ واضح ہو جائے گا کہ گلشن ہمیشہ بہار میں گلشنِ بے خار کا فیض کس حد تک نمایاں ہے۔

مولوی کریم الدین نے تذکرہ نگاری کو تاریخ کی شاخ قرار دیا ہے۔ ان کا مقصد یہ تھا کہ شعرا کے حالات قلم بند کرنے کے سلسلے میں تاریخ کے اصولوں کو مدِنظر رکھا جائے ضبطِ سنین کی کوشش کی جائے اور شعرا کی زندگی کو تاریخی ترتیب اور دیانت کے ساتھ پیش کیا جائے۔ ہماری تذکرہ نویسی کی روایت میں بعض ایسے تذکرے ملتے ہیں جن میں یہ اصول برتے گئے ہیں۔ ضبطِ سنین کے اعتبار سے شفیق اور مصحفی کے تذکرے اور تاریخی اصولوں کے اعتبار سے علی ابراہیم کا تذکرہ گلزارِ ابراہیم مثال کے طور پر پیش کئے جا سکتے ہیں۔ عام تذکرہ نگاروں نے بھی اکثر و بیشتر ان اصولوں پر عمل کیا ہے اور مختلف شعرا کے سن وفات قلم بند کئے ہیں لیکن مولوی نصر اللہ نے اس سلسلہ میں کوئی خاص اہتمام نہیں برتا ہے۔ وہ تاریخ کا بڑا اچھا ذوق رکھتے تھے۔ تاریخِ دکن اسی ذوق کا کرشمہ ہے مگر گلشن ہمیشہ بہار میں ضبطِ سنین اور واقعات کی تاریخی تنقیح کا وہ تصور نہیں ملتا جو تاریخِ دکن کے مولف کے شایانِ شان ہے

کسی تذکرے کی قدر و قیمت اور حیثیت متعین کرنے کے سلسلے میں جن اصولوں کو مدِنظر رکھنا پڑتا ہے ان میں پہلا اصول خود تذکرہ نگار کی شخصیت ہے۔ اہم ادبی شخصیتوں نے جو تذکرے مرتب کئے ہیں ان کی حیثیت بہت اہم ہے۔ میر، قائم، مصحفی اور شیفتہ کے تذکرے صاحبِ تذکرہ کی اہم ادبی شخصیت کی وجہ سے بہت زیادہ اہم ہو گئے ہیں۔

مولوی نصراللہ اپنے دور کی ایک اہم شخصیت تھے لیکن ادبی اعتبار سے انہیں کوئی نمایاں مرتبہ حاصل نہیں تھا اس وجہ سے گلشن ہمیشہ بہار کو وہ ادبی افتخار حاصل نہیں ہو سکا جو بعض دوسرے تذکرہ نگاروں کے حصے میں آیا۔ ان تذکرہ نگاروں نے جو میر، قائم، مصحفی اور شیفتہ جیسا ادبی مرتبہ نہیں رکھتے تھے اپنے تذکروں میں شعرا کی شخصیت ابھارنے کی کوشش کی۔ دلچسپ واقعات، معاصرانہ چشمک اور نوک جھونک کے بیان ادبی مناقشوں کی تفصیل اور عام شاعرانہ فضا کے اظہار سے ان لوگوں نے اپنے تذکروں کو دلچسپ اور جاذب نظر بنا دیا اور شاعروں کو زندہ حیثیت سے پیش کیا۔ مجموعۂ نغز، خوش معرکۂ زیبا اور گلستان سخن میں یہی انداز اختیار کیا گیا ہے اور جامعیت کی کوشش کے باوجود شاعر اور شاعرانہ فضا اور ماحول کو اجاگر کرنے میں سلیقے کو مد نظر رکھا گیا ہے تذکرہ نگاروں نے مختلف شعرا کا مقابلہ و موازنہ بھی کیا ہے اور ہر تذکرے میں تذکرہ نگار کی ذاتی تحقیق و جستجو کا بڑا حصہ شامل ہوتا ہے۔ گلشن ہمیشہ بہار میں یہ خصوصیات برائے نام ملتی ہیں۔ تاہم اس میں بعض ایسی معلومات ضرور موجود ہیں جن کی وجہ سے اسے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ ہم نے حواشی میں اس نوع کی معلومات کی صراحت کی ہے۔ گلشن ہمیشہ بہار کی تنقیدی اور تحقیقی خوبیاں اور خامیاں بھی حواشی ہی میں معرض بحث میں آئی ہیں لہذا یہاں ان کا تذکرہ ضروری نہیں سمجھا گیا کہ یہ خواہ مخواہ کی تکرار ہوگی۔

گلشن ہمیشہ بہار اگرچہ ایک جوابی تذکرہ ہے لیکن مولوی نصراللہ کا لب و لہجہ مہذب، سنجیدہ اور متین ہے۔ ایراد و اعتراض کے مواقع پر بھی ان کی متانت اور سنجیدگی برقرار رہتی ہے جو ایک علمی اور ادبی تصنیف کے شایان شان ہے۔ مولوی نصراللہ چونکہ ایک صوفی بزرگ تھے اس لئے تذکرے میں بھی انہوں نے صوفیانہ اخلاق کو برقرار رکھا ہے اور علمی سنجیدگی کی فضا ہر جگہ برقرار رکھی ہے۔

گلشن ہمیشہ بہار کی ترتیب ابجد کے قاعدے پر ہے اگرچہ اس ترتیب میں جا بجا خامی

کا احساس ہوتا ہے۔ الف ممدودہ اور مقصورہ میں کوئی فرق نہیں کیا گیا اور کاف گاف میں کوئی امتیاز نہیں برتا گیا۔ تذکرے کی ابتدا فتح خاں المتخلص بہ اسد کے ترجمے سے ہوتی ہے۔ فتح خاں مولوی نصر اللہ کے ماموں تھے۔ انھیں کی آغوش تربیت میں مولوی نصر اللہ نے پرورش پائی تھی۔ فتح خاں سے تذکرے کی ابتدا کرنا عقیدت کا بڑا مؤثر اظہار ہے۔ اسی سے مولوی نصر اللہ کے مزاج۔ افتاد طبع اور شرافت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔



ابتدا میں صراحت کی جا چکی ہے کہ گلشن ہمیشہ بہار اردو اور فارسی کے شعرا کا تذکرہ ہے۔ بنیادی طور پر یہ شعرائے اردو ہی کا تذکرہ ہے۔ فارسی شعرا کی حیثیت ضمنی ہے۔ فارسی کے جو شعرا اس میں شامل ہیں وہ سب کے سب ایسے ہیں جن سے مولوی نصر اللہ ذاتی طور پر واقف تھے۔ گلشن بے خار کے مقابلے میں گلشن ہمیشہ بہار میں شعرا کی تعداد خاصی کم ہے۔ در اصل مولوی نصر اللہ نے نسبتاً زیادہ معروف شاعروں کو اپنے یہاں جگہ دی ہے۔ انھوں نے جو اضافے کیے ہیں وہ ان شاعروں کے ہیں جو غیر معروف تو تھے لیکن مولوی صاحب اُن سے بذاتِ خود واقف تھے۔

گلشن ہمیشہ بہار اگرچہ ۱۲۷۰ھ میں شائع ہو گیا تھا لیکن اردو کی ادبی تاریخوں میں اس کے حوالے نہ ہونے کے برابر ہیں اور مطبوعہ نسخہ بھی بہت کمیاب ہے۔ مطبوعہ نسخے کی کمیابی تو تعجب خیز نہیں لیکن یہ سوال ضرور اہم ہے کہ ہمارے ادبی مورخوں نے اس تذکرے سے کیوں اغماض برتا۔ بظاہر اس کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔ مولوی نصر اللہ شاعر کی حیثیت سے معروف نہیں تھے معاصر تذکرے ان کے ترجمے سے خالی ہیں، شاعر کی حیثیت سے ان کا نام نہ آنا اپنی جگہ صحیح لیکن تذکرہ نگار کو اس طرح فراموش کر دینا کہ اس کا اور اس کے تذکرے کا کہیں نام بھی نہ آئے یقیناً حیرت کا باعث ہے مولوی نصر اللہ اپنے دور کے معروف بزرگ تھے انہوں نے گلشن ہمیشہ بہار میں بھی اپنے حالات تفصیل سے

لکھے ہیں اور ان کے ایک مرید مولوی فرید احمد غازی پوری نے بھی بیاض جانفزا کے عنوان سے ان کی سوانح مرتب کر کے شائع کی تھی۔ لہٰذا یہ عذر بھی قابل قبول نہیں ہو سکتا کہ تذکرہ نگار کے حالات دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے اس کے کارنامے کو نظرانداز کیا گیا۔ بظاہر تو یہ وجہ سمجھ میں آتی ہے کہ گلشن ہمیشہ بہار کی محدود اشاعت اور کمیابی نے اسے معروف نہ ہونے دیا اور لوگ اس کے وجود سے بے خبر رہے۔

یہاں ایک غلط فہمی کا ازالہ بھی ضروری ہے۔ پروفیسر ممتاز حسین نے میر امن کی تاریخ وفات متعین کرنے کے سلسلے میں گلشن ہمیشہ بہار کا ایک اقتباس پیش کیا ہے۔ ان کا پورا بیان یہ ہے: " نصر اللہ خاں فہر خورجوی اپنے تذکرے گلشن ہمیشہ بہار میں احسن شاعر کے ذکر میں یوں لکھتے ہیں " احسن۔ میر احسن نام دارد۔ پسر میر امن از خوش فکران مرشدآباد است۔ جوانے دلچسپ دیا اکثر خوبی موصوف، مدتے در عظیم آباد می باشد واز فیض صحبت فقیہہ صاحب درد مند شاگرد مرزا مظہر جانجاناںؒ۔ انشا خوب می نویسد و در تاریخ دانی دستگاہ درست دارد۔ پدرش روز پنجشنبہ وقت صبح سال ۱۲۱۷ھ رخت از ورد بادیۂ فنا شد۔ بعد وفات پدر نامدار نواب الدولہ کہ از امرائے آں دیار اند او را بسلک مصاحبت خود منسلک کردند" گلشن ہمیشہ بہار کا جو مطبوعہ نسخہ ہمارے پیش نظر ہے اس میں میر حسن احسن کا ترجمہ ہے نہ یہ عبارت۔

بحیثیت مجموعی گلشن ہمیشہ بہار اوسط درجے کا تذکرہ ہے لیکن اردو تذکرہ نگاری کے ارتقا میں اسے نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔ گلشن بے خار سے ماخوذ ہونے کے باوجود اس میں مصنف کی ذاتی تحقیق و جستجو بھی موجود ہے اور اس کے ذریعہ سے بعض نئی معلومات بھی حاصل ہوتی ہیں۔ ادبی تحقیق و جستجو کے موجودہ دور میں ادبی تاریخ کے تمام مآخذ کو منظر عام پر لانے

---

(۱) باغ و بہار مرتبہ ممتاز حسین ص ۲۷-۲۸

کی کوششیں ہو رہی ہیں تاکہ ادبی تاریخ کے تمام پہلو سامنے آجائیں اور ہر پہلو کی تنقیح ہو جائے۔
اسی خیال کے پیش نظر انجمن ترقی اردو نے اسے اپنے اشاعتی پروگرام میں جگہ دی جس مطبوعہ نسخہ پر موجودہ نسخے کی بنیاد رکھی گئی ہے وہ ترقی اردو بورڈ کراچی کی ملکیت ہے۔

اس تذکرے کی ترتیب میں جن بزرگوں اور دوستوں نے میری اعانت فرمائی ان میں پہلا نام جناب محمد ابوبکر خاں صاحب خویشگی رئیس خورجہ کا ہے جو صاحب تذکرہ کے پوتے ہیں موصوف ہی کے کرم سے میری رسائی مولوی نصر اللہ کی سوانح عمری تک ہوئی اور بعض بڑی اہم باتیں بھی معلوم ہوئیں۔ میں موصوف کا بیحد شکر گذار ہوں۔ جناب ڈاکٹر ابو اللیث صاحب صدیقی صدر شعبہ اردو، جامعہ کراچی، استاذی ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں صاحب صدر شعبہ اردو جامعہ سندھ، استاذی پروفیسر غضنفر امروہوی صدر شعبہ اردو اردو کالج اور برادرم شمس زبیری مدیر نقش نے مجھے مفید مشوروں سے نوازا۔ جناب لطیف اللہ صاحب بخاری استاد شعبہ اردو گورنمنٹ کالج ناظم آباد نے متن کی تصحیح اور مقابلے میں میرا ہاتھ بٹایا میں ان سب کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

روشن سراج ناظم آباد ۴، کراچی ۱۸ — اسلم فرخی — ۲۰ مئی ۱۹۶۰ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہزاران ہزار حمد وثنا بہار آرائے گلستان فصاحت راست کہ طوطیان چمن
قدم وگلشن حدوث بالوف لطائف وصنوف نکات ہر دم بسپاسش صفیر سنجی از
توئی توئی می کنند وگلدستہ ہائے درود دبے شمار نثار نخل بند گلشن بلاغت باد
کہ قمریان تنزیہہ وتشبیہہ بحسن نطقش بصد شوق دبدارش صدائے کوکو میزنند سیرابی
بخش بوستان غبراو رونق دہ صحن خضرا تا چار باغ دین ودنیا بانتظام ہر چہار
پیشکاران صدق ویقین گل فشان است ازیں سو ہدیہ بروح پاک شان رساند ازاں
سو قبول گرداند پس ازیں ژولیدہ بیان میگوید عبد العلیم نصر اللہ خاں اثیم احمدی خیشگی
خورجوی درگذر وحق ازکردہ او کہ بعمر سی سالہ (۳۰) بتقریب سیاحت وارد قصبۂ بجنور
کہ حصہ شمالی است ازمراد آباد شدہ بود کہ بمطالعہ ایں ننگ بنی آدم تذکرہ گلشن بے خار
کہ ازگل تراشئ نواب مصطفٰے خاں شیفتہ است ۔ درآمد ودل بسیر خیابانش مائل شد و
ہر یک گلشن را بنظر تحقیق دید وصفائش را بہزار تدقیق ملاحظہ نمود سبحان اللہ بایں ہمہ

محن و مشقت موجد گلے کم یافت کہ بے خار باشد و ردشے ندید کہ صاف از خاشاک بود پس بہ عرق ریزی آں مساعی خیز رحم آمد کمر بہ تصفیہ اش بستہ و گلبن ہائے بے نزارش و منونہالان منہدی رنارسی دیگر گلستانے جداگانہ آراستہ کہ خار را دران دخلے نیست و خزاں را بدان تصرفے نہ لہذا "بگلشن ہمیشہ بہار" نام یافت چشم انصاف بکشاو و بسیرش درآ۔

خیابان "الف" کہ آبیاری حرف اول سیراب و گلفشان است۔

## اسد ۔ اسد خاں مشہور بہ فتح خاں

اسد تخلص و اسد خاں نام مشہور بفتح خاں از عالی خاندان خورجہ است از قوم خلیل راقم حروف نسبت ہمشیرہ زادگی و فرزندی بآں والاتبار و حاتم دوراں دارد و کسب سخن از فارغ شاہ خورجوی کردہ درحلقہ زبان آوراں نامی بجلسہ اہل علوم گرامی شد مدائے دراز در وصف دلاداران با فسری بسر بردہ کہ نتیجہ اش از سرکار ہائے انگلینڈ باوجود بسر بردن عمرے بامانت و دیانت خبر عہدہ تحصیل داری بیجک بدست نیاوردہ ایں راجبر کجروی چرخ ناہنجار و گردون دوں پرور و عکس رفتار چہ تصور کردہ آید چہ سرکار عالی اہالی انگلینڈ فی الحال نچنانست کہ سعی کسے را زایل کند و مزدش ضبط کند بالفعل در چکلہ اعظم گڑھ خاص کہ از متعلقات سرکار جون پور است بہ عبادات الہٰی و انجام کار سرکار بامانت تا متناہی باین عمر کہ زاید از شصت سال خواہد بود بسر می برد و متوقع قدردانی است۔ بحکم۔ ع

مردے از غیب بروں آید و کارے بکند

زاید از سی سال شد کہ بسبب بے زری قصد وطن نکرد و اوصاف جمیلہ و حمایدنبیلہ آں برگزیدہ انفس و آفاق بر زبان خلایق نہ بحدے جاریست کہ در تحریر آری و اگرچہ از زمان دراز زیادہ از زیادہ نتایج افکار آں بزرگ بدست

خلایق رسیدہ فاما نوبت تدوین آں بسبب علوی ہمت آں حاتم زمان ہنوز نہ رسیدہ فکر عالی در فارسی و طبع عالی در ہندی دارد از وست شعر:۔

می خلد در سینہ ہر دم تیر مژگان کسے | تا قیامت بہ نگردد زخم پیکان کسے
سرو را با قامت دلدار نسبت می دہند | سرو یک چوب است با رعنائی تن کسے
جاں بلب آمد ز بیتابی و لے حاصل نہ شد | اے اسد یک قطرہ از چاہ زنخدان کسے

---

صد اثر پر درد آہے سرد و چشم زار بایستے
ترا سوزے و سازے اے دل چو موسیقار بایستے
اگر می آمدی یارم بہ گل گشت چمن اے سرو
باستقبال تعظیمش ترا رفتار بایستے

---

آہوئے چشم تو ز گلشن حسن | سنبلستان چہ بر بدہ می آید
اے اسد از رسائی طبعت | ہر کلامت رسیدہ می آید

---

جور و جفا سے پیارے دل چور ہے ہمارا | تس پر بھی قتل تم کو منظور ہے ہمارا
حیرت میں کیوں کھڑا ہے احوال دیکھ ہمدم | مدت سیتی یہی کچھ دستور ہے ہمارا
اک عمر ہو گئی ہے آنکھوں کو بہتے بہتے | جاری نہ آج کل سے ناسور ہے ہمارا
اس دن سے لا کے یار و بند قفس میں ڈالا | ورنہ تو آشیانہ بس دور ہے ہمارا
پہونچا ہے عاشقی سے از بسکہ فیض ہم کو | ہر شہر میں اسد خاں مذکور ہے ہمارا

---

۱ فتح خاں کا انتقال ۷ ار ذیقعدہ روز یکشنبہ ۱۲۶۲ھ مطابق ۸ نومبر ۱۸۴۶ء کو اعظم گڈھ میں ہوا تھا۔ خوشگی نے ان کے حالات 'فتح خانی' میں تحریر کئے ہیں۔

دانکہ صاحب تذکرہ گلشن بے خار این مطلع — ولہ

کیا ہوا گر چشمِ نم سے خوں ٹپک کر رہ گیا

بادۂ گل گوں کا ساغر تھا چھلک کر رہ گیا

از الفت خاں خورجوی متخلص بعاجز نوشتہ راہ راست را درست نہ پیمودہ من می گویم کہ کس از افاغنہ خورجہ نہ الفت خان نام دارد و عاجز تخلص بلکہ این مطلع کہ در شہرت حکم آفتاب دارد از افق طبع طغائے من است[۱] از اخشار مطلع است ولہ :-

ایک کیا کوہ طور جل جاتے یہ[۲] سب ارض وسما

خیر تھی اس میں کہ ذرہ ہی چمک کر رہ گیا

لخت دل آیا تھا یار و اشک کے ہمراہ ہو

نوکِ مژگاں تک جو پہنچا پھر اٹک کر رہ گیا

آتشِ فرقت سے تیری شمع رو یکبارگی

تن مرا جوں خار و خس تھا سب بھبک کر رہ گیا

---

راز الفت تھا جو کچھ قیس نے پہچانا تھا

عین ہشیار تھا اس فن کا نہ دیوانہ تھا

---

---

[۱] یہ مطلع نہ الفت خاں عاجز کا ہے نہ اسد خاں اسد کا ہے بلکہ شاہ نصیر کا ہے۔ انتخاب دیوان شاہ نصیر میں مولانا حسرت موہانی نے نصیر کا یہ مطلع اور تین شعر درج کئے ہیں۔

[۲] لفظ یہ زائد ہے۔ مصرع یوں ہوگا۔ ایک کوہ طور کیا جل جاتے سب ارض وسما۔

کیا مجھکو شعور گفتگو کا — جو بات کہی اسی میں چڑ کا
جینے کی ہوس نہ موت کا غم — میں سر سے گزر چکا کبھو کا
قسمت پہ ہے وصل یار موقوف — یہ کام نہیں ہے جستجو کا
ساغر کو مرے تو بھر دے ساقی — کیوں بند کیا ہے منہ سبو کا
اس جا سے اسد کو مت اٹھاؤ — بیٹھا ہے یہ منتظر کسو کا

---

اس کماں ابرو نے یہ کیا کام شائستہ کیا
تیر مژگاں سے غریب عاشق کا دل خستہ کیا
زندگی رندوں کی کیوں کر ہوگی اے پروردگار
محتسب نے میکدہ کا بند اب رستہ کیا
ایک بوسہ پہ لگا تو بیچنے دل کے تئیں
اے اسد کیوں گوہر نایاب کو سستا کیا

تشکل یوسف کی کہاں اور اے پیارے تم کہاں
ہمسر خورشید ہووے طاقت انجم کہاں
کچھ نہایت ہی ملائم تھا بدن اس یار کا
پا سکے ہے اس کو اے دل نرمی قاقم کہاں
گر تجھے دینا ہے ساقی دے دے اب جام شراب
گردش گردوں ہے پھر یہ میکدہ اور خُم کہاں
اے مسیحا دم تو اپنے کُشتگاں کی لے خبر
منتظر اعجاز لب ہیں پھر صدائے قُم کہاں
سر فرا نو دیکھ مجھکو یوں لگا کہنے وہ شوخ
اے اسد بیٹھے ہی بیٹھے ہو گیا ہے گُم کہاں

## آتش۔ خواجہ حیدر علی

آتش تخلص خواجہ حیدر علی نام از شعرائے مسلم لکھنو است۔ آزادانہ بسر می برد و حسا کسارانہ در مجمع نکتہ سنجان ہوشمند شعرش دل پسند۔ پایہ بلند دارد ایں اشعار از نتائج فکر آں موزوں طبع بہ ثبت در آمدہ شعر:۔

جیسی ہیں بوئے گل کی طرح سے جہاں میں ہم
نکلے تو پھر کے آئے نہ اپنے مکاں میں ہم (گ۔ب)

لہ

خاک میں مل کے کبھی ہو گا یہ غبارِ دامن
کمرِ یار سے اُٹھتا نہیں بارِ دامن ''

لہ

ایڑیوں تک نہ تری چوٹی کی رسائی ہوتی
کل جو آئی تھی بلا آج ہی آلتے ہوتی ''

---

## آبرو۔ شاہ مبارک

آبرو تخلص شاہ مبارک نام لقب نجم الدین نژادش از گوالیار است۔ از اولاد محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ نسبت تلمذ با آرزو دارد طبع متانت مائل بسخن نفیس در ہر الواب قابل۔ ازوست بیت۔

پھرتے تھے دشت دشت دوانے کدھر گئے
وہ عاشقی کے ہائے زمانے کدھر گئے (گ ب)

سر سے رگا کے پاؤں تلک دل ہوا ہوں میں
یاں تک تو فن عشق میں کامل ہوا ہوں میں

---

## امجد۔ نواب امجد علی خاں

امجد تخلص نواب امجد علی خاں نام از اولاد نواب عبدالاحد خان بہادر بود، خاک نژادش از کشمیر و مولدش بقعہ پاک کہ عبارت از شاہ جہان آباد است۔ در بطون حصول نسبت از حضرت شاہ آبادانی دہلوی رحمتہ اللہ علیہ نمودہ بخرقہ و کلاہ سر افتخار افراختہ و باجازت بلکھنو شتافتہ بکارہائے جلیل اعزاز نیافتہ آخر بعہدہ امیر تزک در سرکار شاہ اودھ سرافراز بودہ صدہا کس از فیض ظاہری و باطنی آں بزرگ مستفیض شدند صاحب استعدادے بلیغ بود و در کشور سخن صاحب بز تیغ عرصہ شد کہ بر شعر

وقت آں آمد کہ من عریاں شوم — جسم بگزارم سراسر جاں شوم

جاں بجاں آفریں سپردہ۔ رحمتہ اللہ علیہ۔ از وست۔

مری نظروں میں جب اس زلف کی تصویر پھرتی ہے
تو وحشت ساتھ ساتھ اپنے لئے زنجیر پھرتی ہے

الٰہی خیر کیجو تیس کی کچھ جی دھڑکتا ہے
کہ لیلی صحن خانہ اپنے میں دل گیر پھرتی ہے

جنوں نے جوش جن باتوں سے ڈالا قیس کے دل میں
ہمارے دل میں بھی اب تو وہی تقریر پھرتی ہے

بہت چاہا کہ اے امجد نہ ہو اس شوخ کے عاشق
ولیکن کیا کریں پھیرے سے کب تقدیر پھرتی ہے

جب نفس کو وہ مت بیکر شمشیر بنا لایا سر دینے کی تب میں بھی تدبیر بنا لایا

---

پھرتے ہیں جسے ڈھونڈھتے سب شیخ و برہمن امجد نے اسے صورت انسان میں دیکھا

---

کیا کہیں تجھ سے ہم کہ کیا ہیں ہم مظہر خاص کبریا ہیں ہم

ملک خودی اپنی سے جدا ہو کر پھر ذرا دیکھ تو کہ کیا ہیں ہم

عاشق اپنے پہ آپ ہیں ہم تو پھر یہاں کس کے مبتلا ہیں ہم

حضرت عشق نے کہا ہم سے کفر و اسلام سے جدا ہیں ہم

یوں تو سب کچھ ہیں ہم و لے امجد کوچۂ یار کے گدا ہیں ہم

---

ترے کوچے میں جب ہم رفتہ رفتہ راہ کرتے ہیں

تو سر اپنے کو پہلے فی سبیل اللہ کرتے ہیں

شکایت عاشقوں سے بدنما ہوتی ہے اے امجد

اگر جور و جفا بھی ہو تو کب وہ آہ کرتے ہیں

---

یہ دل ہر دم ستاتا ہے بھلا کیجے تو کیا کیجے

نہیں پہلو سے جاتا ہے بھلا کیجے تو کیا کیجے

فقط کچھ تو ہی دل کے ہاتھ سے نالاں نہیں امجد

اک عالم غل مچاتا ہے بھلا کیجے تو کیا کیجے[۱]

---

[۱] عالم کا ع تقطیع سے خارج ہے۔

## آرزو۔ سراج الدین علی خاں

آرزو تخلص سراج الدین علی خاں نام اظہار حالش معرا از آرزوست چہ عالمے باتاشش بصد آرزو متوجہ :۔

عشق روزیکہ بما خلعت سودا بخشید        جامہ داری بمن از دامن صحرا بخشید

---

## آزردہ ۔ صدر الدین خاں

آزردہ تخلص صدر الدین خاں نام خلعت صدر الصدوری دہلی بر قامتش زیباست بالائے والایش صدر صدارت را زیب افزا صاحب طبع فصیح و بہ نمک قابلیت ملیح حق جل و علی وجود باجود اورا چشمہ فیض آفریدہ و عالمے از خوان احسانش مایدہ نا بدہ برگزیدہ در فصاحت و بلاغت سحبان زمان و در حکمت و معانی ارسطا طالیس دوران حاکمے باعدل و داد است و در فضائل و محاسن شخصے است بے مثل و آزاد اگرچہ بصحبتش نہ رسیدہ ام فاما اوصاف گرامی اورا از زبان عوام و خواص بسیار از بسیار شنیدہ ام اعلی اللہ درجاتہ فی الدارین از فکر عالی اوست :۔

اُلجھنے کو بلا ہیں آپ بھی کچھ خبر ہے صاحب
لگایا ہاتھ کس نے آپ کی زلف پریشاں کو        (گ ب)

ترے مجروح کے سینہ میں کچھ گرمی سی باقی تھی
وہیں بس ہو گیا ٹھنڈا جو کھینچا تیر پیکاں کو        ( ” ” )

---

مکھڑا وہ غضب زلف سیاہ نام وہ کافر
کیا خاک جئے کوئی شب ایسی سحر ایسی

باتنگ نہ کر ناصح ناداں مجھے اِتنا
یا چل کے دکھا دے دہن ایسا کمر ایسی[1]

## آزر۔ جوالا پرشاد

آزر تخلص جوالا پرشاد نام قوم کشمیری نژادش از لکھنو است چندے بطلب عاطفت برادر مہین خود یعنی مشفقی گنگا پرشاد رند تخلص بضلع بریلی وکول واکبر آباد گذرانده۔ و از بدو شعور موزونی طبع از برادر خودش کرده در شعرگوئی فارسی و ہندی دست گاه بلند و پایہ دل پسند بہم رسانیده مدت ہا بعہده جلیل یعنی تہانہ دار شاه دره وغیره منصب امیر عسس یعنے کوتوالی کرانہ متعلقہ ضلع میرٹھ خوش گذران مانده و اکنون بنظارت نظامت و فوجداری ضلع متھرا معزز است و ہمدران شہر طرح اقامت انداختہ کلامش دل پذیر بزناؤ پیر در فن انشا معدوم النظیر نمک خوان قابلیت و مردمک دیده اہلیت است شعلہ فکرش آتش زن سینہ عشاق ومذاق گفتارش چاشنی بخش ہنرمندان آفاق اگرچہ با درنہ خورده ام فاما با برادر کلانش صحبت ہائے رندانہ وخندانہ مدت ہا گذرانیده ام ایں ابیات شرر ہائے منور از شعلہ طبع روشن اوست:۔

بتا اے باغباں مجھ کو یہ کس گل رو کی آمد ہے
کہ جو ہر گل سے اُنس یار کی کچھ بو کی آمد ہے

وہاں اس کی گلے کے ہار سے خوشبو کی آمد ہے
یہاں اشکوں کے میرے تار سے لوہو کی آمد ہے

تری فرقت میں جاناں اس طرح آنسو کی آمد ہے
ذرا تھمنے نہیں گویا کہ آبِ جو کی آمد ہے

---

[1] کذا صفحہ۲۲ پر یہ شعر تاب سے منسوب ہے۔ [2] کذا

ہمارے شوخ جادو چشم گل رو کی زیارت کو
چمن سے بلبل اور میدان سے آہو کی آمد ہے

---

شوق میں کھائے ہیں اس چہرۂ گل گوں کے گل
کیوں نہ رنگیں ہوں مرے گلشن مضموں کے گل
باغ میں پھولوں نے حسرت سے گریباں پھاڑا
دیکھ کر آج ترے عاشق مفتوں کے گل
تیری آنکھوں کے تصور میں صنم نرگس کے
اگ اٹھے گور سے مجھ عاشق مدفوں کے گل
آزر اب پرچہ کاغذ پہ بقول اخگر
کون کترے ہے سوا تیرے یہ مضموں کے گل

---

ترے غم سے ضعیف اتنا ہے جاناں گلبدن میرا
کہ اب مجھ کو گراں ہے جسم پر ہر موئے تن میرا
کیا ہے ضعف نے یہ حال او نازک بدن میرا
کہ دن میں لوگ سو سو بار سیتے ہیں کفن میرا
یقیں ہے منہ سے کلیوں کے وہیں چٹکی لگے بجنے
چمن میں گر جمائی لیوے وہ غنچہ دہن میرا
یہ گھبرایا مجھے اس عشق کی وحشت نے اے آزر
کہ ہے دشتِ جنوں سے دھجیاں سب پیرہن میرا

---

لے کذا

دل مرا جب سے ہوا زلف پہ مائل آکر | پڑ گئی پا میں میرے جیسے سلاسل آکر
تو نے کیا سحر کیا زنگ پری جو میرا | دیکھ منہ دور سے پھر جاتے ہیں عاقل آکر
صاحب آزر تو ترا تیز زباں ہے اس سے | شاعری میں ہو بھلا کون مقابل آکر

---

## اخگر۔ نرائن داس

اخگر تخلص نرائن داس نام متنور بہ آزر است مولدش خطہ کول۔ بنجر تکب روستان یک دل طبیعت او مایل لشعر گوئی گردیدہ شرر پارہ از غزل و ریختہ از آتش کدہ طبع او ریختہ چہ اخگر دست تلمذ بدامن آزر ریختہ و بالفعل بعہدہ ردلکار نویسی عدالت منتہرا خوش گزران است و دل حسودان سوزان و بدرستان گل نمایاں پارہ از طبع ذنا دادست اشعار:۔

دل سمجھ چادر گیتی پہ نہ افسون کے گل
ہیں یہ قدرت سے بنے صانع بے چون کے گل
گل لالہ نہیں یہ گلشن گیتی میں کھلا
ہیں نمایاں یہ دل عاشق محزون کے گل
گل پہ گل عقد ثریا نے فلک پر کھائے
دیکھ کر کان میں شب اس لب مے گون کے گل
اخگر اب صفحہ کاغذ پہ بمقراض زباں
کرن کترے ہے سوا تیرے یہ مضمون کے گل

---

## اخگر۔ ظفر علی

اخگر تخلص، ظفر علی نام متوطن بجنور است کہ از مضافات نگینہ است از

نوخیزان است فاما طبع وقاد دارد و کسب سخن بسبب مجلس مشاعرہ داعی آنہم از عم خود مولانا وزیر علی می کند چہ عجب کہ با آخر زبانزدہ عالمے اگیر این از کانون طبع او ست ۔ ابیات :۔

| | |
|---|---|
| نالہ درد کشیدیم عبث | شربت مرگ چشیدیم عبث |
| دل من جوہر د عشق تو عرض | کلفت وصل کشیدیم عبث |

---

ہوا ہیمار ہیں اس نرگس بیمار کے باعث
شفا ہوگی مسیحا شربت دیدار کے باعث

---

مثل مجنوں جو پریشاں ہے بیابان ہیں آج
کیوں دلا کون سمایا ہے ترے دھیان ہیں آج
بھڑکی ہے عشق کی آتش ترے دل سے اخگر
ہے برابر نہ ترے عشق کے سامان ہیں آج

---

## آزاد ۔ شیخ امیرالدین

آزاد تخلص، شیخ امیرالدین نام از شاگردان شیخ غلام علی عشرت است ۔ شعر :۔

بن ترے سیر چمن کو نہ گئے ہم ورنہ
خندۂ گل نے ہمیں خوب رلایا ہوتا (گ ۔ ب)

---

## آشوب ۔ میر امداد علی

آشوب تخلص، میر امداد علی خاں نام خلف میر روشن علی خاں فروغ تخلص

از شاہجہان آباد است زلہ ربا ازخوان طبع میر نظام الدین ممنون است طبع موزوں دارد شعر:۔

ناوک غم سے چھپا یاں نہ تن اس ناکام کا
استخواں پر ہے گماں میرے ھما کو دام کا (گ۔ ب)

---

یہ دیدہ و دل اس پہ مایل مرے دونوں ہیں
دشمن مرے دونوں ہیں قاتل مرے دونوں ہیں (٭)

---

## آشفتہ ۔ عظیم الدین خاں

آشفتہ تخلص عظیم الدین خاں عرف بھورے خاں افغان کہ از تلامذہ میر محمدی مائل است گویند دست از تعلقات دنیا و مافیہا برداشتہ در عالم تجرد و تفرد علم آزادی برافراشتہ آخرہا توبہ از شاعری نمودہ زلہ ازخوان لطون ربودہ از شگفتگی طبع اوست شعر:۔

شگفتگی ہماری ہر لحظہ یاں ہے تازہ شیدا ہیں اس پری پہ ہم گرچہ مدتوں سے[1]

---

## آشفتہ ۔ مرزا رضا قلی

آشفتہ تخلص مرزا رضا قلی خلف حکیم محمد شفیع است حال ولادت و نژادش واضح نزد اہل سخن نگردیدہ۔ از دست شعر:[2]

---

[1] دیوانگی ساری الخ۔ گلشن بے خار [2] شیفتہ کے بقول ان کے وطن میں اختلاف ہے بعض لکھنؤ اور بعض اکبرآباد کہتے ہیں یہ جواں کدا خدا در زرد مند اور طب سے بہرہ مند تھے مشاعرے منعقد کرتے تھے اور میر سوز کے شاگرد تھے اشعار منتخبہ گلشن بے خار سے لئے گئے ہیں لیکن گیارہ میں سے صرف پانچ منتخب کئے گئے ہیں۔

جی تھا آنکھوں میں یار تھا دل میں — یاں تلک انتظار تھا دل میں
مرگئے پر بھی ہم کو خاک نہ دی — آج تک یہ غبار تھا دل میں

ل — گ ۔ ب

فقط نہ اپنی ہی تم آن دیکھتے جاؤ — ادھر ادھر بھی میری جان دیکھتے جاؤ
اگرچہ ہووے گی تکلیف لیکن آشفتہ — کوئی گھڑی کا ہے مہمان دیکھتے جاؤ

ل — گ ۔ ب

چہرہ کچھ ان دنوں غم پنہاں سے زرد ہے
ظاہر مرض تو کچھ نہیں پر دل میں درد ہے

گ ب

---

## آشفتہ ۔ منوّر علی

آشفتہ تخلص سید منور علی خلف سید علی نواز از سادات عظام بارہ مولدش بقعۂ پاک دہلی است و او مرد بے باک در طب مایہ بلند داشت وطبع دردمند و سوز عشق در دل ب. ل. ۔ ص[1]

تم غیر سے ملے ہیں کسی سے ملا نہیں
سچ ہے کہ بے وفا ہوں ہیں تم بے وفا نہیں — گ ب

ابھی دلربائی کو کیا جانتا ہے — ستم کو وہ بدخوا اجانتا ہے
یہ جلاد کی سادگی میں ہے شوخی — مرے خوں کو رنگ حنا جانتا ہے

گ ب

---

## آصف ۔ نواب یحییٰ خاں

آصف تخلص فیض بخش جہاں عمدہ رؤسائے زمان وزیر الممالک نواب یحییٰ خاں

---

[1] گلشن بے خار میں ان کا تفصیلی ترجمہ موجود ہے اور ۵ منتخب اشعار درج کئے گئے ہیں جن میں سے تین شعر یہاں لکھے گئے ہیں ۔

آصف الدولہ بہادر است۔ وجود ذی جودش عین عدل و انصاف بود اوصاف ذات سامی او رسیدہ است بہر اصناف۔ فالسکوت اولی لانہ مستغن عن الاوصاف۔ عالمے از خوان نعمتش سیراب و آستانہ فیض آشیانہ او ہر غنی را ملاذ و فقیر را آب خباب فیضمائش در حیات خود حکم پارس داشت حالا خاک فیضانش اثر اکسیر دارد کہ عزت کبریت احمر بر داشت از کلام لطف نظام اوست۔ قطعہ

| | |
|---|---|
| ایک دن یار سے میں نے یہ کہا | اب تو ہم طاقت وتواں سے گئے گ ب |
| ہنس کے کہنے لگا کہ اے آصف | یہی کہہ کہہ کے لاکھوں جاں سے گئے |

## آفتاب۔ شاہ عالم

آفتاب تخلص علیین آرام گاہ و فردوس بنگاہ خاقان ابن خاقان سلطان ابن سلطان ابوالمظفر مجاہدالدین شاہ عالم بادشاہ غازی ادام اللہ فیضانہ و انار اللہ برہانہ ولغائی پایہ والا اورا نہ بدان دادہ است کہ شمہ ازاں خامہ دوزباں بر لوح بیان طراز د نحول سلاطین وحکمار بر آستانہ ملک آشیانہ او سر افگندہ د آفتاب فیضان آں ذوالاجاہ بر موجودات ہر موجودات تابندہ حضرتش ملاذ الشعرا و ملجار علمار بود و ذاتش مخلوق باخلاق اللہ کہ بموجب آں گاہ گاہ اہل سخن در حضرت او نرد مشاعرہ می باختند و اعلی حضرت بایشاں موافقت نیز می ساختند سخنوران زماں صلہ و انعام بے شماری یافتند و محض بقدر دانی آں حضرت علوم چوں شموس می تافتند از کلام معجز آں حضرت است۔ شعر:-

| | |
|---|---|
| صبح اٹھ جام سے گزرتی ہے | شب دلارام سے گزرتی ہے (گ ب) |
| عاقبت کی خبر خدا جانے | اب تو آرام سے گزرتی ہے |

| | |
|---|---|
| آئے جو خواب میں بھی وہ ماہ لقا تو پھر | اے آفتاب دولت بیدار سمجھیے[ط] |

---

ط گلشن بے خار میں یہ مقطع یوں ہے سے آئے جو خواب میں بھی وہ یوسف لقا تو پھر + اے آفتاب دولت بیدار جانیے

## آفریں ۔ قلندر بخش

آفریں تخلص شیخ قلندر بخش سہارنپوریست موزونی طبعش مایل بہ صنائع بدائع بودہ در ایں فن گوئے از امثال و اقران ربودہ از آفریدہ اوست شعر :۔

بہت ہیں گرچہ تمہیں اور یار کرنے کو ¹ — بُرے تو ہم بھی نہیں دل نثار کرنے کو

## آفاق ۔ فریدالدین

آفاق تخلص فرید زماں وحید دوراں میر فریدالدین ابن بہاالدین است از قرابت مندان شاہ سلیمان دہلویست و بہرہ در درسخن از ثناالله خاں فراق است ایں از فراق طبع اوست شعر :۔

ہاتھ کا اس کے خط لکھا لایا — تیرے قاصد میں ہاتھ کے صدقے گ ب

## اثر ۔ حسین علی

اثر تخلص حسین علی خاں پسر رشید نواب مرزا حیدر بیگ خاں تورانی بودہ او کسب سخن از ناسخ نمودہ از ماثور است ۔ شعر :۔

بس کہ درد آٹھوں پہر نام اس مہ تاباں کا ہے
بن گیا اختر مری تسبیح کا جو دانہ تھا ² (گ ب)

---

¹ شیفتہ کے بقول ان کا سلسلہ نسب امام ابو حنیفہ رح سے ملتا ہے اور انہوں نے ایک رسالہ تحفۃ الصناعہ بھی تصنیف کیا تھا۔ گلشن بے خار میں یہ شعر یوں ہے ؎

بہت ہیں گرچہ تمہیں اور ناز کرنے کو — بُرے تو ہم بھی نہیں دل نیاز کرنے کو

² بقول شیفتہ "غزلے از دکہ ایں اشعار از آنست شہرت تمام دارد و جز ایں شعرے دیگر بنا مش گوش نخوردہ

## اثر۔ سید محمد میر

اثر تخلص سید محمد میر کوچک برادر امیر کشور سخن حضرت خواجہ میر درد است۔ قدس سرہ آثار شکستگی از ناصیہ اش پیدا و درد مندی و دل خستگی از ظاہر حال او ہویدا از نتائج فکرش مثنوی مشہور انام زبان زد خاص و عام است شنیدہ ام کہ در جوار گوالیار خوش می گزرانید لہ :۔

جی میں ہے از سر نو جور تیرے یاد کریں
تو سنے یا نہ سنے نالہ و فریاد کریں ۔ گ ب

---

نہ لگا لے گئے جہاں دل کو ۔ آہ لے جائیے کہاں دل کو ۔ "

---

ہر دن فزوں ہیں کجرویاں روزگار کی ۔ کچھ سیکھتا چلا ہے روش میرے یار کی ۔ "

---

آپ ہی نہ جل بجھی نہ کچھ اس دل میں راہ کی "
اس پر کہیں گے آہ کہ ہم نے کبھی آہ کی
چھپ چھپ کے دیکھنے کے مرے سب یہ اے اثر "
معلوم ہوں گے جو کبھی اس نے نگاہ کی

---

## احسان۔ حافظ عبدالرحمٰن

احسان تخلص حافظ عبدالرحمان خاں از سخن طرازان عہد فردوس منزل شاہ عالم بادشاہ است بلکہ مشہور باستاد حضرت اعلیٰ است مرد معمر و سراسر اخلاق است اگرچہ بصحبت گرامی آں نرسیدہ ام فاما لغوت حمیدہ اد از زبان سیاحان

بسیار از بسیار شنیده ام لہذا زلم مشتاق است چوں از کلام والا نظاشں شنیدم اشعارش ناخن زن سینہ بے کینہ اہل سخن است۔ کلامش بس پسندیدہ می دارد صنائع لفظی اکثری نگارد ایں ابیات برگزیدہ چند از آں تیمناً برچیدہ ام لہ:۔

نثار کردوں تو ڈوبے گردوں نشاں نہ اصلا رہے زمین کا
کہ موج دریائے چشم پرخوں لقب ہے اس چین آستین کا

وہ مہر محشر کہ جس کی گرمی نزول ہے آتش سے ڈگنی تگنی
قسم ہے اس روئے آتشیں کی یہ عکس ہے داغ آستیں کا

---

مجھ پہ نہ ہیک یار ہی کچھ خشمگیں ہوا
نامہ بھی وا کیا تو وہ چیں بر جبیں ہوا

---

خاک ہو کر ہی رہوں تھا یہ وفا نے چاہا
کیا کروں لیک نہ کم بخت صبا نے چاہا

---

جو کوئی جان بچا کر تمہارے در سے پھرا
یہ جانتا ہوں مری جاں خدا کے گھر سے پھرا

---

فائدہ تم جو مجھے نزع میں یار آئے نظر
ہے نہ یارائے سخن اور نہ یارائے نظر
گ ب

---

میں جو مے پینے پہ آؤں تو سبو پی جاؤں
گر غسس منع کرے اس کا لہو پی جاؤں
گ ب

---

خفا مت ہو مجھ کو ٹھکانے بہت ہیں
مرا سر رہے آستانے بہت ہیں
گ ب

---

بعد مردن یہ ہوئی بے ادبی والے نصیب
وہ تو پیدل ہو جنازہ میرا بردوش چلے

یہی وظیفہ مجنون دشت عشق رہا          فدا ہوں اس پہ کہ اسری لعبدہ لیلی

---

## احسن ۔ مرزا احسن علی

احسن تخلص مرزا احسن علی است ۔ شنیدہ ام کہ زبان آور لیست نامی و در مجلس شعرا گرامی بلکھنو بودہ از باریابی دربار والی عالی جاہ آنجا زلہ ربودہ نسبت شاگردی بمرزا رفیع می دارد وطرز استاد از کلامش می بارد ؛ ۔ ح۱

حسن پر اپنے ہر اک مہ پارہ گرم لاف تھا
گھر سے وہ خورشید رو نکلا تو مطلع صاف تھا
گ ب

---

اشک گل گوں کو ہے کیا لعل وگہر سے پیوند
وہ رکھے سنگ سے نسبت یہ جگر سے پیوند
گ ب

---

## احقر ۔ مرزا جواد علی

احقر تخلص مرزا جواد علی قزلباش است ۔ نژادش از لکھنو نسبت تلمذ میر حسن دہلوی دارد مردے زوار بودہ بارے رخت بزیارت حرمین شریفین کشیدہ بود ۔ فاما باز بوطن برگردیدہ این مطلع از و بنظر رسیدہ مطلع ؛ ۔ ح۲

بزم میں اس کی جوشب چاہ کا مذکور چلا
اٹھ کے محفل سے وہیں وہ بت مغرور چلا     گ ب

---

ح۱     بقول شیفتہ احسن نے ابتدا میں میر ضیا سے بھی مشورہ سخن کیا تھا ۔

ح۲     شیفتہ لکھتے ہیں " این مطلع از و لپسند آمدہ ۔

## اختر - اکبر علی

اختر تخلص سید اکبر علی سرہندی است بعضے گویند کہ کسب سخن از جرأت کردہ واللہ اعلم از روشنی طبع اوست مطلع :- [1]

تماشے کی ہے جا مژگاں پہ جو لخت جگر نکلا
عجب یہ نخل ہے جس میں کہ شکل گل ثمر نکلا ‌‌‌‌‌‌‌ گ ۔ ب

---

## ارمان

ارمان تخلص فرزند ارجمند جعفر علی حسرت است کلام نیکوی گوید و اشہب زبانش در میدان فصاحت رہ صدرم و جم می پوید از کلام حسرت آگیں اوست ۔ [2]

مطلع :-

تا سر بالیں اسے آنا قیامت شاق ہے ‌‌‌‌ یہ دل بیمار جس کا نزع میں مشتاق ہے
(گ ۔ ب)

---

## اسد - میر امانی

اسد تخلص میر امانی دہلویست مردے ظریف و لطیف بودہ کسب سخن از سودا نمودہ در راہ لکھنو متاع وجودش دست بردِ قزاقاں شد از دست مطلع :-

دل بے تاب جو سینہ میں دم چند رہا ‌‌‌‌ بدم چند گرفتار دم چند رہا
زندگی ہوگئی ناگہ نفس چند تمام ‌‌‌‌ کوچہ یار جو ہم سے قدم چند رہا
لکھ سکا میں نہ اسے شکوہ پیماں شکنی ‌‌‌‌ لاجرم توڑ کے عاجز قلم چند رہا

---

[1] ۔ شیفتہ نے لکھا ہے کہ در صنعت آتش بازی ید طولی داشت از تلامذہ شیخ قلندر بخش جرأت است

[2] ۔ شیفتہ نے بھی ارمان کا نام نہیں لکھا ہے ان کے بقول از ناشش آگاہی دست نداد ۔

الغت زر ہی کے نقصان میں آخر قارون | زیر بارِ غم دام و درم چپند رہا
عمر بھر ہوش نہ یکجا ہوئے میرے کہ اسد | میں پرستندۂ روئے صنم چپند رہا

---

## اسلام۔ شیخ الاسلام تھانوی

اسلام تخلص شیخ الاسلام تھانوی است مردے خوش کلام بودہ است او راست فرد:۔

ظلم ظالم کا پس مرگ بھی رہتا ہے بجا
ہیں یہ بازوئے عقاب اب جو بنے تیر کے پر

---

## اشرف۔ مولوی محمد اشرف

مولوی محمد اشرف خلف امام الدین متوطن کاندھلہ وجود ش از خلعت فصاحت مشرف است و در مجلس نکتہ سنجان معرف آنم را از کلامش بیتے خوش آمدہ این است۔ بیت:۔

آتش دل سے ہوا ہے مجھے یہ ڈر پیدا | کہ مرے سینے میں ہووے نہ سمندر پیدا
گ ب

---

## اصغر۔ سید امجد علی

اصغر تخلص سید امجد علی ہمین برادر حکیم محمد میر اکبر آبادی است۔ خلافت از شاہ عبد اللہ بغدادی رضی اللہ عنہ یافتہ وخلعت ارشاد دلتشریف خلافت از خدمت آں نقاوہ دودمان مصطفوی وخلاصہ خاندان مرتضوی حاصل کردہ بصد اعزاز و امتیاز و عیش و طرب ایام عمر شریف خود را بشب آوردہ از خیالات رنگین اوست مطلع[۱]۔

---

[۱] شیفتہ نے انہیں از رفقائے معتبر حضرت والد ماجد لکھا ہے اور نمونہ کلام میں یہی شعر دیا ہے

ہوا ہوں بس کے خفا اب تو اپنے جینے سے
لگا ہی لوں گا میں اس تیغ زن کو سینے سے
گ۔ب

---

## اظہر۔ غلام محی الدین

اظہر تخلص، غلام محی الدین نام از تلامذۂ غلام حسین سروری تخلص شاعر پارسی گو از خوش طبعان جہاں آباد ست واو اخذ این فن از میر فرزند علی موزوں کردہ و در اکثر اوقات زلہ وظیفہ خور از تعلیم صبیان بدست بردہ از دست مطلع :۔

رکھتی ہے مری جان کو مضطر طپش دل
دکھلائے گی ہنگامۂ حشر طپش دل
گ۔ب

---

## اعظم

اعظم تخلص دہلی نژاد است مردے است حریف و در نکتہ سنجی شخصے است بس ظریف گویند شاگرد شاہ نصیر است و در فن شعر بس بصیر آخر ماترک شاعری کردہ بتحصیل علوم پرداختہ ازو است مطلع :۔

درد دل از بس طبیبوں سے نہاں رکھتے ہیں ہم
شمع آسا نبض زیر استخواں رکھتے ہیں ہم
(گ ب)

---

## افسوس۔ میر شبیر علی

افسوس تخلص میر شبیر علی فرزند میر علی مظفر خاں داروغہ توپ خانہ نواب قاسم علی خاں عالی جاہ از نارنول است در محلس سخن پسند است و در حلقۂ شعرا ارجمند کہ از میر حیدر علی حیران تہذیب کلام پرداختہ[1] و آخر الامر قصد کلکتہ ساختہ بسلک ملازمان انگریزی منسلک بودہ انجام خدمت ترجمہ فارسی بزبان ہندی نمودہ از فکرت

---

[1] او مشاہیر اہل سخن است از خدمت میر حیدر علی حیران بہ تہذیب کلام پرداختہ۔ گلشن بے خار

اوست شعر:-

دیکھتے ہی اُسے حاضر ہوئے مر جانے کو | دہی اشخاص جو یاں آئے تھے سمجھانے کو (گ ب)
---|---

---

کیوں نہ ہو اُس قدر گھمنڈ اس بت پر غرور کو | صبر کسی طرح نہیں اس دل ناصبور کو ''
---|---

---

صورت تجھے حق نے دی پری سی | پر آدمیت نہ دی ذری سی ''
---|---

---

## اکبر - اکبر خاں

اکبر تخلص، اکبر خاں نام خلف الصدق نواب مرتضیٰ خاں کہین برادر نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ تخلص از کمتر ایام رغبت تمام بشعر داشتہ دفایدہ در سخن از اصلاح مومن خاں بر داشتہ ام العزیز است مطلع :-

ہوا نہ شوق سے اس کوچے میں گزر اپنا | ہمیشہ پیچھے رہا ہم سے راہبر اپنا (گ ب)
---|---

من می گویم کہ اگر چنیں می بود -

ہوا ہے شوق سے جب کوچے میں گزر اپنا | ہمیشہ پیچھے رہا ہم سے راہبر اپنا ('' '')
---|---

بسا خوش می نمود مگر عجب است کہ استاد در اصلاح چہ دست کشود اللہم الا ان یقال کہ فکرش رسائی نہ نمودہ ؛[1]

جنوں عشق کا درماں نہ ہو کسی سے کبھی | کہو علاج کرے جا کے چارہ گر اپنا
---|---
دیا نہ رنج وستم سوز دل سے کام لیا | یہ خاک ہونے کا احساں ہے چرخ پر اپنا ('' '')

طرفہ تر ایں کہ مصرعہ آیندہ را دم افزودہ نگویم کہ قصر قایل و عدم التفات استاد

---

[1] خوشگی کی اصلاح نامناسب نہیں۔ اکبر کے مطلع سے کوئی مفہوم پیدا نہیں ہوتا۔ خوشگی نے اصلاح سے مفہوم پیدا کرنے کی کوشش کی ہے اگرچہ انھوں نے اس کوچے کے بجائے صرف کوچے کہہ کر تخصیص کو نظر انداز کر دیا ہے

بود آرے باحرکت طالع بود یا انسزونی کاتب بہر تقدیر الحال خالی از لطف است باید دید و شاید شنید ؎[1]

عدد کے ذکر سے واں ہوش جائیں یاں موت آئے
مزاج ان سے بھی نازک ہے کس قدر اپنا

---

## الہام شاہ بہلول

الہام تخلص شاہ بہلول لکھنوی[2] است نامش شیخ شرف الدین است مردے آزاد مزاج و وارستہ طبع بودہ او راست بمطلع :-

نگہ وہ دشنہ کہ طعنہ کٹار پر مارے　　مژہ وہ تیز کہ خنجر کو دھار پر مارے (گ ب)

---

## الفت منگل سین

الفت تخلص منگل سین عظیم آبادی از قوم کایتہ است شنیدہ ام کہ بارے بدہلی آمدہ بود گویند در سخن مشاور بجرأت است اہل طبع خوش است و صاحب سخن دل کش داعی انیم او درنہ خوردہ ام از دست فرد :-

ہر قدم پہ یاں نلک آنے میں سو سو نازے تھے
کیونکہ گھر جاتے لگے شام و سحر دو چار کے　　(گ ب)

---

---

؎[1] اعتراض صحیح نہیں ہے یہ مصرع موزوں ہے اور بحر مجتث مخبون میں ہے اس کا وزن مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلان ہے. ممکن ہے خوشگی نے "تے" کے اثبات سے فعلاتن یا مفعولن سمجھا ہو اور یہ غلط فہمی اور اعتراض پیدا ہو گیا ہو۔ ؎[2] شاہ ملول (گ ـ ب)

## امیر

امیر تخلص، امیرالدولہ ناصر جنگ مشہور مرزا منیڈھو پور وزیرالممالک نواب شجاع الدولہ بہادر کہتر برادر نواب آصف جاہ یحیٰی خاں بہادر بودہ پیش از ہنگام آشوب غلام قادر خاں بدہلی طرح مشاعرہ میریخت و نکات را از طبع رنگین خود می ریخت۔ ازاں امیر بے نظیر است شعر:-

یاس و غم و آرزو جمع یہ سب چیز ہے — بل بے تیرا حوصلہ دل بھی عجب چیز ہے

(گ۔ب)

یہ دل پر آفت ناگاہ کیا ہے — جگر سے ہے جو اٹھتی آہ کیا ہے

---

## امیر۔ نواب علی محمد خاں

امیر تخلص، نواب علی محمد خاں افغان در فن سخنوری تلمذ بنیام الدین قائم است بقدر و منزلت جلیل و بہ محامد و اوصاف جمیل بودہ ازاں گرامی قدر ست شعر:-

تیرے گھر جانے سے بس اپنا تو گھر جاتا ہے
اے مری جان کے دشمن تو کدھر جاتا ہے (گ ب)

ہائے سرخی ترے رخسار کی ہنگام عتاب
جتنا بگڑے ہے تو اتنا ہی سنور جاتا ہے (〃)

---

## امیر۔ امیراللہ

امیر تخلص، امیراللہ دہلی نژاد است سلسلہ سخن او بشاہ نصیری رسد، مرد بازار است در فن شعر بس ہوشیار از بیدار دلاں است او از خوش طبعان۔ از نکات اوست پسند:-

اس تشنہ گلو پہ بھی پھرا دیکھو فانی    بے آب ترا خنجر براں نہ ہوا ہو (گ ب)

---

## امیر۔ امیر خاں

امیر تخلص، امیر خاں نام از افاغنہ نگینہ متعلقہ ضلع بجنور حصہ شمالی مراد آباد است۔ مرد روزگار پیشہ است۔ طبع خوشش دارد و شعر دلکش گوید از بس متقی مزاج است با طبع وہاج چندے بر ہم تجارت با پدر خود بنارس وغیرہ را بکام سیاحت نمودہ بالفعل ملازم تاجرے نجیب آبادی است اکثر در مشاعرہ این ہیچ میرز رسیدہ از افکار اوست شعر۔

پھنسا ہے زلف میں دل خط روئے یار کے باعث
اسیر دام ہے مرغ چمن گلزار کے باعث

نشان عشق کب موقوف ہے چہرے کی زردی پر
سدا ہم سرخ رو ہیں دیدۂ خوں بار کے باعث

---

## امین۔ امین الدین

امین تخلص خواجہ امین الدین است مردے بود در عظیم آباد قناعت پیشہ درست اندیشہ کہ تیشۂ فکرش در سینہ ارباب سخن کارے می کرد۔ از وست شعر۔

خورشید ترا دیکھ کے منہ کانپ کے نکلا
مہ چادر مہتاب میں منہ ڈھانپ کے نکلا (گ ب)

---

مرتے ہیں ہم تو اس کے لب آب دار پر
گر آب زندگی ہو تو مارے ہیں دھار پر (گ ب)

---

جلوہ ترے حسن کا کہاں ہے　　　یوں کہنے کو آفتاب ہاں ہے　　گ ب

---

دن کٹا فریاد میں اور رات زاری میں کٹی
عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری میں کٹی　　"

---

## امیں ۔ امین الدین خاں

امین تخلص، امین الدین خاں نام خلف وحید زماں فرید دوراں قاضی وحید الدین خاں بود مردے صلاحیت شعار خجستہ اطوار در عصر خود بودہ می گویند کہ در عہد نواب غفران پناہ افسر وزرائے عالی مقام نواب نجیب الدولہ بہادر خلد اللہ تعالےٰ فی بحبوحۃ الجنان منصب قضائے دہلی با والد ماجدش نامی و سامی بود[1] شعر:۔

کون آتا ہے یہ کس کے پاؤں کی آواز ہے
ہر صدائے پا ہیں جس کے سو طرح کا ناز ہے　　(گ ب)

---

## امین ۔ محمد اسمٰعیل

امین تخلص محمد اسمٰعیل است میر اسند کہ درجائے خود را بوحشی نیز تخلص می گرداند[2] از مسکن و ماواش باوجود تجسس تمام و تلاش تام راقم اطلاعے نیافتم از ناٹے ادی چکد شعر:۔

اپنی تو وہی عید ہے جس روز کہ ہمدم
مکھڑا نظر آجائے لب بام کسی کا　　(گ ب)

---

۱؎ بہ عہد نجیب الدولہ نواب نجیب خاں مغفور منصب قضائے دہلی با والدش بود۔ (گ ب)

۲؎ ابتدا تخلص بوحشی بودہ وجہ ایں تغیر و تبدل پیدا نیست۔ (گ ب)

## امانی ۔ میرامانی

امانی تخلص، میرامانی دہلوی کہ فرزند خواجہ آثمی بودہ خود را بر طریقت اثنا عشریہ می گفت، ایں اشعار از افکار اوست[۱]۔ شعر

اثر ہو سنگ میں کیا کہیں گراں کو رام کریں
بتوں کا دل ہو تو یارب یہ آہیں کام کریں[۲] (گ ب)

---

## آمی ۔ روشن بیگ

آمی[۳] تخلص، روشن بیگ نام آں آفتاب عالم تاب نورگیر از مشرق علوم حضرت شاہ نصیر است رحمۃ اللہ علیہ[۳] از روشنی طبع اوست۔ شعر

جہاں زنجیر ہم سنتے ہیں منگوا مول لیتے ہیں
تری زلفوں کے سودے میں یہ سودا مول لیتے ہیں (گ ب)

---

## امانت ۔ امانت رائے

امانت تخلص، امانت رائے نام در دہیہ[۴] کہ محلہ است از محلات جہاں آباد سکن داشت اوراست شعر:۔

تشریف یاں نہ لاؤ پر نامہ بر تو بھیجو
مت لو خبر ہماری اپنی خبر تو بھیجو (گ ب)

---

۱۔ طریقہ اثنا عشریہ داشت۔ (گ ب)

۲۔ بتوں کے دل ہو تو یارب یہ آہیں کام کریں۔

۳۔ شیفتہ کے بقول " آمی کہین برادر حمید الدولہ منصرم کار سرکار ولی عہد واز علم بے بہرہ بود"

۴۔ کذا۔ بقول شیفتہ یہ دریبہ ہے۔

## انتظار

انتظار تخلص شہرے دریں دیار مشہور نیست شاید کہ ہم صفیر فغان باشد[1]۔

بلبل یہ سن کے ایسی ہی تڑپی کہ مر گئی　　جونہی بہار گل کی قفس میں خبر گئی

(گ ب)

---

## انیس۔ امیر الدولہ نوازش خاں

انیس تخلص معلی القاب عالی جناب نواب امیر الدولہ نوازش خاں است۔ امیر والا جاہ کسب سخن از شاہ نظام الدین ممنون نمود کہ ہمشیرہ زادہ خدا بیامرز و شاہ نواز خاں است گویند تا آخر میل بسخن سنجی نمی داشت از دست۔ فرد

چہرہ جو غضبناک ہوا اور بھی چمکا　　پرکالہ آتش تھا وہ رخسار ز بس[2] آہ (گ ب)

---

## انجام۔ نواب امیر خاں

انجام تخلص نواب امیر خاں است کہ از امرائے نامی عہد محمد شاہی بودہ از کلام نیک انجام اوست۔ فرد:۔

کچھ تو یہ صورت نظر آتی ہے پہچانی ہوئی　　نعش میری دیکھ کے مقتل یوں کہنے لگے[3]

(گ ب)

---

## انشا۔ میر انشاء اللہ

انشا تخلص میر انشاء اللہ خاں خلف رشید ماشاء اللہ خاں المتخلص بمصدر

---

[1] یہ بیان بہت مبہم ہے، شاید کے لفظ نے اسے پایۂ اعتبار سے بھی گرا دیا ہے حالانکہ شیفتہ نے بصراحت لکھا ہے کہ ناش معلوم خفیر نگشت از معاصرین فغان و آبرو است۔ اس صراحت کے بعد شاید کی گنجائش نہیں تھی۔

[2] پرکالہ آتش تھا وہ رخسار ابھی آہ۔ (گ ب)

[3] مصرع موزوں نہیں ہے اصل مصرع گلشن بے خار میں یوں ہے، لاش میری دیکھ کے مقتل میں یوں کہنے لگا۔

مولد بزرگانش خطہ کشمیر و نژادش از مرشد آباد است۔ از بار یافتگان خدمت وزیر الممالک نواب سعادت علی خاں بہادر بودہ بایہ سخنوری و پایہ خرد پروری او از سخنوران ہوشمند بلند تر بود بہ ہر زبانے بچرب بیانی گوئے سبقت آں از امثال و اقران ربود و کوس لمن الملک بہم نواخت و آوازہ عدیم المثالی بشنش جہت عالم انداخت جائے درہند نماندہ کہ آں جا غلغلہ یگانگی او نرسیدہ و ممنعی نیست کہ بسخن شیرینش مستفید نشدہ ناگہاں بتلفظ انجب زبان بحضور وزیر دوراں جاں بمالک جہاں سپردہ و آں کہ صاحب گلشن بیخار طعنہ در گل فصاحت و بلاغت آں نگفتہ ہر فن خلاصۂ او از خودنمائی و خویشتن ستائی باشد کہ بادہ شاعری خود را فراتر از مقیاس قیاس سنجد بابد دانست کہ فرد:

عنبار خاطر داناست اظہار ہنر کردن
صفا برخیزد از آئینہ چوں جوہر شود پیدا

آرے آں کلیم کلامی است کہ ید بیضا از جیب دوات و آستین قلم برمی آرد و عیسی نفسے است کہ در کالبد صد مردہ ہزار سالہ جاں می دہد اگر باورت نباشد لب بہ بند و چشم بکشا د بہ بیاض نظم دلکشائش در آ کہ این است۔ ابیات۔

جگر کی آگ بجھے جس سے جلد وہ شے لا | لگا کے برف میں ساقی صراحی مے لا

---

ح۱ محمد حسین آزاد نے بھی انشا اور سعادت علی کے بگاڑ کا سبب لفظ انجب ہی قرار دیا ہے تحقیقی نوادر (ص۴۲) میں ڈاکٹر آمنہ خاتون نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ "آزاد نے ایک لطیفہ پیدا کر لیا ہے اس سے زیادہ اس کی کوئی حقیقت معلوم نہیں ہوتی" آزاد شکنی کا جذبہ مسلم مگر خوش بگی کا بیان آزاد کے حق میں ہے اور یہ نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ آزاد نے محض لطیفہ گوئی سے کام نہیں لیا۔

ح۲ شیفتہ کی اس رائے سے آزاد نے بھی اختلاف کیا ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ رائے "خودنمائی اور خویشتن ستائی" پر مبنی ہے۔

نزاکت اس کے وہ مکھڑے کی دیکھیو انشا　　　نسیم صبح جو چھو جائے رنگ ہو میلا

---

لپٹ کے سو رہیں بس اب تو ہیں شباب کے دن
حیا کی کٹ گئی راتیں گئے حجاب کے دن

---

ٹپکے ہے خوں ٹہر ٹہر دل کی ہر اک خراش سے
چھیڑ دو اس کو دوستو تیز قلم تراش سے

---

تم جو کہتے ہو مجھے تو نے بہت رسوا کیا
کیا گنہ کیا جرم کیا تقصیر میں نے کیا کیا
واسطہ باعث سبب موجب جہت کچھ بات ہے
راز وہ کمبخت کیا تھا میں نے جو افشا کیا
تم تو آئے ہی نہیں یاں اور انشا آپ بن
رات بھر رویا کیا لوٹا کیا تڑپا کیا

---

کیوں چھوڑ شہر زاہد غار جبل میں بیٹھا
تو ڈھونڈھتا ہے جس کو وہ ہے بغل میں بیٹھا

---

اگر نہ مجھ سے تو آکر لپٹ گیا ہوتا　　　تو رات تجھ سے مرا دل ہی چھٹ گیا ہوتا

---

اکڑ کے پنجوں کے بل پہ چلنا نہ کشتہ کیونکر ہوں اس ادا کا
سجا سجایا کسا کسایا یہ دیکھ آیا غضب خدا کا

پھرا یہ آنکھوں میں اس زلف عنبریں کا سانپ
کہ موج اشک ہوئی اپنی آستین کا سانپ

صباح کعبۂ زریں میں آفتاب کو دیکھ
کہا یہ میں نے یہ کافر نہیں زمین کا سانپ

نگل ہی لینے کو نکلا ہے غار مشرق سے
یہ پھن نکالے ہوئے چرخ چارمین کا سانپ

---

اخلاص۔ جلال الدین

اخلاص تخلص، مولانا جلال الدین نام مولد شریفش قصبۂ بجنور خاص است۔ کہ بجعتہ شمالی ضلع مرادآباد واقع است۔ در معلومات موسیقی دستگاہے بلیغ دارد و کسب سخن و علوم رسمیہ در رامپور بحضرت مولانا اخوند جہانگیر خاں رحمۃ اللہ علیہ کردہ۔ و از تلامذۂ مولانا باب اللہ سوکھر پوری است۔ و در شعر نسبت تلمذ بشیخ قائم چاندپوری رحمۃ اللہ دارد۔ مردے بذلہ سنج است، معمر، بالفعل بسرکار مفتی محمد عبداللہ کیرت پوری بسبب قدردانی آں بزرگ اوقات خود را بسری برد۔ با نیازمند سرے دارد۔ چند بار بادبرخوردہ ام، ہر دو زبان نکات می سنجد موزوں طبع و فہم رسا دارد و در ہر دو طرز لطفے دارد۔ ایں ابیات از نتائج طبع اوست:۔

آیا لگا کے سرمہ جو وہ یار بے طرح
خاموش رہ گیا دل بیمار بے طرح

---

کرے پھر اشک ریزی چشم تر یوں ہو تو بہتر ہے
رہے داماں مرا گنج گہر یوں ہو تو بہتر ہے

تصور رخ کا ہو نت بعد فکر کاکل خوباں

شب آشفتہ حالاں کا سحر یوں ہو تو بہتر ہے

---

موجۂ خوں میں ترا کشتہ جو بہتا جائے ہے
قتل کر ڈالا مجھے ناحق یہ کہتا جائے ہے
گر نہیں ہے تو کسی خورشید رو کا مبتلا
چاند سا مکھڑا ترا کیوں روز گہنا جائے ہے
دیکھنا انداز اس مست ادا کی چال کا
ہر قدم پر نقش پا میں ناز رہتا جائے ہے
سچ بتا اے موجد جور و جفا میرے سوا
اور بھی کوئی ترا یہ ظلم سہتا جائے ہے

---

## اخلاص کشن چند

اخلاص تخلص کشن چند نام اصلش از کشمیر و مولدش لکھنؤ شہر بے نظیر است جوانے خوش رو خجستہ خواست، و بلیح و فصیح شنیدہ ام کہ زانوئے ادب برائے تحصیل علوم فارسی و عربی پیش علمائے فرنگی محل تہ نمودہ و در خطوط نستعلیق و شکستہ دستے داشت و اشعار در مضمون موزوں بستے نوجوان ازیں جہاں در گزشت۔ ایں اشعار از طبع مخلص اوست۔ فرد:۔

اشک چھڑکاؤ کرے ہے مژہ جھاڑے ہے مکاں
کوئی مرزا منش آنکھوں میں مگر رہتا ہے

---

کیوں کر ہو باغ جانا اس میرزا منش کا　　　وان سرو میں نہیں ہے آداب کورنش کا

## افصح - محمد سمیع

افصح تخلص، مغفور و مرحوم شیخ محمد سمیع الہ آبادی است کہ برادر کلاں شیخ محمد شفیع وکیل سرکاری بودہ۔ با نیاز مند ہنگام اقامت آنجا نہایت محبت داشتنے ذات گرامی آں بزرگ از مغتنمات زمانہ بود چند است کہ ازیں جہان گذراں درگزشت و موصل الی اللہ گشت رحمۃ اللہ علیہ۔ در ہندی اکثر ریختہ گفتنے گویا کہ در سفتے چند ابیات ازاں بزرگ می نگارم و بیاد می گزارم۔

دل پریشاں ہو گیا زلف پریشاں دیکھ کر | آئینہ حیراں ہے میری شکل حیراں دیکھ کر

---

جوں اشک خاک ہی میں رکھا ملا ملا کر | آنکھوں سے اک پری نے ہم کو گرا گرا کر
افصح کو ضعف سے کب رفتار کی ہے طاقت | آیا ہے تیرے در تک اے بت خدا خدا کر

---

یا الہٰی مری باتوں میں اثر ہے کہ نہیں | آہ و زاری سے مری اس کو خبر ہے کہ نہیں
لخت دل بہ گئے آنکھوں سے مری خوں ہو کر | اب خدا جانے کہ قالب میں جگر ہے کہ نہیں

---

سیر چمن میں آج جو وہ گلعذار ہے | ہر غنچہ سر بجیب بہت شرمسار ہے
..... اس زلف سیہ فام نے کیا کام کیا[1] | طائر دل کو پھنسا کر مجھے بدنام کیا

---

## اشرف - شاہ محمد حسن

اشرف تخلص، شاہ محمد حسن، خلف و سجادہ نشین حقائق آگاہ و معارف دستگاہ

---

[1] اصل میں لفظ رہ گیا ہے

شاہ محمد زمان القادری الچشتی الہ آبادی است۔ یکے از حضرات دوائر اثنا عشر بلدۂ مذکور است۔ وجود شریفش بتشریف تقویٰ مشرف است۔ وتن مبارکش بزیور ورع مُحلّی مردے صاحب نسبت وعالی مقام، اہل کشف ذوالاحترام، موزوں طبع کہ اکثر بغزل عاشقانہ و رباعیات شعر بنصائح وصنائع شعر وہم بمثنوی وبقصائد در مدح سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم زبانش نغمہ پیرا است۔ ندانم کہ تلمذ بکدام کس دارد۔ گویند نسخۂ موسومہ بساحر لبان بطرز ناسقیان بسیار خوب نظم در فارسی کردہ است وہم دیگرے مسمی بمعدن فیض درباب پند ونصائح بنظم در آوردہ۔ الحق کہ مرد فہیم است وصاحب طبع مستقیم۔ اشعار چند از وی نگارم مطالعہ چند بتحریر می آرم۔

## غزل

| | |
|---|---|
| آب خجلت زلبت چشمۂ کوثر دارد | گرہ شرم ز دنداں تو گوہر دارد |
| آبرو در گرہ خویش چو گوہر دارد | آنکہ از درد محبت مژہ تر دارد |
| نالۂ دل صفت مار بخود می پیچد | لیکہ سودائے سر زلف تو در سر دارد |
| در شب ہجر تو از یاد خدنگ مژگاں | ہر سرے موے تنم کاوش نشتر دارد |
| می طپد بعد فنا نیز چو بسمل تہ خاک | آں قدر شوق طپیدن دل مضطر دارد |
| پیش او کثرت آفاق بوحدت ماند | طاعت گوشہ نشیں عالم دیگر دارد |
| حاجتم ہیچ نباشد بزر وگوہر وسیم | فقر من رتبۂ اقبال سکندر دارد |
| اندریں دور ز ابنائے جہاں صلح مجوی | کہ سر جنگ برادر بہ برادر دارد |
| اشرف خستہ و سرگشتہ وآوارہ و زار | دم سرد و رخ زرد و مژۂ تر دارد |

---

| | |
|---|---|
| گر بدریائے غم او دل بے تاب طپید | آب در گوہر ناسفتہ چو سیماب طپید |

---

شبے بخواب من آں ماہ بہار آمد — دل از قرار بروں رفتہ در قرار آمد
بہر دماغ کہ بوئے ززلف یار آمد — سرشک از زرہ دیدہ تشنک برآمد
سوئے چمن چو بصد غمزہ آں نگار آمد — گرہ کشادگل واز پئے نثار آمد

---

تا جمالت جلوہ گر در دیدہ جاں یافتم
ہم چوں مجنوں خویشتن را نیست وحیراں یافتم

---

## احقر - ضامن علی

احقر تخلص، ضامن علی نام از سادات کرام ملک کنکوڑہ واقع ضلع بجنور است۔ مرد زکی الطبع عظیم الاخلاق عمیم الاشفاق ذہن رسا وفکر بلیغ وزبان فصیح دارد۔ بارا قسم ملاقات ہا است۔ خفی آنست کہ در زمین مشکل تخم مضامین عالیہ رامی کارد و معانی نادرہ درقوافی سخت می آرد ازاں عالی طبع است۔

ہم نہ کچھ یار کے دل خواہ بنے اور بگڑے — سیکڑوں زیر فلک شاہ بنے اور بگڑے
دشمنوں سے تو وہ رہتا ہے ہمیشہ خوش دل — حیف ہم اس کے ہوا خواہ بنے اور بگڑے

---

## آشنا - مرزا اکرم بیگ

آشنا تخلص مرزا اکرم بیگ نام۔ پدر مولوی عبدالقادر علمی است از بزرگان رامپور مردے بزرگ بود کلامش استادانہ است طبع سامی او بکلام رنگین مائل می بود کہ برہمہ برنا و پیر پسندیدہ می نمود اکثر بہ ہندی می گفت درحقیقت دُرمی سفت۔ از وست۔

رباعی[۱]

پاؤں پڑلوں میں ترے پاؤں کی واری ڈلیاں

سر چڑھالوں میں تری سر کی اتاری ڈلیاں

آشنا کے لئے پریوں کی پرے سے ہمدم

ہاں تو بولی کوئی کوئی پکاری ڈلیاں

## خیابانِ بائے موحدہ

### بحر

بحر تخلص کسے است کہ کنارہ نام و دیارش ندیدہ ام و نہ شنیدہ . ناچار بہ

ہمیں اختصار نمودہ[۲] از دست .

مانند اشک دامن دولت نہ چھوڑیں گے

آنکھوں سے تم نے ہم کو گرایا تو کیا ہوا

سو ذلتیں اٹھا کے ہم آخر سمجھ گئے

تم نے نہ اپنا بھید جتایا تو کیا ہوا

اس گل کی آرزو نہ گئی ہے نہ جائے گی

داغوں سے دل کو باغ بنایا تو کیا ہوا (گ.ب)

### برکت . برکت علی خاں

برکت تخلص برکت علی خاں کہ از روسائے خیر آباد است . از پیش گاہ

نصیر الدولہ جرنیل لوتی اختر بہادر ناظم دہلی قبائے اعزاز در بر و گوشوارہ امتیاز بر سر

داشتہ مرجع انام دراں ایام بودہ چندے بہ ہماں ذریعہ در سرکار راجہ پٹیالہ

مدار المہام ماندہ آخرہا با وطن رفتہ ازیں دار محن در گذشتہ[۳] ایں اشعار از خلاصہ

---

۱. یہ قطعہ ہے رباعی نہیں ہے . ۲. سحر تخلص شخصے است کہ ماجرا لیش بر گرد و ایں سفینہ پیدا نیست .
۳. برکت کے سلسلے میں شیفتہ کا بیان زیادہ واضح اور مفصل ہے . (گ.ب)

نگار امدست۔

دل بے تاب کسی طرح سے ٹھہرائے کوئی
مجھے سمجھائے کوئی یا اسے سمجھائے کوئی

غم اٹھانا مرے اس دل کا ٹھکانے لگ جائے
ایک دم کے بھی لئے پاس جو بٹھلائے کوئی (گ ب)

---

مٹی نہ سوزش دل اشک کے بہائے سے
یہ آگ وہ ہے کہ بجھتی نہیں بجھائے سے (گ ب)

---

برق۔ مرزا محمد رضا

برق تخلص مرزا محمد رضا نام نشو ونما یافتۂ لکھنو است. جوانے زیبا رند وخوش خواست، یار با وفا محب با صفاست۔ درآنجا باعزاز تمام می گزرانند اعزہ آں شہر بہ تعظیم وتکریم می پرداز ند درعہد منتظم الدولہ حکیم مہدی علی خاں پایۂ عزت بلند بود شعر دلبند خاطر پسند می گوید شنیدہ ام کہ از فیض صحبت قلندر بخش جرأت بہرہ درفن سخن حاصل کردہ است لہ ازنتائج طبع اوست۔

دور ایک دشت کیا اپنے وطن سے مجھ کو
یہ شکایت ہے نئی چرخ کہن سے مجھ کو

---

پروانہ۔ کنور جسونت سنگھ

پروانہ تخلص کنور جسونت سنگھ ابن راجہ بینی بہادر است ارتفاع مدارج درسرکار نواب شجاع الدولہ بہادر می داشت وعلم اعزاز وافتخار بحضور نواب

---

لہ برق ناسخ کے شاگرد تھے (سخن شعرا)

ممدوح می افراشت۔ گویند جوانے بود و خوش طبع موزوں بیان دپری پیکر و نازنین زبان خجستہ خصال وحور جمال بودہ از خیالات نازک اوست ؎

نسیم آہ نے شاید کسی کے کی تاثیر
شگفتگی سی ترے غنچۂ دہاں پہ ہے (گ ب)

---

لہو رُلاتا ہے گو جوں خامۂ شنگرف کام اپنا
ولیکن سُرخ رو ہے عشق کے دفتر میں نام اپنا

---

ڈھونڈ لاوے جو کوئی لاکھ اثر کا تعویذ
ہو محافظ نہ قضا روز قدر کا تعویذ

---

بسمل۔ سید جبار علی

بسمل تخلص سید جبار علی نام، از متوطنان چنار گڑھ است۔ گویند مرد خوش بیان و بذلہ سنج بود و از سرکار راجہ بنارس وظیفہ خوار ایں چند بیت طبع زاد ازاں نیم بسمل است کہ حسب حال ثبت نمود۔

یاد آ گئی مشت خاک اپنی اڑتے جو کہیں غبار دیکھا (گ ب)

---

ہر دم مجھے نیاز سے ناز ہی رہا انجام کار عشق کا آغاز ہی رہا ( ؍؍ )

---

تیری ہی یاد ذکر ترا ہی ہر آن ہے گویا کہ اس لئے مرے منہ میں زبان ہے ( ؍؍ )

---

۱؎ شیفتہ کے بقول پروانہ سرب سنگھ دیوانہ کے شاگرد تھے۔ (صحیح سرب سکھ)

## بقا۔ شیخ بقا اللہ

بقا تخلص شیخ بقا اللہ فرزند ارجمند لطف اللہ است پدر بزرگوارش در تحریر نقوش کہ عبارت از خوش نویسی است لاثانی بود اصل آں باقی باللہ از اکبرآباد است۔ مولدش خطہ شور انگیز و علم خیز لکھنو۔ گویند سخن دلبند و اشعار دل پسندی گفت فکر رسا داشتہ و در زمان خود با شعرائے نامی مطارحت می کرد۔ بارے با سودا مقابل شدہ اخیر کار نوبت بہ ہجا رسانید۔ طبع رنگین و طرز نمکین داشت و عروس سخن او بحلیہ اصلاح خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ متجلی بود این از کلام بقا نسر جام اوست۔

دست ناصح جو مری جیب کو یکبار لگا ۔۔۔ پھاڑوں ایسا کہ پھر اس میں نہ ٹہنے تار لگا
(گ ب)

---

تو نے اس طرح سے اے چرخ گرایا ہم کو
کہ موئے پر بھی کسی نے نہ اٹھایا ہم کو ۔۔۔ (گ ب)

---

رخ اس کا صفائی ترے تلوے کی نہ پاوے
خورشید ہزار اپنے تئیں چرخ چڑھاوے ۔۔۔ ( " )

---

## بیتاب۔ خداوردی خاں

بیتاب تخلص، خداوردی خاں نام، برادر کہین سعادت یار خاں رنگین است، مستفید از میر نظام الدین ممنون است۔ از کلامش عاشق مزاجی ظاہر و بر زبان طبع و باجش از سخنش با ہر نیکو می گوید از دست۔

---

۱؎ شیفتہ کے بقول بقا فارسی میں فاخر مکین اور ریختہ میں شاہ حاتم و خواجہ میر درد کے شاگرد تھے۔

تجھ سے وہ ہر دم کہے ہے اپنا خنجر دیکھ کر
قتل کیجے تجھ کو جی چاہے ہے اکثر دیکھ کر (اگ ب)

---

## بیتاب۔ عباس علی خاں

بیتاب تخلص عباس علی خاں کہ از دودمان مرحوم نواب غلام محمد خاں والی رام پور است. شنیدہ ام کہ جوانے خوش سیر و دلکش منظر است[1]. شاید در سخن مشاورہ با مومن خاں است از طبع زاد اوست واز اصلاح پذیرفتہ استاد او[2]

کھا گیا اپنے زبس قتل کا ایما ہم کو
بعد مردن بھی ہے مرنے کی تمنا ہم کو (اگ ب)

معنی شاگرد و الفاظ استاد را شاید دید و باید خموشید۔

---

## بیدر۔ غوث محمد

بیدر تخلص، غوث محمد نام، از باشندگان بجنور است. بمشق سخن میلان طبیعت دارد معلم الصبیان است۔ اکثر در مشاعرہ زود لیدہ بیان می رسد ازاں کہ بیباک است۔

بیدر تو ذرا ورد زباں نام علی رکھ بے حب علی ہے نہیں ایمان کسی کا

---

ط[1] شنیدہ ام کا ماخذ شیفتہ کا یہ فقرہ ہے۔ جوانیست نیکو منظر زیبا شمائل۔ مہذب الاخلاق پاکیزہ سرشت۔

ط[2] یہ طنز و تعریض قابل دید ہے۔ شیفتہ نے بصراحت لکھا ہے از تلامذہ خان والاشان مومن خاں است۔ لیکن چونکہ مقصد تلامذہ مومن کا مذاق اڑانا ہے اس لئے ہر قسم کا اعتراض کیا جا رہا ہے۔

## بیباک۔ میر نجف علی

بیباک تخلص، میر نجف علی نام، عربی نژاد منشائش قصبہ کول۔ شاگرد مصحفی است خوش می گوید۔ از وست۔

صیاد یہ ہوس ہے دلِ داغدار میں
گل پوش کر قفس کو مرے نوبہار میں (گ ب)

---

## بیدار۔ میر محمدی

بیدار تخلص، میر محمدی است رحمتہ اللہ علیہ اصل آنحضرت از دہلی چندے بہ اکبرآباد ہم گزاردہ آخرہا ہمدران جا ماندہ روح پرفتوحش قالب خاکی را بچار عناصر سپردہ مجردانہ قصد سیر باغ ارم کردہ۔ گویند در سخن تلمیذ مرتضیٰ قلی بیگ فراق بودہ زنگ آئینہ ضمیر خود را بمصقلہ توجہ حضرت مولانا محمد فخرالدین دہلوئیؒ زدودہ۔ صاحب دیوان است۔ طرز عاشقانہ دارد و از بیدار دلان است میکش خم خانہ توحید بود و سرخوش پیمانہ تفرید از ان شیرین کلام است۔

بھرا نہ مثلِ نگیں زخم یہ مرے دل کا
کہ تا ہمیشہ رہے نام میرے قاتل کا (گ ب)

---

جانیں مشتاقوں کی لب تک آئیاں ۔۔۔ بل بے ظالم تیری بے پروائیاں ،،

---

خرقہ رہن شراب کرتا ہوں ۔۔۔ دل زاہد کباب کرتا ہوں ،،

---

ہم تری خاطر نازک سے خطر کرتے ہیں
ورنہ یہ نالے تو پتھر میں اثر کرتے ہیں (گ ب)

---

دیکھ اس گیسوئے مشکیں کی ادائیں شانہ
دونوں ہاتھوں سے یہ لیتا ہے بلائیں شانہ "

---

مبتدا ر کیونکر آتش دل اشک سے بجھے
ظاہر کی آگ ہووے تو پانی بجھا سکے "

---

نہ گئی تیری سرکشی ظالم ہم نے ہر چند جبہ سائی کی "

---

## بیاںؔ خواجہ احسن اللہ

بیان تخلص خواجہ احسن اللہ نام منشائش خطہ پاک دہلی است۔ بلبل خوش نوا بود کلام دل آویزی سنجید و دم انّ من البیان لسحرا می دمید۔ نقد سخن از پیش گاہ حضرت قبلہ مشائخ کرام و کعبہ عرفائے عظام گل دستار عارفان حضرت مرزا مظہر جان جاناںؒ بدست آوردہ و دست خود را بدست مرکز دائرہ علوم توحید و نقطہ محیط فنون تفرید پیشوائے عارفین و امام العالمین حضرت مولانا محمد فخر الدین رحمتہ اللہ علیہ دادہ یک چند در حیدر آباد ماندہ داعی اجل را لبیک گفت۔ و در گلشن ہمیشہ بہار لقا خوش خفت رحمتہ اللہ علیہ از کلام اوست۔

قفس میں ہیں رہائی کے لئے کیا کیا نہیں کرتا
تڑپتا ہوں پھڑکتا ہوں کوئی پروا نہیں کرتا (گ ب)

کہتا نہیں میں عرش پر اے نالہ جا پہنچ
کانوں فلک تو اس کے تو اے نارسا پہنچ ،،

---

کافر ہو جو زیادہ کچھ اس سے آرزو ہو
اک بے خلل مکاں ہو جس میں ہوں اور تو ہو ،،

---

جادو تھی کہ سحر تھی بلا تھی     جاناں یہ تری نگاہ کیا تھی ،،

---

مت آیو اے وعدہ فراموش تو اب بھی     جس طرح کٹا روز گذر جائے گی شب بھی

---

وصل کی شب کا ماجرا کیا کہوں تجھ سے ہمنشیں
شام سے لے کے صبح تک وہ ہی نہیں نہیں رہی ،،

---

## بہار۔ ہر سہائے

بہار تخلص، ہر سہائے نام مرد شگفتہ و خوش بیان است. نامش بہر بوستان خلق ارباب سخن مشہور تا مولدش غیر مالوفرا ز گل ہائے اوست۔

جنبش ابروئے یار دیکھیے کب تک رہے     تیغ دو دستی کا وار دیکھیے کب تک رہے
موجۂ طوفان نوح غرق نہ کر دے کہیں     چیں بجبیں ہم سے یار دیکھیے کب تک رہے
آ پہنچ اب جلد تو اے مرے رشک مسیح     دم کا نہیں اعتبار دیکھیے کب تک رہے

---

ط کافر ہوں جو زیادہ کچھ اس سے آرزو ہو۔ گلشن بے خار

## بیخود۔ اکبر علی

بیخود تخلص اکبر علی نام باستماع اشعار بےخودگیش مدہوش ام از حالش خبرے ندارم کہ گویم ازوست۔

بوسہ مانگا جو ہم نے اس گل سے | تو کہا ہنس کے اس یگانے نے
بے ادب کر دیا تجھے بیخود | میرے ہر دم کے منہ لگانے نے

---

## باسط۔ باسط علی

باسط تخلص باسط علی نام منشائش خاک گرامی مردم انگیز بلگرام است۔ کلاش بحسن تمام مشہور نام است ایں بیت بنام اوست۔

پہلو میں دل جلے ہے ادہر اور ادہر جگر
کیونکر نہ کہیے اشک کو آب دو آتشہ

---

## بخشی

بخشی تخلص و نامش فراموش کردہ ام اگر یاد دارمے بہ بخشی مگر اکبر آبادی است کہ بہ پیشہ بزازی دکاکین جنس خوش قماش معانی بچارسو بازار آورد و کشادہ و ہزار فکر زنلاش نفوذ مضامین برائے العین مبصران فن سخن نہادہ از گوہر کلام اوست۔

مرا کے اٹکا ہے آنکھوں میں دم | سھلا اب تو منہ ٹک دکھا ایک دم
کہاں تے یکساں ہے مجھ کو یہ اب | نہ جینے کی شادی نہ مرنے کا غم

---

بخشی کے سر پہ سنتے ہیں کتنے دنوں سے اب
بلوا ہے ہر طرف سے جنوں کی سپاہ کا

# خیابانِ تنائے قرشتے

## تاباںؔ - میر عبدالحئی

تاباں تخلص، میر عبدالحئی نام، نشو و نما یافتہ خاک پاک جہان آباد است از اولاد امجاد حضرت علی موسیٰ رضا علیہ السلام است۔ اگرچہ پروانہ دلش از شمع عشق خوبان تاباں بود اما او ہم منظر عشق منظہر جان جاناں گرز یدہ علیہما الرضوان دلش را بود و نا موزوں گردنش از سودا است پیوستہ دیدہ بہ جمال گل رخاں داشت و در ریعان شباب ایں جہان گذران را گزاشتہ صاحب دیوان است۔ ایں اشعار انتخاب آن ست۔

کس سے فریاد کروں میں کہ وہ ہرجائی ہے
آہ اس بات میں میری بھی تو رسوائی ہے (گ ب)

---

دیتا نہیں ہے ساقی اس ابر میں پیالہ
آتا ہے مجھ کو تاباںؔ بے اختیار رونا "

---

ہے سوز عشق مجھ میں یہاں تک کہ بعد مرگ
پروانہ مرغ روح ہو شمع مزار کا "

---

حرم کو چھوڑ رہوں کیوں نہ بتکدے میں شیخ
کہ یاں ہر ایک کو ہے مرتبہ خدائی کا "

---

ترے پاس عاشق کی عزت کہاں ہے
تجھے بے مروت مروت کہاں ہے
بیاں کیا کروں ناتوانی میں اپنی
مجھے بات کہنے کی طاقت کہاں ہے
(گ ب)

وہ اس کے کمر میں جو دیکھی ہے تاباں — رگ گل میں ایسی نزاکت کہاں ہے

---

## تاب ۔ مہتاب رائے

تاب تخلص، مہتاب رائے نام، ماہ وجودش از افق دہلی تابش پذیر است۔ اگرچہ اصلش از کشمیر است از روشنی طبع اوست۔

خو ہوتی ہمیشہ سے تمہاری اگر ایسی
تو کاہے کو بنتی مری اے فتنہ گر ایسی (رگ ب)
یا تنگ نہ کر ناصح ناداں مجھے اتنا
یا چل کے دکھا دے دہن ایسا کمر ایسی

---

## تپش ۔ مرزا محمد اسمٰعیل

تپش تخلص، مرزا محمد اسمٰعیل المشہور بمرزا جان۔ خمیرش از خاک خطہ پاک شاہجہان آباد است۔ سلسلہ نسبش بہ سید جلال بخاری می رسد و نسبت تلمذش بخواجہ میر درد، گوش زد عالم شدہ رحمتہ اللہ علیہم از تپش دل اوست۔[1]

تم تو کہتے ہو کہ دم کے بعد آجاتا ہوں میں
پر خدا جانے ہمیں دم کا بھروسہ کچھ نہیں (رگ ب)

---

کچھ تیرے سلیقے سے پھنسے ہم نہیں صیاد
لائی ہے ہمیں دام میں تقدیر ہماری (رگ ب)

---

[1] شیفتہ کے بقول تپش در سنسکرت فی الجملہ مہارتے داشت۔ صاحب اخلاق و آداب بودہ۔ باصلاح شرقی رفتہ نام آور شدہ

کس کی طرف سے آج تپش مجھ کو یاس ہے
سچ کہہ ہمارے سر کی قسم کیوں اداس ہے[1] (گ ب)

---

ہو مبارک تمہیں جنون تپش      پھر نئی رت نئی بہار آئی "

---

## تجلی، سید محمد حسین

تجلی تخلص، سید محمد حسین نام، بجاجی مشہور، پسر میر محمد حسن کلیم ابن اخت میر تقی جہاں آبادی است۔ جوان شگفتہ روئے ظریف و دلجوئے حریف خوش طبع و شیریں زبان نکتہ دان و ورد ئے خنداں بودہ مثنوی لیلی و مجنوں را از فارسی بر ریختہ از کلک و زبان اور ریختہ از تجلی آں کلیم طور سخن است۔[2]

تر دامن آگیا جو میں روز حساب میں
کہنے لگے سُکھا دو اسے آفتاب میں (گ ب)

---

جب رات تھی دراز ملاقات کم ہوئی
ملنے کے دن جو آئے تو اب رات کم ہوئی "

---

وہ اب تو ہمیں بھول گئے ہیں یہ تجلی
جب ہم نہیں ہوویں گے بہت یاد کریں گے "

---

[1] کس کی طرف سے آج تپش تجھ کو ۔۔۔۔۔ الخ۔ گلشن بے خار

[2] شیفتہ نے ان کے بارے میں لکھا ہے کہ "در باغ بیگم واقع چاندنی چوک مسکنت دارد۔۔۔۔۔۔ مثنوی لیلیٰ مجنوں بزبان ریختہ از خیالات او بہ نظر رسیدہ پذیرائے دل نشد۔"

## تجلّی۔ شاہ تجلّی

تجلّی تخلص، شاہ تجلی نام، درویش نیکو نہاد نہال وجودش سر بر داشتہ از زمین حیدرآباد است از دست۔

دامن کا عکس کس کے پڑا ہے کہ آج تک
پھیلا رہا ہے سرو لب جوئبار ہاتھ (گ ب)

---

## تجمّل۔ محمد عظیم

تجمل تخلص، محمد عظیم نام از لکھنؤ است۔ شاگرد جرأت۔ از گفتار آب دار اوست۔

کتاب قصہ فرہاد و دفتر مجنوں
یہ دو ورق ہیں مری عشق کی کہانی کے (گ ب)

---

## تحیر۔ مصطفےٰ

تحیر تخلص، مصطفےٰ نام فرزند ارجمند قبلہ عالمیان و کعبہ زمانیان جناب فیض مآب مولانا حضرت شاہ رفیع الدین برادر عزیز امام العلما پیشوائے فضلا اکمل الکملا دلعرف العرفا مولانا اولنا جناب فیض مآب حضرت شاہ عبدالعزیز است۔ طاب اللہ ثراہما وجود مبارک آں بزرگ زادہ در جملہ فنون طاق ۱؎ و وصف جمیل و خلق جزیل داشت در فن سخن مشاور از بہار اللہ خاں فراق است ۲؎ سخن او شیریں بود ایں بیت از وثبت نمود۔

---

۱؎ یہ بیان محل نظر ہے کیونکہ شیفتہ کے بقول "ایں کس اگرچہ از علم بہرہ ندارد اما بفحوائے الولد سر لابیہ صاحب اوصاف حمیدہ و اخلاق پسندیدہ است"

۲؎ ثنا اللہ فراق۔ گلشن بے خار۔

فکر اطفال کو ہے سنگ اٹھالانے کی　　　　آمد آمد ہوئی شاید ترے دیوانے کی

---

## ترقی ۔ مرزا تقی خاں

ترقی تخلص، مرزا تقی خاں بہادر است از امرائے لکھنو است۔ اکثر فیض آباد را رونق بخشید
امیر کبیر بودہ ازاں ترقی بخشش است۔

اس نے تو دکھ یہ دکھایا ہے کہ جی جانے ہے
پر مزا ہیں نے یہ پایا ہے کہ جی جانے ہے　　(گ ب)

---

دنیا کے جو مزے ہیں ہرگز یہ کم نہ ہوں گے
چرچے یہی رہیں گے افسوس ہم نہ ہوں گے

---

## تسکین ۔ میر حسین

تسکین تخلص، میر حسین نام سخنش خالی از لطف نیست و مایۂ از مومن یافتہ چہ
مہر اصلاحش بر داشتہ، ازاں مطلعش[۱] است۔ مطلع

ہم کو ہر دام میں لازم ہے پھنسانا دل کا
سیکھے ہیں تیری لگاوٹ سے لگانا دل کا　　(گ ب)

---

## تعشق ۔ میر سید محمد

تعشق تخلص، میر سید محمد نام از خویشاوندان حکیم عزت اللہ خاں عشق است۔
سال چند کسب علوم رسمیہ کردہ بمدرسہ انگریزی دہلی مدرس است۔ بباخوش استعداد

---

۱۔ مشیفتہ کے بقول سلسلہ نسبش بمیر حیدر خاں قاتل وزیر فرخ سیر میرسد

است۔ اوصافش با اکناف عالم رسیدہ اگرچہ نسب از مند با دنر رسیدہ ام فاماشنیدہ ام کہ بالفعل کتابے درحال فتح غزنی عجیبے نوشتہ است[1] ازاں عشق مذہب است۔

اپنے دیکھیو آتا ہے تعشق وہ کون ہے؟
بارے کہہ اب تو ہوا خوش دل محزوں تیرا

---

## تمکین۔ صلاح الدین

تمکین تخلص، صلاح الدین اسم اوست۔ در دمندانہ می زیست[2] درحال حسرت مآل اہل دنیا می گریست۔ گویند ازیں دیوانہ کرانہ گزیدہ دیگر گرد تعلقات نگردیدہ ازاں باوفا راست۔ مطلع

عشق اور حسن کو جس روز کہ ایجاد کیا
مجھ کو دیوانہ کیا تجھ کو پری زاد کیا (گ ب)

---

## تمنا۔ محمد اسحاق خاں

تمنا تخلص، محمد اسحاق خاں نام بگوشم درخوردہ ست کہ سوز عشق در سر داشت در رتبہ عشقش الف دار بنقطہ خال محبوباں می افزود و صاد چشمش بر دیدن حسن سبز پوشاں روشن تر از عین می شد۔ مدام بر بالائے گل رخاں سترا اندام لبشوق تمام چوں کاف بمر گزیدہ بہ دوختہ و مایہ عشق در زاویہ سینہ چوں نقطہ قاف اندوختہ حتیٰ کہ نو بتے طبع از روش سلامت و نبض از حد استقامت برافتاد چوں سودا افزود

---

[1] یہ اطلاع نئی ہے اور شیفتہ کا بیان اس سے خالی ہے

[2] "آزادانہ زندگی می کرد"۔ گلشن بے خار

دردا کے اطبا سود نہ نمود کہ نپش از کافوری افزود الغرض درحالت مرض ایں شعر از مطلع زبانش بار بار ردمی نمود۔[1]

اپنی تو یہ صورت ہے کہ جوں بلبل تصویر
پرواز کی طاقت نہیں اور پاس چمن ہے (گ ب)

---

جس کے غم میں ہم کبھی آرام سے واقف نہیں
کیا غضب ہے وہ ہمارے نام سے واقف نہیں "

---

## تنہا، محمد عیسیٰ

تنہا تخلص محمد عیسیٰ نام دہلوی است۔ در لکھنو طبعش بہ سخن مائل بود از مشورہ مصحفی بہرہ دراست دریں میدان تنہا یکہ تاز است از اے عیسیٰ نفس است۔

فرد۔

تھم کے بے وجہ نہ تڑپتے نہیں بسمل تیرے
آب خنجر سے یہ رہ رہ کے مزا لیتے ہیں (گ ب)

ل۔

غیر سے شکوہ مرا بس دیکھی دانائی تری
میں ہوا رسوا تو کیا ہوگی نہ رسوائی تیری "

---

[1] "اتفاقاً نوبتے طبعش از منہج قدیم وصراط مستقیم اعتدال بگردید۔ اطبا منعش از دفاع کردند او دراں حال شعرے گفت کہ بسیار ملائم است۔" گلشن بے خار

## نوشتق ۔ میر نبی بخش

نوشتق تخلص میر نبی بخش نام مولد و منشائش خطہ میمن است کہ از علاقہ نگینہ موضعے باشد وسادات آنجا خود را از بارہہ می شمارند بفارسی و ہندی طبع موزوں دارد و مضامین رنگین بالفاظ مہین بہ نظم ہندی و فارسی می آرد و باکتساب علم طب زانو پیش حکیم قمرالدین خاں کہ شاگرد رشید حکیم شریف خاں شاہجہاں آبادی بودہ مدتے تہ نمودہ ۔ مشق فنون علمی و استفادہ "قانون" نظری کردہ از فیض صحبت استاد بہرہ وافی و کافی ربودہ بالفعل بزمرۂ ملازمان سرکاری بہ عہدہ پیش کاری بجنور خوش گزران است فاما لیاقتش نہ آنست ۔ از کلام اوست ۔ مطلع

سراسر نور آگیں ہے بت دل خواہ کی صورت
اگر رخ مہر تاباں ہے جبیں ہے ماہ کی صورت

لہ

کیا کہوں حال دل و ظلم ستم گار کی بات
پوچھتا کب ہے دل آزار دلِ زار کی بات

لہ

دلا مت چھوڑ کوئے یار کو اغیار کے باعث
کوئی کرتا نہیں ترک گلستاں خار کے باعث

ولہ

دل بدست او دادم پر خطر خطا این است
در بلا کہ افتادم بہر من سزا این است
گل روئے گل اندامے دلبرد دل آرامے
خود پسند و خود کامے دلربائے ما این است

داشت آں بت دلبر نفرت از من مضطرب
شد ز خود مرا زہر رفت ز ہے خدا این است

در دل آنچہ می داریم بر زباں ہم ہمیں آریم
صاف گو بگفتاریم طرز بے ریا این است

سر و قد سہی بالا شمع نور سر تا پا
من ندارش تو شیفتا فن خوشنما این است

---

## تفتہ ہر گوپال

تفتہ تخلص، ہر گوپال نام از قوم کایستھ سیکسینہ اکبر آبادی است۔ مولدش چکلہ سکندر آباد در محلہ قانون گویان۔ تلمیذ مرزا قتیل[1] است۔ گویند مردے آزاد طبع است و لطیف مزاج چندے بہ تحصیل داری کاشی پور سٹھا کر دوارہ ضلع مراد آباد در عمال ملازم بود حالا شنیدہ ام کہ بہ تخفیف در آمدہ معلوم ندارم کہ دریں ولا کدام جا رست۔ طبع خوشش دارد نکات موزوں در ہندی و فارسی می آرد مطلع دیوان فارسی او این است۔

آب دگر افزود کسے نوک سناں را  اقبال بلند است شہادت طلباں را

---

## خیابان ثانے مثلثے

---

[1] تفتہ کے سلسلہ میں یہ اطلاع خاصی اہم ہے۔ قتیل کا سال وفات ۱۲۳۲ھ اور تفتہ کا سال پیدائش ۱۲۱۴ھ ہے۔ گویا قتیل کی وفات کے وقت تفتہ اٹھارہ برس کے تھے۔ اس عمر میں قتیل کا شاگرد ہونا کوئی تعجب خیز بات نہیں۔ تفتہ غالب کے شاگرد ہونے سے پہلے راحتی تخلص کرتے تھے مالک رام کے بقول وہ مدتوں انگریزی بندوبست میں قانون گو رہے تھے۔

## ثابت ۔ مرزا معزالدین

ثابت تخلص، مرزا معزالدین نام، از اولاد امجاد امیر تیمور است اعنی کوچک برادر مرزا احسن بخت بہادر کہ باحسان حافظ عبدالرحمٰن دہلوی مہذب سخن شدہ بزمین سرد گرم روی می کند یعنی مضامین عالیہ در مشکل چوں بیخ می بندد ازاں ثابت دم دراسخ قدم است۔ مطلع۔

سحر ہونے کے دھڑکے سے ہمارا ہے بدن ٹھنڈا
کہ تیرا ہار موتی کا ہوا ہے سیم تن ٹھنڈا (گ ب)

---

اس قدر او بے مروت مجھ سے استغنا تجھے
جان دینی تھی مجھے، پر دل نہ دینا تھا تجھے ''

---

## ثاقب ۔ شاہ شمس الدین

ثاقب تخلص، شاہ شمس الدین نام۔ آبرو یافتہ از حضرت شاہ مبارک است شورش بحق رقیبانش حکم شہاب ثاقب میداشت ازوست۔

مرے ادب نے رکھا تجھ کو یاں تلک محروم
کہ بعد قتل بھی دامن تلک لہو نہ اُڑا ۔ (گ ب)

# خیابانِ جیم

## جذب ۔ میر عزت اللہ خاں

جذب تخلص، میر عزت اللہ خاں عرف سبھ کاری است کہ از اعزہ بریلی بودہ از علم وادب بہرہ دانی برداشتہ و فی زمانہ در ہر فن علم استادی برافراشتہ تنش بزیور حلم پیراستہ بود و بہ پیرایہ اخلاق آراستہ در ہر فن سخن راندے واکثر برسم سفارت بسیاحت

ستائش طبع وقاد رالانزاد او ست۔ غزل:۔

بدن ہے یاسمن یا نسترن ہے | الٰہی قد ہے یا سرو چمن ہے
جہاں وہ گل بدن ہو جلوہ فرما | اگر بن ہے تو پھر وہ بھی چمن ہے
خیال زلف میں رہنا پریشاں | ارے دل یہ ترا دیوانہ پن ہے
ورشہوار بھی ایسا نہ ہو رسند | مصفا جس قدر تیرا سخن ہے

---

ہم نے دیکھا تو ادھر کو دیکھا | لیکن اس نے نہ ادھر کو دیکھا
سیل خوں تھا جو بہا آنکھوں سے | تم نے دل کو نہ جگر کو دیکھا
جو نہ تھا باغ میں وہ نخل ثمر | ہم نے گل کو نہ ثمر کو دیکھا
دیکھ پھر ہم کو نہ دیکھے گا تو | یار جو تو نے ادھر کو دیکھا
جو کچھ اس شعبدہ گر میں دیکھا | نہ پری میں نہ بشر میں دیکھا
جھائیاں منہ پہ تری او مہ رو | وہ کلف ہے جو قمر میں دیکھا
حسن پریوں کا سنا کرتے ہیں | عشق دیکھا تو بشر میں دیکھا
وہ مزا ہے تری باتوں میں کہ بس | شہد میں اور نہ شکر میں دیکھا
نہ تو کی نالۂ شب نے تاثیر | نہ اثر آہِ سحر میں دیکھا

---

جلاتی ہے تپ عشق آہ جیتے جی بدن میرا
موئے پر یا الٰہی کب یہ چھوڑے گی کفن میرا
یہ نقشہ کر دیا ہے تو نے او پیماں شکن میرا
کہ اب منہ دیکھتے رہتے ہیں سب اہل انجمن میرا[1]

---

[1] یہ کذا۔ مصرع یوں ہوگا۔ کہ اب منہ دیکھتے رہتے ہیں اہل انجمن میرا۔

ابھی رک جاؤ گے اے غنچہ لب باتوں ہی باتوں میں
نہ پوچھو حال مجھ سے اور نہ کھلواؤ دہن میرا

مجھے الفت ہے اک رنگیں مزاج نازنیں سے رند
نہ کیوں رنگین ہووے ہم صفیروں میں سخن میرا

---

اب تو چارہ کوئی باقی نہیں بے چاروں کا
آخری وقت ہے پیارے ترے بیماروں کا

---

خوباں ستم و جور و جفا کیا نہیں کرتے
یہ لوگ ذرا خوف خدا کا نہیں کرتے

میں جان پہ کھیلوں گا جو تم عنبر سے کھیلے
کیوں کھیل کوئی مجھ ہی سے کھیلا نہیں کرتے

---

دم بدم لب پہ آہ جاری ہے
بے قراری سی بے قراری ہے

جو وہ گل رو نہیں چمن میں تو اب
بوئے گل سے دماغ بھاری ہے

دل کسی قدرداں کو دیں گے رند
اب اگر زندگی ہماری ہے

---

جی میں آوے ترے مل خواہ تو مت مل آ کر
یہ وفاداروں کے پھرتے ہیں دل کہیں آ کر ؎۱

---

؎۱ کذا۔ مصرع اصل میں یوں ہوگا۔ یہ وفاداروں کے پھرتے ہیں کہیں دل آ کر

دنیا میں نہ ہو شیفتہ انسان کسی کا
دل ہاتھ سے جاوے نہ مری جان کسی کا

شمع ساں تو جل جل کے ہوئے سرو چراغاں
پر وہ نہ ہوا شمع شبستان کسی کا

---

جو آنکھ اس بے وفا کی مجھ سے بے تقصیر پھرتی ہے
ادھر تاب شکیب پھرتی ہے ادھر تقدیر پھرتی ہے

خدا وحشت کا گھر آباد رکھے بعد مجنوں بھی
لباقی اب تلک جو خانۂ زنجیر پھرتی ہے

بھلا کیونکر نہ وحشت فصل گل میں دل کو ہو اے رند
لئے باد بہاری ہاتھ میں زنجیر پھرتی ہے

---

دل ہوا خوں اور جگر بھن کر کباب
ہے تری اس عشق کا خانہ خراب

فصل گل ہے اور ہنگام شباب
ہاں مغنی نغمۂ چنگ و رباب

خبر ہے حضرت پیر مغاں
اب ثواب اس میں ہو صاحب یا عذاب

فصل گل میں منع مے کرتے ہو شیخ
ہے خطا پر آپ کی رائے صواب

دیکھ اس بحر فنا میں آنکھ کھول
رند چشمک تجھ پہ کرتا ہے حباب

---

## قطعہ

بزم خوباں کو جو ساتھ ان کے لگا چلنے میں
تو لگے کہنے طبیعت کہیں آئے ہو گے

خیر چلنے کو تو چل پر یہ ذرا سن رکھ یاد
گر کہیں آنکھ لڑائی تو لڑا لڑے ہو گے

کاش وہ ترک خطا کاکل پیچاں باندھے
بے خطا جاتے ہیں نت گبر و مسلماں باندھے

---

وہ از خود آ نکلا چپاتی سے آنا اس کو کہتے ہیں
خوشا اے جذبۂ دل کھینچ لانا اس کو کہتے ہیں

---

کیے زخم جگر کے بانے درماں کتنے ہی ہم نے
گئے آخر کو مرہم پر نہ کی تاثیر مرہم نے

---

## قطعہ

ہاں اٹھ تو چلے تری گلی سے — لے کر دلِ زار ناتواں کو
پر دیکھیے آہ اپنی تقدیر — لے جاتی ہے یہ کہاں کہاں کو

## قطعہ

یہ دل پھر ان دنوں وحشت میں آیا — نہیں تدبیر کچھ چلتی خدایا
بھلا سمجھوں گا تم سے حضرت دل — کلیجہ آپ نے میرا پکایا
چڑھاؤں پھول تربت پر تری رند — جو مجھ کو میرے دلبر نے بلایا

## غزل

تجھے جس نے دیکھا نگارا زمیں پر — کہے ہے کہ اترا ہے تارا زمیں پر
کوئی پھول گلشن میں تجھ سا نہ پھولا — ہوا جب سے تو آشکارا زمیں پر
تری راہ میں فرش ہیں دیدہ و دل — نہ رکھ پانو پیارے خدارا زمیں پر
زمانہ میں تیرا یہ شہرہ ہے پیارے — کہ آیا دوبارا مسیحا زمیں پر

جب سے میں اس کا تشنۂ دیدار ہو گیا
پیاسا مرے لہو کا وہ خوں خوار ہو گیا

---

## راقم ۔ غلام محمد

راقم تخلص غلام محمد پایہ ادر خطوط نویسی بس بلند است۔[1] و بفارسی شعر دل پسندمی گوید این دو بیت از وی نویسم ۔ فرد ۔

بس کر چکے عاشقی مری جاں ۔۔۔۔ غصے سے تیرے جو ڈر گئے ہم گ ب

---

جب میں نے کہا تم نے ملاقات اُڑا دی
تو اس نے ہنسی میں یہ مری بات اُڑا دی ۔۔

---

## راغب ۔ مرزا سبحان قلی بیگ

راغب تخلص مرزا سبحان قلی بیگ نام ، اصلش از ایران مولدش جہان آباد زمانے با انشا اللہ خاں مناظرہ افتادہ و نوبت بہ ہجا رسیدہ ۔ از یاران ہم نشین

---

[1] خوشگو نے یہاں بات اُلجھا دی ہے ۔ شیفتہ نے لکھا تھا کہ " در اکثر خطوط دست گاہے دارد " خطوط اور خطوط نویسی کا فرق ظاہر ہے ۔ عمدہ منتخبہ میں راقم کے بارے میں یہ عبارت ملتی ہے " در خوش نویسی مہارت کلی دارد ۔ خط نستعلیق و شکستہ و شفیعا و ثلث و نسخ و غیرہ خوب می نویسد ۔ در جرگۂ خوشنویسان حضور پر نور داخل است " غلام محمد ہفت قلم مشہور تھے انہوں نے تذکرہ خوشنویسان بھی تصنیف کیا تھا جسے محمد ہدایت حسین نے مرتب کیا اور ایشیاٹک سوسائٹی بنگال نے ۱۹۱۰ء میں کلکتہ سے شائع کیا ۔ بحوالہ خطاطی کے چند نادر نمونے مطبوعہ رسالہ اردو شمارہ ۳ جلد ۴۲ جولائی ۱۹۶۶ء

سعادت یار خاں رنگین است۔ اور است۔ شعر۔

رشک چمن جو اٹھ گیا آج ہمارے پاس سے
اپنے برنگ گل یہاں اڑ گئے کچھ حواس سے　　گ ب

---

منہ دوپٹے میں چھپایا اس نے　　دل کو پردے میں لبھایا اس نے　　"

---

## رافت۔ رؤف احمد

رافت تخلص، رؤف احمد نام سلسلہ انتسابش بحضرت شیخ احمد مجدد رضی اللہ عنہ منتہی می شود۔ منشایش رام پور وطنش سرہند۔ بہرہ سخن از قلندر بخش جرأت یافتہ و بارہا بدہلی شتافتہ و از طریقہ رضیہ صوفیہ یعنی دودمان حضرت غلام علی شاہ صافی ضمیر رحمتہ اللہ علیہ بہرہ وافی و کافی گرفتہ ایں از دلوشتہ۔ بیت۔

یس کی مژگاں کی آہ یارب پھرے ہیں برمے ہمارے بر میں
کہ مثل غربال پڑ گئے ہیں ہزاروں روزن دل و جگر میں

---

## راسخ۔ غلام علی

راسخ تخلص، غلام علی نام۔ در عظیم آباد درد مندانہ میزلیست د بوضع درویشانہ بمحبت آں یگانہ جل شانہ می گریست و چندلیست کہ از قید حیات وارستہ بمحبوب حقیقی پیوستہ۔ ازوست۔ بیت۔

دشمنی در پردہ کی اے واے تم نے کیا کیا
آپ تو پردے میں بیٹھے اور ہمیں رسوا کیا　　گ ب

---

اب اور لگا ہونے اجیاد گلستاں میں
راتوں میں دکار ہنے صیاد گلستاں میں          گ ب

---

## رستم ۔ سید رستم علی

رستم تخلص، سید رستم علی خاں متوطن مبارک‌پور از خاندان نواب عبداللہ خاں است در ایام سیر آرائے فرخ سیر رکن رکین سلطنت بود و کلاہ وزارت بر فرق فرقدان می سود این بیت از نتائج طبع او ثبت شد ۔ بیت ۔

کب تلک ہجر کے دن دیکھئے ہم دیکھیں گے
آستیں اشک سے بر رات کو نم دیکھیں گے          گ ب

---

## رسوا ۔ آفتاب رائے

رسوا تخلص آفتاب رائے نام جوہری پسر در جہان آباد بسر بردے ورہ نورد وادی نامرادی بود و دوام بشرب مدام کام و زبان می آلود دم واپسیں بحضار بالیں را چنیں وصیت کرد کہ لاش را بجائے آب از شراب غسل دہند گویند بہ برتے مے از اندام وے احدی پے نبردہ این بیت از نتائج طبع او ثبت کردہ گویم مزیل احساس کثرت استشمام باشد

**شعر**

کوئی جا نہیں زمیں پہ کہ اشکوں سے نم نہیں
رسوا بھی اس زمانے میں مجنوں سے کم نہیں          گ ب

---

وصل میں بے خود رہے اور ہجر میں بے تاب ہو
اس دوانے دل کو رسوا کس طرح سمجھائیے          ”

## رضا ۔ میر رضا

رضا تخلص، میر رضا خط طغرا خوش می نوشتے و شعر دلکش می گفتے نشو و نما

یافتہ نکھنواست۔ ایں ابیات ازوست۔ شعر:۔

صدف تاز جو کل سینہ کا صندوق ہوا
تیر جو دل میں لگا سو لب معشوق ہوا — گ ب

---

مت پوچھو رضا کا کچھ حال غم تنہائی
اک دل تھا سو کھو بیٹھا اک سر ہے سو سودائی — ء

---

## رضا۔ حمید الدین

حمید الدین خلف حکیم کلو از چاند پور است طبع خوش داشت ایں اشعار از فکر او کاشت

قطعہ: آہ کیا دن تھے کہ ہم ساتھ ترے اے گلرو دو قدم صحن خیاباں پہ چلے بیٹھ گئے
اب یہ حالت ہے کہیں چھپ کے ترے کوچے میں نے ہیں گمنام جو دیوار تلے بیٹھ گئے

گ ب

---

## رضا۔ میر محمد رضا

رضا تخلص میر محمد رضا عظیم آبادی است۔ سواد بیاض او از ضیائے میر ضیا مستفی است۔ در ایام جوانی چنانکہ دانی بزہد تقوی نگرانی داشت۔ ازدست، فرد۔

اس کا کچھ انجام سبھی سمجھا کر تو نے اے نادان
حسن روز افزوں وہاں یہاں عشق شور افزا دیا — گ ب

---

## رضا۔ میرزا جیون

رضا تخلص مرزا جیون ابن محمد مرزا جان است۔ ممنون از فیض تربیت میر نظام الدین ممنون بود۔ از دہلی است۔ دیوانے دارد۔ مملو بشعر دل بند خاطر پسند ایں بیت از نتائج فکر ارجمند اوست۔ شعر:۔

تمہارے وصف دنداں میں یہ ہم سے شعر ہوتے ہیں
کہ گویا رشتۂ مضمون میں موتی پر وتے ہیں — گ ب

غیر سے گرم اختلاط ہے وہ    ہم بھی سنتے ہیں اور جلتے ہیں   گ ب

---

## رضا۔ میر مہدی

رضا تخلص، میر مہدی از سادات لکھنؤ است۔ در فن سخن بہ تو از ضیا یافتہ

این بیت از وی نگاشتہ۔ فرد:۔

نقش شیریں کا مٹے پتھر سے یہ اس کا خیال

یہ نہیں ممکن کہ جاوے خاطر فرہاد سے    گ ب

---

## رضا

رضا تخلص، مردے از رام پور است۔ شعور مرفور در فن سخن دارد این شعر

از وی می نگارد۔ بیت۔

اب کوئی لحظہ میں مجنوں پہ بلا آتی ہے

جرس ناقۂ لیلیٰ کی صدا آتی ہے[۱]    گ ب

---

## رضی۔ سیف الدولہ سید رضی خان

رضی تخلص، سیف الدولہ بہادر سید رضی خان بہادر از اہالی جہان آباد

است۔ والا نژاد۔ نیک نہاد۔ بامسائل و اعتقاد اثنا عشریہ انعقاد تحقیق داشت

چند روز است بساط زندگانی در نوشتہ این ابیات از و نوشتہ۔ شعر:۔

مرے قتل کرنے میں دو نا ندے ہیں    میرا کام ہوگا ترا نام ہوگا

---

[۱] آتی ہے صدائے جرس ناقۂ لیلےٰ + پر حیف کہ مجنوں کا قدم اٹھ نہیں سکتا۔ ذوق
ع کذا

بن عشق آدمی کی ذرا شان ہی نہیں ہے
جس کو نہ ہووے عشق وہ انسان ہی نہیں — ک ب

---

رضی ۔ مرزا رضی خان

رضی تخلص مرزا رضی خان مادرش لکھنو است ۔ اختر شناس است ۔ با والی آنجا قرابتے دارد و بگذران اوقات ۔ فراغتے مثنوی لیلی و مجنوں بزبان ریختہ بفصاحت پختہ از کلک زبان او ریختہ ازوست ۔ شعر ۔

دل کی طلب ہے اور تمنا ہے جان کے
ہم پر جب ربانی ہے اس مہربان کے — ک ب

---

رفیق ۔ میرزا اسد بیگ

رفیق تخلص، مرزا اسد بیگ نام، از نکتہ سنجان دہلی است ۔ در سخن بمشورہ انشاء اللہ خاں فراق شہرہ آفاق است ۔ طرح مشاعرہ می انداخت ۔ و نرد انشائی باخت ۔ ازوست ۔ فرد :۔

روشن رہے گا داغ دل عاشقاں مدام
ہوگا نہ حشر تک یہ چراغ مزار گل — ک ب

---

ہیہات کر کے ہم نہ اٹھے پھر زمین سے
مانند نقش پا ترے کوچے میں مر مٹے — ''

---

رفاقت ۔ مرزا مکین

رفاقت تخلص، مرزا مکین نام ۔ در شاعری بفیض جرأت نام برآوردہ

آغاز جوانی ازین جہان فانی حیات جاویدانی پذیرفتہ از کلام اوست کہ چوں در گفتہ شعر:-

واں کیوں کہ رویئے کہ منادی جہاں بہ ہو
زانو پہ سر کو دھر کے نہ بیٹھا کرے کوئی — گ ب
برسوں کی ایک دن میں رفاقت کو چھوڑ دے
کیا ایسی زندگی کا بھروسہ کرے کوئی — "

---

## رفیع - مولانا رفیع الدین خاں

رفیع تخلص، مولانا رفیع الدین خاں نام - از شیخ زادگان لکھنو است - از وطنے بمراد آباد آمدہ بزیارت حرمین شریفین رفتہ و ببرکت آن پرتوے یافتہ - رسالہ مشحون بحالات سفر موسوم بسفر الحرمین نوشتہ و کنز الحساب از تالیفات او مشہور بین الجمہور است - قبل از نزع وصیت نامہ نوشتہ و درباب عدم درستی قبر خود این شعر وصیتہ نوشتہ - شعر

صورتے قبرم ز بعد مرگ ویراں خوشتر است
بے نشانی ہم چو من باخاک یکساں خوشتر است

---

ناتوانوں کے ستانے سے حذر کر ظالم
عرش بھی آہ سے مظلوم کی ہل جاتا ہے — گ ب

---

## رفعت - مرزا قاسم علی

رفعت تخلص، مرزا قاسم علی نام - نژادش از مشہد مقدس است - فا تا

از بزرگانش به کشمیر سکونت پذیر بودند و مولد او بلده شاهجهان آباد است۔ نوبتے
ره نورد لکھنؤ شده و کسب سخن از جرأت نموده از وست۔ شعر۔

خط ره بھیجے رقیب نہ لکھا ۔۔۔ یہ بھی اپنے نصیب کا لکھا ۔ گ ب

---

ہمارے سامنے مت ابر بار بار برس ۔۔۔ جو ہم سے ہو سکے تجھ سے نہ ہو ہزار برس ۔ "

---

چھٹ جائے کسی سے نہ ملاقات کسی کی ۔۔۔ اللہ بگاڑے نہ بنی بات کسی کی ۔ "

---

دیوار گلرخاں کا سایہ نگر پڑا ہے ۔۔۔ زاہد بتا تو مجھکو طوبی اس شاخ کیا ہے ۔ "

---

## رنگین۔ سعادت یار خان

رنگین تخلص سعادت یار خان نام، پور مسعود محکم الدولہ طہماسپ بیگ خان است
برسم سپہ گری اکثر بلاد سیاحت می پیمود۔ سوز عشق در سر و جمال عذرا عذار مد نظر
داشت۔ جوانے رنگین و کلامے نمکین اگرچہ پیر بود اما در سرش از عشق نوجوانے نشانی
می نمود جادهٔ سخن را از رہنمائی حاتم طے نموده و مشق این فن که در یاست دیگرے پے
نبرده ہشتاد سال زندگانی چنان که دانی بنشاط جاودانی بسر برده و آخر ازیں جہان
فانی آنجہانی شد طرفہ این که پیش از ممات بقید حیات چہل (۴۰) سالہ تاریخ وفات
را گفته که بسیار مشہور است۔ این ابیات از وست[۱]۔ شعر۔

---

[۱] از غرائب امور آنکه می گفت دریں سال رفت۔ بعدم ابادی کشتم چوں سبب پرسیده آمد گفت
سالہاست که بخواست مصرع تاریخ فوت خود بر زبانم آمده که دریں سال از آنجہانی شدن من خبری دہد گلشن بخار

کس مست کی نگہ کی یہ بدمستیاں ہیں
اوندھے پڑے ہیں ساغر ٹوٹی گلابیاں ہیں

---

یوں کہہ دو اس بت کو آیا ہوں یہ جی میں ٹھان کر
چین دے مجھ کو کہیں اپنے خدا کو مان کر

کھوئی غفلت میں جوانی دیکھ پیری میں تو جیت
صبح صادق ہو گئی چلنے کا کچھ سامان کر

دل لعل سے نے گئی رنگینی رہ دزدیدہ نگاہ
ورنہ دل دیتا ہے کیوں اپنا کسی کو جان کر

---

تا حشر رہے یہ داغ دل کا
یارب نہ بجھے چراغ دل کا

معلوم نہیں کسی کو رنگینی
دے کون ہمیں سراغ دل کا

---

رقیبوں سے اس کو ہم دیکھتے ہیں
یہ ظلم اپنی آنکھوں سے ہم دیکھتے ہیں

---

نہ تو میکدہ ہی کی چاہ ہے نہ تو کعبہ ہی پہ نگاہ ہے
یہ جو شخص نامہ سیاہ ہے اسے اپنے دل ہی سے راہ ہے
نہ تو کچھ کلیجے میں درد ہے نہ کچھ اپنا رنگ ہی زرد ہے
مگر آہ لب نہ یہ سرد ہے تو یہ ایک ڈھب کی کراہ ہے

سانچے میں ڈھلی ہے یہ تری نور کی گردن
گردن کو تری پہنچے ہے کب حور کی گردن

---

ہم جوں چکور عشق ہیں سدا ایک یار پر　　　بلبل کی طرح جی نہیں دیتے ہزار پر

---

ہوا نکلتی ہے جب آہ زخم سینے سے
بس اب تو ہاتھ اٹھا ظالم اس کے سینے سے

---

رنگ۔ مہربان خاں

رنگ تخلص۔ مہربان خاں نام۔ از توسل گزینان احمد خاں بنگش است۔
و چندے چنگش بدامن دولت نواب افراسیاب خاں رسیدہ بامید فلاح مرزا رفیع السودا
مداح اوست۔ رائے بموسیقی داشت۔ او راست۔ شعر:-

جس کا تجھ سا حبیب ہووے گا　　　اس کا عالم رقیب ہووے گا (رگ ب)

---

دل کا گھبرانا کہوں یا کہ نفس کی تنگی
دیکھیے کیا کرے صیاد قفس کی تنگی

---

ملہ رنگین نے بھی سودا کی طرح اضافت استعمال کی ہے۔ سودا کہتے ہیں:-

پایا ہزار ایک بات میں اپنے میں یوں تجھے　　　معنی کو جس طرح سخن عاشقانے میں

کیونکہ نہ چاک چاک گریبان دل کروں　　　دیکھا ہوں تیری زلف کو میں دست شانے میں

یہ طریقہ اب متروک ہے۔

نصیر ۔ میر محمد نصیر

نصیر تخلص میر محمد نصیر نبیرہ و سجادہ نشین خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ است۔ بصفات پسندیدہ و اخلاق حمیدہ در دیدہ اہل نظر است۔ پیشتر بشیر فکر سخن می نمود و حالا شاہد اشعار او در حجاب ضمیر خوش جلوہ فرما است۔ شاید قریب است کہ بدان گذران انگذاشت و دیانت دستار را ہیچ انگاشت۔ شعر:-

خط دیکھ کر ادھر تو مرا دم الٹ گیا    قاصد ادھر بدیدہ پرنم الٹ گیا    گ ب

---

کوٹھے کی ارماں جانب دشمن نہ بام پر
کو ٹھے چڑھے جو بات کھلے خاص و عام پر    گ ب

---

دل یہ جس کے لئے پہلو میں طپاں رہتا ہے
یوں سنا ہے کہ اسے بھی خفقاں رہتا ہے    ؍؍

---

روشن ۔ روشن شاہ

روشن تخلص، روشن شاہ نام۔ از بریلی بمیرٹھ نقل کردہ و بفضل باری از بار گران دنیا داری سبکدوش شدہ و پا بدامن درویشی کشیدہ جادہ تجرید بقدم تفرید طے نمودہ فارغ بال بجمعیت کمال باشید وصال آں یگانہ در حسن و جمال بسر بردہ از دست۔ شعر:-

عنبر سے ہو دیں یار کی باتیں    ہیں یہ پروردگار کی باتیں    گ ب

---

آپ کرتے ہیں بار بار نہیں    ہم کو ہاں کا بھی اعتبار نہیں    ؍؍

کونسی جا ہے کہ نہیں جا نہ گزر اُس کا ہے
مثل خورشید جہاں دیکھیے گھر اُس کا ہے   غ ب

---

دل کی طپش سے گرمی خورشید سرد ہے
سینہ اگر یہ ہے تو دوزخ بھی گرد ہے   ”

---

تیرے کوچے کے اشتیاق میں یار   گھر سے ویراں ہوئے وطن سے گئے   ”

---

رمز نجیب اللہ خاں

رمز تخلص، آن یکتا تاز میدان فصاحت و شہسوار عرصہ بلاغت، بے نظیر زمان و فصیح دوران، ذکی بے نظیر، مقبول دل ہر صاحب تمیز، اخلاق مجسم و بہر چشم مکرم، جوان طبیعت و پیر شریعت برادر نواسے نجیب اللہ خاں است، کہ بعکس تخلصش رمز آنہم ہر چہ آید چہ اصل کہ روح است و واحد است اگرچہ تصور مختلفہ باشیم شاہد بر اتفاق علامت طبع است۔ دریک آن وزمان نقط آلعزیز کسب این فن از طغائے صاحب والاشان قبلہ عالم دعالمیان حضرت فتح خاں صاحب دام فیضانہ کردہ است از عرصہ بست و سہ سال ہم پائے حضرت شان در اعظم گڈھ خوش گزران است۔ قریب سہ سال است، کہ بالعزیز ظاہر بر نخوردہ ام و باطنًا اگرچہ بحکم فرد۔

قالبم ایں جان وجاں در کوئے دوست
خلق را وہم است کہ جاں در قالب است

اتصال روحی داریم اکثر طبعش بسخن سنجی در ہندی مائل وگاہے در فارسی نیز قائل مطلع ہندی از دست۔ شعر۔

دل میں ہے اب قرب میں آئینہ ساں پیدا کروں
وہ مجھے دیکھا کرے اور میں اسے دیکھا کروں

---

رخ زرد ہے دم سرد ہے چشم اشک سے تر ہے
واللہ یہ سب تیری محبت کا اثر ہے
دل میرا ترا گھر تھا سو اب غم نے لیا چھین
اے بے خبر اب تجھ کو بھی کچھ گھر کی خبر ہے

---

جب کہ درد عشق سے رخ زرد سارا ہو گیا
راز پنہاں دل کا میرے آشکارا ہو گیا
زلف کے پھندے میں قیدی مرغ دل کیوں کر نہ ہو
دانۂ خال سیہ کا جب سہارا ہو گیا
قطرۂ عرق؎ جبیں اس ماہ رو کا دیکھ کر
ابر کے پردے میں پنہاں ہر ستارا ہو گیا
لخت دل جب آ کے ٹھہرا نوک مژگاں پر مری
دار پر منصور پیدا پھر دوبارا ہو گیا
دیکھنا اس کا نگاہ قہر سے عشاق کو
قتل کرنے کا رمق سامان سارا ہو گیا

درحاضر جوابی ثانی خود ندارد روزے در مشاعرۂ اعظم گڑھ شخصے مصرعہ در
ہندی گفتہ کہ کیا نیا رنگ ہے کیا ڈھنگ ہے کیا چال نئی [illegible] برادرم فی البدیہہ

---

؎ عرق بروزن فرق استعمال کیا گیا ہے جو صحیح نہیں ہے۔

جواب داد کہ شعر:-

جب سے پہنی ہے مرے یار نے خلخال نئی
کیا نیا رنگ ہے کیا ڈھنگ ہے کیا چال نئی

سلمہ اللہ تعالےٰ واوصلنا الیہ بالعافیہ والخیر

---

## خیابان زائے معجمہ

### زار۔ برہان الدین خاں

زار تخلص برہان الدین خاں نام۔ از نبیرگان حضرت سلطانی درخط شکستہ سر استادی بر خوشنویسان برآوردہ از دست۔ شعر:-

کیوں کہ اس بت کو میں حال دل ناکام لکھوں
کب وہ دیکھے ہے خدا کا بھی اگر نام لکھوں          گ ب

---

چرخ کے کیسے انقلاب ہوئے          پہ کبھی ہم نہ کامیاب ہوئے          ؍؍

---

### زار۔ میر مظہر علی

زار تخلص میر مظہر علی معروف در سرکار نواب احمد علی خاں شوکت جنگ باعتبار تمام روزگار می گزرانید ایں از کلام اوست۔ شعر:-

اگر کچھ بس کبھی ہو اپنا تو کاہے کو یہ خواری ہو
نہ چاہیں اس کو اے ناصح جو الفت اختیاری ہو          گ ب

---

اب رہائی نے کیا اور پریشاں مجھکو          خوب تھا اس سے وہی گوشۂ زنداں مجھکو          ؍؍

زار۔ میر جیون

زار تخلص، میر جیون گوہر شس از کشمیر و بزرگانش از آنجا انتقال بہ دہلی نمودہ سکونت پذیر شدند۔ از شورش متوحش بود آخر جنونش راہ زدہ چندے افاقت یافت لعدہ باز بہ بلائے آفت شوریدگی مبتلا بودہ بہماں حالت درگزشت۔ از وست۔ شعر:۔

ایک دن پہلے ہی دنیا سے اٹھانا ہم کو
یا الہیٰ شب فرقت نہ دکھانا ہم کو گ ب

---

لے جاؤ گے تم اس کی گلی سے جہاں مجھے
آرام جو یہاں ہے نہ ہوگا وہاں مجھے ″

---

زکی۔ شیخ مہدی علی

زکی تخلص، شیخ مہدی علی زکی از شیخ زادگان مراد آباد است۔ مدت ہا بہ لکھنو ماندہ و علوم از علمائے آنجا خواندہ و بارگی عزم باسمت دہلی راندہ و چندے باہنرمندان آں جا گزراندہ۔ تاریخ خوش گفتے و مضمون موزوں در قصائد و غزل بستے مدحت طراز والئ حیدر آباد نیز گردیدہ و صنائع و بدائع دراں بکار بردہ خوش گو دلکش خواست۔ ہر آنچہ گفتہ شستہ و رفتہ چوں دُرِ سُفتہ صاحب دیوان است۔ از نتائج فکراں است بالفعل بجوار لکھنو اوقات می گزراند و بتوقع قدردانی میماند از وست۔ شعر:۔

جلوۂ دستِ نگاریں جو لبا آنکھوں میں
شمع فانوس ہوا رنگِ حنا آنکھوں میں

کیا سبب ہے جو یہ کانٹا سا کھٹکتا ہے زکی
یہ وہی دل ہے جو رہتا تھا سدا آنکھوں میں — ث ب

---

لڑتی ہے برق آہ سے گردوں کو ٹال کر
خورشید حشر گیند جو پھینکے اوچھال کر — ”

---

حسرت اے تازہ اسیران قفس آتی ہے
دھوم ہے فصل بہار اب کے برس آتی ہے — ”

---

گاہے غم فراق گہے آرزوے وصل
کیا کیا ہو دل لگی جو کہیں دل لگا رہے — ”

---

ہوئے ساقی سے خجل واہ ری کم ظرفی دل
بوسۂ لب کی طلب پہلے ہی پیمانے پر — ”
دھوم دیوانے اڑاتے ہیں پری زادوں کی
شمع محفل کو لگا دیتے ہیں پروانے پر — ”

---

زکی جعفر علی خاں

زکی تخلص جعفر علی خاں نام۔ در ایام شہریاری شاہ عالم بادشاہ امیرے
بودہ و در سخن بے نظیرے از دست۔ فرد:۔

عشق میں نسبت نہیں بلبل کو پروانے کے ساتھ
وصل میں وہ جان دے یہ ہجر میں جلتی رہے — گ ب

# خیابانِ سینِ مہملہ

## سامی ۔ مرزا محمد جان بیگ

سامی تخلص، مرزا محمد جان بیگ نام ۔ نژادش از قبچاک است ۔ والدش در کشمیر جنت نظیر مقیم بوده ۔ فاما او بدہلی رو نموده غاشیہ کش ارادت حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ شده بسخنوری بر ہمہ فائق و مقتبائے شاعری بر قامت او لائق. گوہر آبدار اشعار از دریائے ذخار افکار بیرون می آرد و لعل آبدار مضامین از گنجینہ سینہ دارد قصیدہ آبدار در مدح خرم خاں صوبہ دار کشمیر با نواع صنائع و بدائع دلپذیر گفتہ [ص] ایں دو بیت از فکرت او نوشتہ ۔ شعر :۔

ہم گھر میں تمہارے کہو کس راہ سے پہنچیں
دشمن ہیں ہمارے در و دیوار تمہارے   گ ب
مرغان قفس دن کو پھڑکتے ہیں ولیکن
دن رات تڑپتے ہیں گرفتار تمہارے   ״

---

## ساماں ۔ میر محمد ناصر

ساماں تخلص، میر محمد ناصر جونپوریست ۔ در عہد سلطنت محمد شاہ، بہ شاہ جہان آباد ہم گذر کرده بود بیتے از و ثبت نمود ۔ فرد :۔

رقیب اس طرح جلتے ہیں ہمیں دیکھ   مگر رشتے میں ہیں اس شمع رو کے
(ع م ب)

---

ص قصیدہ در مدح خرم خان صوبہ دار کشمیر بایں صنعت کہ از ہر مصرع دو تاریخ می برآید واز پیش گاہ شاہ عالم بادشاہ مامور بہ نظم شاہ نامہ مشتمل بر وقائع ایام خلافت گشتہ و با تمام نرسیدہ بود کہ سال عمرش باتمام رسید ۔   گلشن بے خار

## سبقت۔ مرزا مغل

سبقت تخلص، مرزا مغل فرزند مرزا علی اکبر اخوند شاگرد ارجمند جرأت است۔ ایرانی است اصلاً جہان آبادی است مولداً۔ طبعش سلیم و در فکر سخن مستقیم از دست شعر:۔

نا بجا یہ اضطراب دل نہ ہرا ستم ہوا
جان لبوں پر آگئی تو بھی قلق نہ کم ہوا    گ ب

---

میں ہی کچھ تنہا نہ اس کو دیکھ مفتوں ہو گیا
ہر کوئی اس غیرت لیلیٰ کا مجنوں ہو گیا    "

---

قصد مجھ سے بے گنہ کے قتل کا جب دل میں ہو
کیوں نہ پھر خنجر ترا قاتل بنے اور لوٹ جا[1]    "

---

سبقت سناؤں کیوں کہ خبر دل کو یاس کی
احوال جانتا ہوں میں امیدوار کا    "

---

## سجاد۔ میر سجاد

سجاد تخلص، میر سجاد اکبر آبادیست۔ ہنگام اقامت دہلی طرح مشاعرہ می انگند۔ از شاگردی آبرو آبرو یافتہ ارجمند۔ ابیات:۔

---

[1] کذا۔ کیوں نہ پھر خنجر ترا قاتل بنے اور لوٹ جائے۔ گلشن بے خار

شتابی سے دے کہ جاتا ہے ابر — جو کچھ باقی ساقی رہی ہو شراب گ ب

جب ہم آغوشِ یار ہوتے ہیں — سب مزے در کنار ہوتے ہیں ״

لبِ شیریں پہ اس کے مرتا ہوں — زندگی اپنی تلخ کرتا ہوں ״

---

## سخن۔ حکیم مرزا محمد حسین

سخن تخلص، حکیم مرزا محمد حسین کشمیری الاصل نبیرگانش بشاہ جہاں آباد نقل کردند۔ بفن طب کماہی آگاہی داشت۔ ایں بیت ازوی نگارد۔ شعر۔

جو ہیں جان نکلی وہیں آن نکلا — بھلا مرتے مرتے تو ارمان نکلا گ ب

---

## سخنور۔ دیوالی سنگھ

سخنور تخلص، دیوالی سنگھ نام، سر دفتر منشیان دفاتر شاہی است۔ ونظر کردہ لطف ظل الہی از کائیتھان است۔ سخن خوش می گفت۔ بیتے ازو یادگار است۔

شعر۔

گریاں رکھے ہے بن ترے یہ چشم تر مجھے
طوفان نوح آئے ہے اب پھر نظر مجھے

---

## سرسبز۔ زین العابدین خاں

سرسبز تخلص، مرزا زین العابدین خاں فرزند رشید نواب سالار جنگ۔ از کتب دینی آگاہ و بہ علم یقینی راہ داشتہ۔ بزرگانش زمان دولت فرخ سیر بہ ہند آمدہ نامور

شدند۔ صاحب دیوان است۔ صاحب تذکرہ گلشن بے خاری نگارد کہ مصحفی سالے چند از حاشیہ نشینان بساط فیض مناط او بودہ و زلہ از خوان نعمتے ربودہ[۱] ازوست۔ فرد:

ہماری آہ پہ ہنستا ہے کیا تو دکھادیں گے تجھے اس کا اثر ہم گ ب

---

میں رو رہا ہوں سر بزانو ہے جب یاد وہ صورت مجھے پیاری پیاری کسی کی ،،

---

## سراج۔ سراج الدین علی

سراج تخلص، سراج الدین علی سراج بزم دانائی و شمع شبستان بینائی رو رنے برحسن آتشیں روئے پروانہ وارے گرد سر شعلہ عذارے چرخ میزد وره بہ بزم اد نیافتے آخر بارشاد مرشدے چوں نوبت باتصال رسید شمع پروانہ شد و پروانہ شمع گشتہ یعنی ہر دو عاشق و محبوب جاودانی گشتند از یں جہاں بآنجہانی رخت بستند[۲]۔ غزل ازو مشہور است کہ مطلعش ایں است۔ مطلع:۔

---

[۱] مصحفی چار سال در زمرۂ شعرا تجدمنش شرف حضور داشتہ۔ گلشن بے خار۔ نیز پیش از یں مدت چار سال بصیغہ شاعری ملازم و رفیق ایشاں ماندہ۔ مصحفی تذکرۂ ہندی

[۲] خوشگی نے شیفتہ کے بیان کردہ واقعہ کو بہت مختصر طور پر لکھا ہے۔ شیفتہ کا بیان ہے کہ سراج پروانہ شمع روئے از طائفہ ہنود گشت چوں تخالف مذہب درمیان بود مدتے آں شرر بخرمن اُفتادہ بیہدہ می سوخت آخر تا ثیر عشق یکرنگی پسند ودئی سوز در دل مرشد پدر آں ماہوش انداخت کہ برائے بصلت آں ہر دو سوختہ آتش فراق پدرش راہدایت ساختہ وے نظر لغو طا عتقاد اعراض نتوانست کرد و در بزم شمع را بپروانہ داد یعنی دخترش را بسراج دلوانہ چوں کام پروانہ از وصل جاناں غیر از جاں دادن نیست سراج پروانہ وار گرد آں چراغ محفل حسن گردیدہ جاں بجاں آفریں سپرد و نیز شمع کردار بختے بر سر نعش سوختہ خویش گریستہ مُرد:

جوشِ تحیرِ عشق سُن نہ تو جنوں رہا نہ پری رہی
نہ وہ تو رہا نہ وہ میں رہا جو رہی سو بےخبری رہی
بہی سمتِ غیب سے اک ہوا کہ چمن سرور کا جل گیا[1]
مگر ایک شاخِ نہالِ غم جسے دل کہیں سو ہری رہی[2] گ ب

---

## سرور۔ اعظم الدولہ

سرور تخلص، اعظم الدولہ نواب میر محمد خاں خلف نواب ابوالقاسم خاں، از تلامذہ محمد جان بیگ سامی است۔ کہ از امرائے معظم ارکان سلطنت بودہ است۔ شاعر قدیم وطبع حلیم اوصاف جزیل واخلاق جمیل داشت۔ بماہ شوال سن یک ہزار و دو صد و پنجاہ ہجری ازیں دار فنا بعالم بقا شتافت او صاحب دیوان است[3]۔ ایں ابیات از نتائج طبع آں است۔ ابیات:۔

اس کو شاید کہ ہے ہیماں شکنی اب منظور
اور کے چاہنے کا مجھ پہ جو بہتان باندھا

---

[1] کذا۔ چلی دشت عشق میں وہ ہوا کہ چمن سرور کا جل گیا۔

[2] یہ غزل سراج اورنگ آبادی (متوفی ۱۱۶۳ھ) کی ہے اور اس کے دو شعر لچھمی نرائن شفیق نے چمنستان شعرا میں سراج اورنگ آبادی کے ترجمے میں نقل کئے ہیں۔ ان اشعار کو سراج الدین علی سراج سے منسوب کرنے میں خوشگو اور شفیقؔ دونوں کو غلط فہمی ہوئی ہے۔

[3] خوشگو نے تذکرہ سرور کو نظر انداز کر دیا ہے۔ بظاہر اس کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔ شیفتہ نے بصراحت لکھا ہے کہ "تذکرۂ مبسوطے مشتمل بر اشعار ریختہ گویان ماتقدم و ما تاخر نوشتہ بہ نظر رسیدہ"۔

میں رہوں محروم وہ دے بوسہ چشم یار پہ
دیکھ کر یہ رشک آیا روزنِ دیوار پر          گ ب

---

دیدہ تر سے لگا خط کو نہ اس کے سر در
یار کے ہاتھ کا لکھا ہے مبادا مٹ جائے          ؍؍

---

عنبر لایا اسے یاں بہر تماشا دم نزع
دوستوں سے نہ ہوا وہ جو ہوا دشمن سے          ؍؍

---

سعید: قاضی سعید الدین خاں

سعید تخلص، قاضی سعید الدین خان پور نامی قاضی القضات نجم الدین علی خاں بہادر است۔ از ارباب کاکوری بعیش و نشاط تمام و وضع و قار تمام بساط انبساطش بسیط بود۔ گویند چشمش از حلیہ نور عاری است و ازیں رو در گوشہ خانہ متواری از دست

فرد:۔

بے دماغی اسے ملنے سے نہ ہو کیونکہ مرے
کہ پری کو نہیں خوش آتی ہے انسان کی بو          گ ب

---

جو سونگھے اس گل زیبا کے پیرہن کی بو
خوش آوے کب اسے نسرین و نسترن کی بو          ؍؍
خط آ گیا ترے چہرے پہ اے گل خنداں
گئی مزاج سے اب تک نہ بال پن کی بو

## سکندر۔ خلیفہ محمد علی

سکندر تخلص، خلیفہ محمد علی بمرثیہ گوئی مشہور از معمورہ پنجاب است۔ مزاج بمزاحش موفور و نسبت تلمذ به محمد شاکر ناجی دارد۔ بشرب مدام میل تمام داشتے از وطن بریلی شتافتہ و از آں جا رخ بہ حیدرآباد تافت۔ در آں جا از بساط دنیا چہرہ حیات چید۔ ایں از دشبہ گردید۔ شعر۔

قیس صحرا میں رہا کوہ میں فرہاد رہا　　　میں بگولے کی طرح عشق میں برباد رہا　گ ب

---

نہ دیکھا جو ہو کسی نے حباب میں دریا　　　وہ دیکھ لے مری چشم پُر آب میں دریا　"

---

## سلطان۔ نواب نصراللہ خاں

سلطان تخلص، نواب مرحوم والاجاہ عالی مقام غفران پناہ نواب نصراللہ خاں، بہادر از اقربائے نواب فیض اللہ خاں مغفور والی رام پور بودہ۔ اشعارش منظور نظر اہل شعور است۔ از خیالات اوست۔ شعر:۔

اس لب سے کیا لعل کا جب رنگ برابر
دیکھا تو نہیں اس کے یہ پاسنگ برابر　　گ ب

---

## سلیماں۔ سلیمان شکوہ

سلیمان تخلص، مرزا سلیمان شکوہ بہادر خلف رشید شاہ عالم بادشاہ جنت آرام گاہ است۔ مدتے بارونق افزائے لکھنو بودہ اکثر شعرا از خوان نعمت او بہرہ می ربودہ۔ بوجوہات چند دل از لکھنو بر کند و رخت باکبرآباد افگند۔ در آں جا نقد حیات را ازیں سرائے سپنج چوں گنج بگور سپردہ ایں اشعار را از فکر او آوردہ۔ شعر۔

جنازہ تیرے دیوانے کا اس تو تیرے اٹھا
کہ سوز نالہ ہر اک خانۂ زنجیر سے اٹھا　　گب

---

گالیاں سیکڑوں ہر بات میں اب دینے لگا[1]
دیکھیو جھڑتے ہیں کیا منہ سے مرے یار کے پھول　　"

---

رقم گر ایک شمہ اس کو اپنا درد غم کیجے
تو سچ پوچھو یہ چاہیئے سارے نیستاں کو قلم کیجے　　"

---

## سلام۔ نجم الدین علی

سلام تخلص نجم الدین علی خاں بن شرف الدین علی خاں نام[2]۔ نژادش اکبرآباد است۔ در سخن فکر رسا داشت۔ او راست۔ شعر:

حدیث زلف چشم یار سے پوچھ　　درازی رات کی بیمار سے پوچھ　　گب

---

## سودا۔ مرزا محمد رفیع

سودا تخلص سرخیل سخن وران نامی سر دفتر شعرائے گرامی شاہ باز اوج برتری سخن شاہین بلند پرواز سپہر این فن۔ بلبل ترانہ سخن چمنستان نازک خیالی خوش بیان۔ عندلیب چمن رنگین مقالی بانی مبانی سخن دانی طراح مضامین و معانی میر

---

ص[1] گالیاں سیکڑوں ہر بات میں اب دینے لگے۔ گلشن بے خار

ص[2] بن شرف الدین علی خاں پیام۔ گلشن بیخار۔ لفظ نام غالباً سہو کتابت ہے۔

خوش بیانی علم یکتائی در وادی دانائی افراخته و شهره فکرت درشش جهت این فن
انداخته طبعش چوں ناز دلبراں حلاوت انگیز کلامش چوں چاشنی نوشین لبان
شکر ریز به طرازش مضمون موزوں نقاش ازل است و به طراوش اشعار لطافت
مشحون بے دل جنس اشعار او در چار سوئے سخن گراں مایه و با لعل آبدار در آب
ورنگ هم پایه اعنی مرزا محمد رفیع که توقیع ملک الشعرائی بنام نامی او مزین و سواد بیاض
طبع وسیع او بر صغیر و کبیر و برنا و پیر روشن۔ در اهاجی بے نظیر و بقصائد همسر ظهیر
اصلش از کابل و مولدش شاه جهان آباد است۔ و آں که صاحب گلشن بے خار داغ طعن
چوں لاله برآں گلشن همیشه بهار نهاده که مرزا از اقسام شاعری در مثنوی فکر معقول نداشت
نه لائق فکر او نه سزاوار آں یکتائے زمان است[1]۔ آرے مرزا در مثنوی مرتبه داشت۔ کالازال
زمان تا ایں زمان بل تا به قیامت مثلش در انشائے مثنوی عدیم الوجود است۔ و خواهد بود اگرچه
توجه اش باں کم باشد۔ فاما عدم توجه دال بر فکر معقول نه بودن نسبت شق ثانی را
فهمیدن زله از عقل ربودن است۔ و خلافش خلافش در ایامے که سلطنت دهلی برهم خورد و
کار زمانه و زمانیان در هم چرخ واژگوں بر سکنائے آں جا ستم هائے بهم ریخته و طرح شعبده
هائے تازه دمادم انگیخته دل از وطن مالوف برداشته عنان بارگی عزم معطوف به لکھنو ساخته
قصائد در مدح نماند آں جا بنظم آورده خامه تحریر وصف عالی اش مقطوع اللسان و
بیان ضعیف البنیان مخفی از آں بر صفحه اعلان دریں خبر و زمان باسخن سنجان گزارش و
نگارش یافت۔ ایں اشعار در بار از دریائے ذخار افکار آں برگزیده روزگار نگاشت۔ شعر۔

---

[1] مرزا از اقسام شاعری در مثنوی فکر معقول نداشت۔ گلشن بے خار۔ شیفتہ کی اس رائے سے اختلاف تو کیا جا سکتا ہے لیکن یہ کہنا کہ سودا مثنوی میں عدیم الوجود ہیں محض مبالغہ ہے جسے کسی طرح بھی درست تسلیم نہیں کیا جا سکتا۔

آدم کا جسم جب کہ عناصر سے مل بنا
کچھ آگ بچ رہی تھی سو عاشق کا دل بنا

سرگرم نالہ ان دنوں میں بھی ہوں عندلیب
مت آشیاں چمن میں مرے متصل بنا

اپنا ہنر دکھا دیں گے ہم تجھ کو شیشہ گر
ٹوٹا ہوا کسی کا اگر ہم سے دل بنا

لب زندگی میں کب ملیں اس لب سے اے کلال
ساغر ہمارے خاک کا بہ کرکے گل بنا

---

نے بلبل چمن نہ گل نو دمیدہ ہوں | میں موسم بہار میں شاخ بریدہ ہوں
گریاں بشکل شیشہ و خنداں بطرز جام | اس میکدے کے بیچ عبث آفریدہ ہوں

---

مرجاں کا نخل ہوں نہ پھلوں برگ و بار سے
ٹپکے ہے خوں پڑا مری ہر شاخسار سے

---

سونے ہیں تیرے گھر کی طرف رو نہ کروں میں
تا درسے ترے ملنے کو کیسو نہ کروں میں

اٹھتے ہوئے لٹ دیکھوں دھوئیں کی سر شمع
کاکل پہ نظر تیری سر مو نہ کروں میں

نظارے کروں نرگس شہلا کے شب و روز
پر دید تری نرگس جادو نہ کروں میں

تجھ وحشی نگہ سے جو میں اب آنکھ لڑاؤں
دل بستگی اپنے کو یہ آہو نہ کروں میں
میزان خرد میں جو کروں حسن بتاں وزن
تجھ حسن کو پاسنگ ترازو نہ کروں میں

---

ڈرتے ڈرتے ترے کوچے میں جو آجاتا ہوں
صید خائف کی طرح رد بقضا جاتا ہوں
طائر رنگ حنا کی نمط اب اے صیاد
ہوں تو میں ہاتھ میں تیرے پہ اڑا جاتا ہوں
صفحہ ہستی پر اک حرف غلط ہوں سودا
دیکھئے بیٹھے جو مجھکو تو اٹھا جاتا ہوں

---

بادل مرے آنسو کی گھٹا دیکھ کے گھٹ جائے
سمجھے مرا نعرہ تو جگر رعد کا پھٹ جائے
اس ساعد سیمیں پہ ہے یوں جو رُتی مقیش
جوں ناگنی بل کھا کے چنبیلی سے لپٹ جائے

---

نہ کھینچ اے شانہ زلفوں کو یہاں سودا کا دل اٹکا
اسیر ناتواں ہے یہ نہ دے زنجیر کا جھٹکا

---

قد کو تیرے جس جگہ مشق خرام ناز ہے
اس جگہ شور قیامت فرش پا انداز ہے
شاعران ہند میں تو گرچہ پیغمبر نہیں
پر سخن کہنے میں اے سودا تجھے اعجاز ہے

---

تو کیوں جیتی رہی بلبل چمن میں دیکھ کر شبنم
کہ دامانِ پاکِ گل جسے کرتی ہے تر شبنم
بھلا گل تو تو ہنستا ہے ہماری بے ثباتی پر
بتا روتی ہے کس کی ہستی موہوم پر شبنم
نہ دیکھا اس سوا کچھ ہم نے اے صبح چمن تیرا
ادھر گل لے گئے گل چیں گئی روتی ادھر شبنم

---

ہمیشہ ہے مری چشم پُر آب درتہ آب
سوائے اس کے نہ دیکھا حباب درتہ آب
تو اپنا روئے عرق ناک آئینہ میں دیکھ
کہ گل سمیت ہے پیارے گلاب درتہ آب
گرہ جو تو لبِ دریا پہ زلف سے کھولے
رواں ہو موج ز شرم و حجاب درتہ آب
جو دیکھے مرغِ ہوا کو وہ دام میں تیرے
تو ہو دے رشک سے ماہی کباب درتہ آب

اگر نہ چرخ دنی ہو تو کر یقیں سودا
گہر ہو بر کف دریا حباب در تہ آب

---

سمجھ کے رکھیو قدم دشت خار میں مجنوں
کہ اس سواد میں سودا برہنہ پا بھی ہے

---

اشک آتش وخوں آتش دہر لخت دل آتش
آتش پہ برستی ہے پڑی متصل آتش
دل عشق کے شعلے سے جو بھڑکا تو رہا کیا
اے جان نکل جا کہ لگی متصل آتش　　گ ب

---

بہتا کچھ اپنی چشم کا دستور ہو گیا
دی تھی خدا نے آنکھ سو ناسور ہو گیا　گ ب

---

کس کے ہیں زیر زمیں دیدۂ نمناک ہنوز
سوت پانی کے جو جاری ہیں تہ خاک ہنوز

---

سودا ز دوں کو لاؤ نہ ہرگز سخن کے بیچ
جوں غنچہ سو زباں ہے اس کے دہن کے بیچ
سودا میں اپنے یار سے چاہا کہ کچھ کہوں
ایسی کہ اک نگہ کہ رہی من کی من کے بیچ

صورت میں تری کیا کہوں تجھسا کوئی کب ہے
ایک دھج ہے سو آفت ہے قیامت ہے غضب ہے
یوسف جو نکھوں تجھ کو زلیخا کو نکھوں کیا
عاشق ہوئے وہ واں کہ جہاں جائے ادب ہے

---

خود ہنستے ہو اور ہوتے ہو پس خود ہی خفا تم
آفت ہو، قیامت ہو، غضب ہو بخدا تم

---

بجلی کی طرح سے کبھی یاں ہو کبھی واں ہے تم !
اس چھوٹے سے قد پہ تو بڑے شوخ ہو میاں تم

---

یاں پھر اس شرم سے عیسیٰ نے گزارا نہ کیا
چشم خوباں کے جو بیمار تھے چارا نہ کیا
مجھ گدا نے کبھی کسی شاہ سے ڈالا نہ سوال
گو مجھے بخت نے اسکندر و دارا نہ کیا
آتش عشق پہ خوں ہے دل بے تاب مرا
قائم النار ہوس نے یہ پارا نہ کیا
چرخ بانٹے تھا متاع دو جہاں اے سودا
بے نوائی نے مری اس کو اشارا نہ کیا

---

سوز، محمد میر

سوز تخلص، محمد میر نام۔ سوز عشق در سر داشت۔ وحسن شعلہ رویاں مد نظر

زبانہ فکرش شعلہ افروز بزم سخن و دم آتشین او چراغ بر انجمن نکتہ سنج ترانہ ساز
رمز شناس عشق بازو تمام را بحلاوت چاشنی کلام و زبان را بچرب و نرمی تمام در شکر
شیریں سخنی می پیچید۔ بخوش زبانی و روشن بیانی شہرہ شہر و در سخن فصیح و مضامین
بلیغ یکتائے دہر زدی بازوئے کہ وہ مرد توانان کمان اورا زہ نکردندے عالمیان اورا باستادی
می گزیدندے نتیجہ بخط شفیعا و نستعلیق می کشید معاصر سودا و میر بود۔ از دست شعرہ۔

| | |
|---|---|
| نہیں اپنے اشکوں سے تر کی ہیں آنکھیں | تری نذر کو پر گہر کی ہیں آنکھیں |
| ملے گا ولیکن رقیب اس کے ہمرہ | کہ یکبارگی دونوں پھر کی ہیں آنکھیں |

---

| | |
|---|---|
| جفائیں دیکھ لیاں بے وفائیاں دیکھیں | بھلا ہوا کہ تری سب برائیاں دیکھیں |
| تری گلی سے سدا اے کشندہ عالم | ہزار دل آتی ہوئی چارپائیاں دیکھیں |

شہاں کہ کحل جواہر تھا جن کا خاک قدم
انہوں کی آنکھوں میں پھرتی سلائیاں دیکھیں

---

| | |
|---|---|
| بندہ خانہ میں کرم فرمائیے | آئیے حضرت سلامت آئیے |
| کیا تلاش دل کو نکلے ہو کہیں | دل بھی حاضر ہے یہ لیتے جائیے |
| ایک بوسہ پہ ہی خط کش دیجیے | دیکھیے اور شوق تے لے جائیے |
| بیچ کے ہونٹوں کے گالوں کے نہیں | عارضی بوسہ پہ مت بہلائیے |
| گالیاں دینے کی نیت ہے اگر | ماں بہن کی توسز کو دے جائیے |

---

دعا دیتا ہوں تو مکھڑے کو ٹیڑھا کر چڑھاتا ہے
جو بوسہ مانگتا ہوں ہونٹ دانتوں میں دباتا ہے

ادھر دیکھو تو کس ناز و ادا سے یار آتا ہے
مسیحا کی موئی امت کو ٹھوکر سے جلاتا ہے
کہا جا کر کسی نے سوز بھی اب شعر کہتا ہے
لگا کہنے کہ ہاں وہ بت بنا باتیں بناتا ہے

---

قضا را وہ قاتل ادھر آن نکلا     کہ لیتے کو اس کی مرا جان نکلا
کھڑا لاش پر ہو کے بولا کہ ہے ہے     یہ کشتہ تو کچھ جان پہچان نکلا
کھڑے رہنے والو اگر سوز ہے یہ     بھلا اس کے دل کا تو ارمان نکلا

---

میری جان جاتی ہے یارو بچا لو     کلیجہ میں کانٹا گڑا ہے نکالو
خدا کے لئے میرے اے ہم نشینو     یہ بانکا جو جاتا ہے اس کو بلا لو
اگر وہ خفا ہو کے کچھ گالیاں دے     تو دم کھا رہو کچھ نہ بولو نہ چالو
نہ آوے اگر وہ تمہارے کہے سے     تو منت کرو گھیرے گھیرے بلا لو
کہو ایک بندہ تمہارا مرے ہے     اسے جان کندن سے چل کر بچا لو
جلوں کی بڑی آہ ہوتی ہے پیارے     تم اس سوز کی اپنی حق میں دعا لو

---

کہوں کس سے حکایت آشنائی کی     سنو صاحب یہ باتیں ہیں خدا کی
دعا دی تو لگا کہنے کہ دور ہو     سنی میں نے دعا تیری دغا کی
کہا میں نے کہ کچھ خاطر میں ہوگا     (رقیب) تمہارے ساتھ جو میں نے وفا کی
لگا کہنے کہ بس بس چونچ کر بند     وفا لایا ہے دنت تیری وفا کی
عدم سے زندگی لائی تھی بہلا     (رقیب) کہ دنیا جائے ہے اچھی فضا کی

جنازہ دیکھتے ہی سن ہوا دل — ارے ظالم دغا کی رے دغا کی

---

سببِ عشق تیری شوکت و شان — بھائی میرے تو اڑ گئے اوسان

ایک ڈر تھا کہ جی بچے نہ بچے — (ف) دوسرے غم نے کھائی میری جان

بس غمِ یار ایک دن دو دن — اس سے زیادہ نہ ہو جیو مہمان[1]

نہ کہ بیٹھے ہو پاؤں پھیلا کر — اپنے گھر جاؤ خانہ آبادان

عارضی حسن پہ نہ ہو مغرور — میرے پیارے یہ گو ہے یہ میدان

یہی نہ زلف و خال زیرِ زلف — چار دن تو بھی کھیل لے چوگان

اور تو اور کہہ کے دو باتیں[2] — سوز کہلایا صاحبِ دیوان

---

بزمِ خوباں میں سوز جب نکلا — یار سے ہوئے چار آنکھوں میں

کی اشارت کہ میں کہاں بیٹھوں — بول اٹھی چشمِ یار آنکھوں میں

---

یوں تو نکلی نہ کبھی دل کی آپا ہے گا ہے

اے فلک بہر خدا رخصت آہ ہے گا ہے

جز تری خاک در اے دوست برب کعبہ

جی میں ہو گر ہوس عزت و جاہ ہے گا ہے

نہ شفاعت ہو پیمبر کی نہ تیرا دیدار

ہو جو فردوس بریں پر بھی نگاہ ہے گا ہے

---

ص۱ اس سے زیادہ نہ ہو جتنے مہمان۔ اردوئے معلیٰ میر سوز نمبر۔ مرتبہ خواجہ احمد فاروقی مطبوعہ دہلی ص۲۶۲

ص۲ اور تو اور کہہ کے تو دو بیتیں۔ " " " " "

نعش کو میری سرراہ ہی رہنے دینا
گر کرے ہیں وہ کچھ رکھ کی گنا ہے گا ہے[۱]

سنتی ہے باد صبا خاک کو ہے میری عار[۲]
ابھی رہ ندے گا وہ باخبیں سپا ہے گا ہے

ایک نے سوز سے پوچھا کہ صنم سے اپنے رف)
اب بھی ملتے ہو بدستور کہ گا ہے گا ہے

دیکھ کر منہ کو گھڑی ایک میں بھر کر دم سرد
یوں اشارت میں بتایا سرا ہے گا ہے

---

## سوزاں۔ مرزا احمد علی خاں

سوزاں تخلص، مرزا احمد علی خاں شوکت جنگ بن مرزا علی خاں از مرزایان لکھنو است۔ فنائے سخن بر قامت خوزیبا داشت۔ وکلام عاشقانہ بصد سوز و گداز می نگاشت۔ بیتے از یادگار اوست۔ فرد:۔

فرقت میں اس کے سوزاں ناحق تو جان دے ہے
اس بے وفا کو غم ہے مرنے سے کیا کسو کے ک ب

---

## سہراب۔ سہراب بیگ

سہراب تخلص، سہراب بیگ دہلی نژاد است۔ احکام رمل خوب گفتے[۳] و اشعار

---

ص۱ گر کرے رکھ کے وہ کچھ قشل گنا ہے گا ہے اُردوئے معلی۔ میر سوز نمبر۔ مرتبہ خواجہ احمد فاروقی مطبوعہ دہلی ۱۹۵۹ء

ص۲ منت باد صبا خاک کو ہے میری عار۔ " " " " " "

ص۳ در فن رمل مہارت تمام دارد۔ گلشن بے خار

بااسلوب چوں دُر سفتنے مشورہ بانصیر دارد۔ ایں ابیات از دی لگارد۔ ابیات

تا عمر ہم ہی تری چھوڑیں گے ہم نہیں،
ہیں سایہ دار ساختہ تیرے گو ہم نہیں، گ ب

---

ہم آئے تہ تنگ زیست سے پر اے خانہ خراب تو نہ آیا گ ب

---

## سیادت۔ میر مجاہد الدین

سیادت تخلص، میر مجاہد الدین از تلامذہ میر نظام الدین ممنونؔ است۔ شعر موزوں گفتے از کلام اوست۔ شعر:۔

مثل نسیم صبح کھپرا ہیں تو ہر کہیں
پر وہ گل شگفتہ نہ آیا نظر کہیں گ ب

---

## سید۔ میر غالب علی خاں

سید تخلص، میر غالب علی خاں نام، سید الشعراء ملقب سرآمد منشیان دفتر شاہی بود و یاد الٰہی می نمود چندیست کہ دل ازیں جہان فانی بر داشت۔ و علم قدم برافراشت اوراست۔ فرد:۔

نے غازۂ گل گوں ہے نہ ہے رنگ حنا تو
اے خوں شدہ دل تو توکسی کام نہ آیا گ پ

---

ملہ نے خون ہو آنکھوں سے بہا ٹک نہ ہوا داغ
اپنا تو یہ دل میر کسو کام نہ آیا میرؔ

سبب کیا پوچھتے ہو مجھ سے میرے زار رونے کا
کسی کو کچھ مرض ہے مجھ کو ہے آزار رونے کا — گ ب

---

زلف و کاکل و خط و خال ابرو و چشم و گیسو
اس دل زار کو کس کس نہ بلا نے چاہا — ″

---

نہ ہیں گردوں نہ سنگ آسیا ہم — وے رہتے ہیں گردش میں سدا ہم ″

---

ہیں اور ترک عشق یہ امکاں ہی نہیں — ناصح کے پند سننے کو یاں کان ہی نہیں ″

---

جو آنکھ اور سے وہ لڑا جانتے ہیں — تو ہم بھی کہیں دل لگا جانتے ہیں ″

---

یارو مری بالیں سے نہ اٹھو نہ جدا ہو
حالت مری اچھی نہیں کیا جانئے کیا ہو — ″

---

بنائے کفر و دیں اک تار سے ہے — کہ سبحہ منعقد زنار سے ہے ″

---

تیغ قاتل کی مرے تن نے ہے لذت پائی
کہ بھرا آتا ہے ہر زخم کے منہ میں پانی — ″

---

ابرو کے اشارے نرے لڑتے ہیں سبھی سے — تلوار ابھی بزم میں چلتی ہے کسی سے ″

## سرکش۔ کیول بین

سرکش تخلص کیوال بین نام قوم زناردار ساکن بجنور کہ از حصہ شمالی مرادآباد است۔ خوش گفتار است۔ واشعار نیز بکار موزوں می کند و با نامہ نگار آشنائی دارد از ناملائم زمانہ ختم بر گوش دارد و بصفات پسندیدہ و اوصاف حمیدہ سراسر موش اکثر بمشاعرہ میرسد و بمشاورت بری خورد از دوست۔ شعر۔

| | |
|---|---|
| کس طرح یار قیس اور فرہاد | ہاتھ سے عشق کے ہوئے برباد |
| چشم خونخوار دیکھ کر تیری | دل پر خون نہ ہو مرا کیوں شاد |
| دل سے ہر دم دعا ہے یہ سرکش | جاہ و دولت رہے تری آباد |

---

## سلامت۔ شیخ سلامت علی

سلامت تخلص شیخ سلامت علی بنارسی است۔ شاید مکانش در محلہ کنواپورہ است۔ بہ ہنگامے در مشاعرہ مرزا طپاں مغفور کہ بالائے سقف چوک قدیم می شد برخوردہ بودم و این حلیہ بسعی نواب صاحب والا مناقب عظیم الشان عالی مناصب و ذوی الاشان نواب نصر اللہ خاں بہادر صورت می بست۔ در آں حال مطلعے ہندی آں بزرگ خوش گفتہ بود خدائے کریم اورا خوش دارد۔ استعداد بلند در ہندی و فارسی دارد و مضامین عجیب بنظم غریب می آرد آں مطلع این است۔ مطلع:۔

| | |
|---|---|
| درد ہو دل میں تو دوا کیجیے | دل ہی نہ ہو پاس تو کیا کیجیے |

---

# خیابان شین معجمہ

## شاد۔ اللہ یار بیگ

شاد تخلص، اللہ یار بیگ نام، شاعر بے نظیر خوش کلام۔ شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

است۔ کہ بانی مبانی سخن سخندانی است۔ ازدست۔ بیت:۔

اگر چاک سینے کا ہم واکریے    تو ہنگامۂ حشر برپا کریے    گ ب

---

## شاداں۔ میر رجب علی

شاداں تخلص، میر رجب علی شاگرد سعوے خان آشفتہ شعر خوش گفتہ در روشانہ وآزادانہ میر سیت ازدست۔ فرد۔

دل نہ دیجے آہ شاداں طفل ابز کو کبھی
یاد ہے نکتہ مجھے یہ حضرت اُستاد کا[1]    گ ب

---

## شاکر۔ شاکر علی شاہ

شاکر تخلص، شاکر علی شاہ دہلوی ست کہ براہ خدا شاکر و بحمد معبود ذاکر و از ابکار اذکار اوست۔ شعر:۔

اس کی آنکھوں نے نہ اک خلق کو بیمار کیا
زلف نے سبھی دل عالم کو گرفتار کیا    گ ب

---

## شاہ۔ شاہ سعد اللہ

شاہ تخلص، شاہ سعد اللہ درویش دل ریش وخستہ جانے دعا کیش بودہ ایں شعر ازدست نمودہ۔ شعر:۔

وابستہ ہے تجھ سے اپنی یاں زیست    جب تو ہی نہیں تو پھر کہاں زیست

---

[1] یاد ہے نکتہ مجھے یہ حضرت استاد سے۔ گلشن بےخار

## شائق ۔ محمد ہاشم

شائق تخلص، محمد ہاشم نام ۔ شاگرد میر عزت اللہ خاں عشق است بہ پیشۂ خیاطی ہمیشہ نان و نفقہ بہم رسانندے و ایام زیست گزراندے[1] از دست ۔ شعر :۔

سراپا اس پری رو میں لطافت ہے صفائی ہے
تصدق ہیں ہم اس کے جس نے یہ صورت بنائی ہے — گ ب

---

## شائق ۔ میر حاجی

شائق تخلص، میر حاجی نام ۔ نسبت تلمذ از ہدایت علی کیفی تخلص دارد بوصف نیک مشہور و باخلاق زبان زد نزدیک و دور ۔ بہ ہوس مہوسی کامل عیار بود[2] و مس وجود خود را بحقیقت خاک کردہ بجائے اکسیر دریں دیاری نمودہ از دست ۔ شعر :۔

اس سنگ دل کے دل میں ذرا بھی نہ راہ کی
تاثیر ہم نے دیکھ لی بس اپنی آہ کی — گ ب

---

## شائق ۔ میر محمد

شائق تخلص، میر محمد است ۔ بشاگردی ہاشمی اولاً خود را منسوب می نمودہ آخر غاشیۂ تلمذ جرأت بر دوش بر داشت[3] از دست ۔ فرد :۔

تماشا دیکھ کر جراح کے مرہم لگانے کا — ہمارے زخم ٹانکے توڑ کر کھل کھل کے ہنستے ہیں — گ ب

---

۱۔ بشغل خیاطی نان و جامہ بہم میرسانید ۔ گلشن بے خار

۲۔ در فن مہوسی کامل عیار بود ۔ " "

۳۔ اولاً شاگرد ہاشمی نام شاعرے بودہ آخر زانوئے ادب بخدمت جرأت تہ کردہ ۔ گلشن بے خار

## شرافت ۔ مرزا اشرف علی

شرافت تخلص مرزا اشرف علی نبیرہ میر مشرف علی کہ بنام نامی خود معروف است[1]۔ در شہر لکھنؤ گرامی و موصوف سخن موزوں گفتے و شاگردی ممنون بودے۔ از وست شعر:-

چمکے کے برق نے کی دل پہ شعلہ باری رات
نظر میں پھر گئی دامن کی وہ کناری رات

---

صف۔ تجھے صید افگنی کی جو حشم چڑھ جاتی ہے
سیل خون صید تا بام حرم چڑھ جاتی ہے

---

## شرر ۔ مرزا جعفر

شرر تخلص مرزا جعفر نام۔ کوچک برادر حکیم مرزا محمد عشق دہلوی است۔ بامید فلاح راہ نواح حیدرآباد طے نمودہ ازیں دار فنا رخت سفر بست و راہی عدم گشت از وست۔ فرد:-

اے عشق جگر سوز شرر کی تجھے سوگند
اک شعلۂ جاں سوز کہ مشتاق فنا ہوں گ ب

---

## شرر ۔ مرزا صادق

شرر تخلص مرزا صادق در سخن بر ہمہ فایق بود بیشتر ترک دنیا کردہ ولعنہ

---

[1] نبیرہ میر مشرف کہ از امرائے مشہور است۔ گلشن بے خار

وارستگی از خوان آزادی خوردہ از دست ۔ بیت :۔

گئے دونوں جہان کے کام سے ہم نہ ادہر کے رہے نہ ادہر کے رہے　　ع ب

نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم، نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے ہے

---

## شرر ۔ مرزا ابراہیم بیگ

شرر تخلص، مرزا ابراہیم بیگ نبوازش نوازش حسین خاں نوازش تخلص بنازک خیالی ہا

خیال موزوں فن سخن از قانون سینہ تراویدے از دست ۔ شعر :۔

جھوٹی یہ محبت تم یاں کس کو جتاتے ہو[۱]

تقریر میں لکنت ہے کیوں باتیں بناتے ہو

شربت کے سے گھونٹ اب تو پیتے ہو شرر ہر دم

یوں اس شکریں لب کی اب گالیاں کھاتے ہو

---

سامعین کا نہ نقط سننے سے دم رکتا ہے

سرگزشت اپنی جو لکھیں تو قلم رکتا ہے　　گ ب

---

## شعلہ ۔ امرناتھ

شعلہ تخلص، امرناتھ نام کشمیری لکھنو لیست ۔ شعر خوشے وطبع دل کشے دارد ۔ نیکو

روشنے وبدل از محبت خوباں کششے درسرکار سبحان علی خاں او بلکھنو کامران وخوش

گزران روزان وشبان لبود ایں ابیات از نتائج طبع او ثبت نمود ۔ شعر

---

[۱] جھوٹی ہی محبت یاں تم کس کو جتاتے ہو ۔　　گلشن بے خار

حباب ذی شعلہ نے حسن سبزے پرہیز کر  گ ب
خو ہیں اس بیمار کے پرہیز کرنا سم ہوا

---

نفی نہ سیماب نہوس نے طلا زرگر کے ھم
کیا سمجھ کر چرخ نے ہم کو ملایا خاک میں  "

---

جلوہ گلزار ابلہ ہمیں آتا ہے نظر  اے بہار حسن تیرے روئے آتشناک میں  "

---

رُخ محبوب کو وہ دیکھتے ہیں عین زینت میں
کوئی خدمت نہیں دنیا میں خوب آئینہ داری سے  "

---

غبار راہ ہیں پراے ہوائے عالم بالا  فلک پہ پہنچیں گے ہم اس خاکساری سے  "

---

## شفیق منظر علی خاں

شفیق تخلص، منظر علی خاں نام، کہ از تلامذہ انشاء اللہ خاں فراق است۔ کثیرالاتفاق و وسیع الاخلاق بودہ۔ اوراست۔ شعر۔

تم نا نہیں چمن میں مرا گلعذار حیف  جاتی چلی بہار ہے یوں ہی ہزار حیف  گ ب

---

## شکوہ محمد رضا

شکوہ تخلص، محمد رضا لکھنو نژاد است۔ مرزا قتیل اورا استاد است۔

این اشعار از و یادداشت۔ فرد:۔

گرچہ کہتے ہو پھر کبھی آؤں گا ۔۔۔ ہے یہ انکار میں سمجھتا ہوں ۔۔۔ گ ب

---

نہ اس کا وصل ہے ممکن نہ تاب ہے دل کو
عجب طرح کا الٰہی عذاب ہے دل کو ۔۔۔ "

---

تھوڑی بھی نیک و بد کی گر وہ تمیز رکھے
کافر ہو پھر جو اس سے دل کو عزیز رکھے ۔۔۔ "

---

نہ دم ہی دم ہے نہ اب نم رہا ہے آنکھوں میں
کبھی جو روئے تھے خوں جم رہا ہے آنکھوں میں[1] ۔۔۔ "

---

## شکیبا، شیخ غلام حسین

شکیبا تخلص، شیخ غلام حسین نام، دہلوی است۔ از فیض یافتگان میر تقی بدلہا محبوب بود و لشعرائے پایۂ تخت حضور محبوب اوراست۔[2]

چپکا ہوں میں طبیب یہ امکان ہی نہیں
تو نبض دیکھتا ہے یہاں جان ہی نہیں ۔۔۔ گ ب

---

[1] یہ مطلع قائم چاند پوری کا ہے اور یوں ہے۔
نہ دل بھرا ہے نہ اب نم رہا ہے آنکھوں میں ۔۔۔ کبھو جو روتے تھے خوں جم رہا ہے آنکھوں میں
کلیات قائم۔ مرتبہ اقتدا حسن۔ جلد اول ص ۱۳۴ شائع کردہ مجلس ترقی ادب لاہور

[2] بزمرۂ شعرائے پایۂ تخت حضور والا محبوب بود۔ گلشن بے خار

تری چین جبیں ہے موج طوفاں　　　اسی سے ہم کنارے ہو رہے ہیں　گ ب

---

نہ پوچھو ماجرا ہجراں کی شب کا سخت آفت ہے
مہ تاباں بھی میرے سر پہ خورشید قیامت ہے　　　"

---

## شوق - شیخ الہی بخش

شوق تخلص، شیخ الہی بخش اکبر آبادی بادی سخنوری لورد دادیٔ ایں فن کتابے لطیف تصنیف کردہ بہ کشمکش شوق بجہاں آباد رسید و برسم رہ آورد پیشکش شاہ کرد۔ وفاتش در سن یک ہزار و دو صد و چہل و یک ہجری اتفاق افتادہ از تراوش رگ کلک اوست[۱]۔ گفتار از خوش نظم بس نیکو است۔ شعر:-

دیکھے جو رنگ اس مژۂ اشکبار کا　　　دل مخملتوں سے آب ہوا ابر بہار کا　گ ب

---

## شوق - جوہر بیگ

شوق تخلص، جوہر بیگ لکھنوی گوہر گراں بہائے اشعار از مشورہ مصحفی جلائے دانی دکانی یافتہ۔ نغز از نغز و معمائے او پر مغز بودہ او راست۔ شعر:-

تجھ بن قلق سے بستر غم پر تمام رات　　　تڑپا کیا مرا دل مضطر تمام رات　گ ب

---

[۱] کاتب تقاریر منصب نامہ نگاری مرزا مظفر بخت بہادر خلف مرزا جواں بخت بہ بخت دے نوشتہ۔ گویند دیوان ریختہ و فارسی فراہم آوردہ کتابے تصنیف کردہ است مسمی بہ قوانین السلطنت۔ ہنگامیکہ بہ کشمکش شوق بہ تخت گاہ جہاں آباد میرسد برسم درہ آوردہ پیشکش شاہی کند وفاتش در ۱۲۴۱ھ اتفاق کردہ از تراوش رگ کلک است۔ گلشن بے خار

## شوق بھوگی لال

شوق تخلص، بھوگی لال کایتھ. نژادش از عظیم آباد. باتفاق یاران تبلاش معاش باین دیار گزار افتاده در ضلع کول بعہدہ منشی گری فوجداری پایہ برتری داشت. رنگین مزاج بود و کلام نمکین از دو تراوش می نمود و خوش مذاقی کہ بادہ دوستگاہی بہمدمان گرامی می پیمود در مزرعہ ضمیر یاران ہم پیشہ ہمیشہ ریشہ محبت قائم داشتے و قدم در بزم غلامان باوفا و صفا گذاشتنے در آزاد ضیق زار و نزار بود و در تضییق این مرض گرفتار بہمان حالت پر ملالت مرض الغرض جہان فانی بعالم ثانی شتافت از نتائج طبع اوست. شعر:-

ہوا جو ہم کنار آکر چمن میں گلبدن میرا
نہیں پھولا سمایا جیب سے تن میں پیرہن میرا
کہیں مرقد پہ آ نکلا بت پیماں شکن میرا
گلے میں ہو گیا زنار ہر تار کفن میرا

---

## شوق، حافظ غلام رسول

شوق تخلص، حافظ غلام رسول نام. نہال وجودش از خاک پاک دہلی نوخیز است. و میان زبان آوران سلاش چاشنی رنگینی الحال بہ تعلیم اطفال فارغ البال است. و نسبت شاگردی ابشاہ نصیر دارد و از اوست. شعر:-

لکھا ہوا تھا یہ اس مہ جبیں کے پردے پہ
نہیں ہے کوئی اب ایاز بیں کے پردے پر

## شوکت منشی منیف علی

شوکت تخلص، منشی منیف علی نام، خلف منشی رستم علی بجنوری اودہ مشورہ از غلام

یہ چاک کشتۂ تیغ نگاہ چشم میگوں ہے
جو سبزہ سبزۂ مینا ہے اور گل جام گلگوں ہے

زباں سے واں تو آنے کے لئے ہاں ہے نہ کچھ ہوں ہے
قلق سے اور یاں ہمدم بلوں پر جان محزوں ہے

تماشا سرخ ڈورے سے تری کیا چشم میگوں ہے
رگ گل نرگس شہلا میں ہے یہ تازہ مضموں ہے

خیال دشنۂ مژگاں ہے دل میں کس ستمگر کا
کہ آنسو جو نکلتا ہے برنگ قطرۂ خوں ہے

اٹھا کر پردۂ غفلت کو میں نے جو خدا دیکھا
نہ عذرا ہے نہ وامق ہے نہ لیلیٰ ہے نہ مجنوں ہے

کہاں ہے اشک خونی چشم تر میں ہمدموں دیکھو
صدف میں دانۂ یاقوت جائے در مکنوں ہے

منیر اس بحر میں اک مطلع موزوں سنا ایسا
کہ نا اہل سخن تجھکو کہیں کیا طبع موزوں ہے

---

## منیر۔ خواجہ آفتاب خاں

منیر تخلص، خواجہ آفتاب خاں شاگرد سعادت یار خاں رنگین است. از دست شعرا۔

جی چاہتا ہے زلف کا تیری بیاں کریں
شانہ کے دانت توڑ کے اپنی زباں کریں — گ ب

---

## منشی ۔ میر محمد حسین

منشی تخلص میر محمد حسین خلف سید ابوالحسن معروف بمیر کلن کہ بحسن شعور در بیا معورہ مشہور بود۔ اصلش از ایران دیار است۔ و بزرگانش را بہ دہلی قرار۔ آخر با روئے سوئے لکھنو نمودہ۔ و در سرکار مرزا سلیمان شکوہ بیا سودہ زیست۔ قطعہ :-

نہ پوچھو اس پری کے حسن کا عالم کہ آفت ہے !

بلا شوخی غضب رفتار قامت اک قیامت ہے

جو پوچھا اس سے لوگوں نے کہ منشی کون ہے بولے

مجھے کچھ اس سے یوں ہی زرگی صاحب سلامت ہے گب

---

## منشی ۔ میر غلام علی

منشی تخلص میر غلام علی باشندہ سرسی کہ از مضاف مراد آباد است۔ کلامش شستہ و صاف مزاج عاشقانہ و طرز آزادانہ دارد بحسن خوباں مائل گمان این و آں از خاطرش زائل بزمرہ اہل قلم در تحصیل نجیب آباد ملازم است۔ بجال زرلیدہ بیان بسیار عنایت دارد ایں ازاں عزیز است۔ غزل :-

حال دل خود بے تو چگویم بتو چوں شد

مضطر شد و عاجز شد و لاچار و زبوں شد

راندی ز درم تا بدر ست باز نیایم

دل بار دگر سوئے تو ام راہ نموں شد

---

مدہ خوشگی کا یہ فقرہ قابل توجہ ہے۔ دریں معورہ سے دلی مراد ہے لیکن دلی سے خوشگی کو ایسا تعلق نہ تھا کہ وہ اسے دریں معورہ کہتے۔ دراصل یہ شیفتہ کا فیض ہے جنہوں نے لکھا ہے از شاہیر ایں معمورہ بود

در ہجر تو دل خوں شد و خوں آب شد آب
اشکم شد و اشکم ز رہ دیدہ برون شد

عقلم بدل از عشق بدل گشت و آں عشق
فکرے شد و آں فکر مبدل بجنوں شد

از رنگ حنا گشتہ کف پائے تو رنگیں
یا جان کسے بہر قدم بوس تو خوں شد

بے رنگی وحدت چو بکثرت شدہ مائل
رنگے شد و نیرنگ شد و بوقلموں شد

منشی نکند نالۂ جاں در فراقت
بسیار شد و از حد اندازہ فزوں شد

---

## مشتاق، چتر بھوج

مشتاق تخلص، چتر بھوج نام، قوم ڈھوسر کہ از اقوام تاجران است۔ مولدش بلدہ ڈیگ است۔ مگر از سن ہزار دوصد و یازدہ (۱۲۱۱) فصلی توطن در متھرا گزیدہ است۔ شوق کمال بانشا دارد و بعہدہ انشا محکمۂ راقم معزز و خوش گزرانے است۔ اما چتر فرق محاسبان دافتر تارک شاعران است۔ ارباب سخن باستماع شعرش مشتاق۔ مرد لیست برگزیدہ سیرت و مجسم باخلاق در زبان فارسی بہرہ کافی و در ہندی خلاق دانی دارد ازاں گرامی خصلت است۔ شعر:-

بیاد شاہد رنگیں تو برگزیں تسبیح
ہمیشہ پیش نظر دار گوھریں تسبیح

---

دیکھ خوبی حسن تیرے کی گلاب — ہوگیا ہے شرم سے مانند آب

---

## منتظر۔ نورالاسلام

منتظر تخلص نورالاسلام۔ اشعار او لطیف وجوان حریف ظریف لکھنوی نژاد اور امصحفی استاد۔ دیوانے از تصنیف او است بعلم و ادب آراستہ وبحلم پیراستہ خوش بیان وفصیح زبان است۔ اور است۔ شعر:-

رہے منتظر منتظر یار کے — یہ دیدہ ندیدہ ہیں دیدار کے

---

نہ میں ہاتھی نہ گھوڑا مانگتا ہوں — الٰہی صبر تھوڑا مانگتا ہوں

جنھوں نے دل مرا توڑا ہے اے یار — میں ان ہاتھوں کا توڑا مانگتا ہوں

کبوتر باز کے لڑکے سے ہر روز — مکھی کا ایک جوڑا مانگتا ہوں

جہاں میں منتظر جاگیر اپنی — جہان آباد کوڑا مانگتا ہوں

---

ٹک آنکھ لگ گئی جو روتے روتے تو سر پہ دیکھا کھڑا ہے کوئی
پڑا ہے کیا میرے جی کے پیچھے تصور اس کا بلا ہے کوئی

تمھیں یہ لازم ہے اپنے ہاتھوں سے اس کے منہ پر گلاب چھڑکو
تمھاری صورت کو دیکھتے ہی ابھی جو غش کر گیا ہے کوئی

ہزاروں جی پر خیال گزرے کروڑوں دل پر ملال گزرے
سنا جو ہم نے کہ گھر میں اس کے پھر آنے جانے لگا ہے کوئی

---

چاہت مرے دل کی آزما دیکھ — ظالم کہیں تو بھی دل لگا دیکھ گ ب

بادخـزاں کا ہو بُرا منتظـر تخت گلزار ھـوا کر دیا

---

## منعم۔ قاضی نورالحق

منعم تخلص، قاضی نورالحق شاعر ایست ۔ بفصاحت و بلاغت ملحق بفند بار گویند زربیہ پی خدمت قضامیداشت بمشق سخن او را ملکہ تمام پیدا است ۔ از وست شعر۔

وہ نوکِ مژہ جب سے مرے دل میں گڑی ہے
ایسی تو کھٹکتی ہے کہ جینے کی پڑی ہے

---

## منصف۔ منصف علی خاں

منصف تخلص، منصف علی خاں ذلہ ربائے خوانچہ فیضان نظام خان معجز است ۔ از افاغنہ عظیم آبا دکہ آخـر تن بسفر دہلی داد و ہمدرانجا تفاق سکونت افتاد بضیق معاش تعلیم اطفال شکستہ حال می زیست دستگاہ نظم بفراخ حوصلہ خود تنگ می داشت کہ بگلشن سینہ حاسدان خار حسد میکاشت ۔ چناں چہ پیش نظر منصفان شگفتگی طبع او ظاہر و باہر از وست ۔ شعر۔

خیال جائے ترا کیوں کہ میرے سینے سے
جُدا ہوئے ہیں کہیں نقش بھی نگینے سے[۲] گ ب

---

[۱] یہ شیفتہ کے اس بیان کی طرف اشارہ ہے " در نظم اشعار چنداں دستگاہے نداشت ۔ فقیر را ہم اتفاق در خورد ایشاں شدہ "

[۲] جدا ہوا ہے . . . . الخ گلشن بے خار

## منت۔ میر قمر الدین

منت تخلص، میر قمر الدین کہ اولاد مردِ اہل سنت بود۔ پرہیزگار د پاک گوہر شہدی نژاد لقصبہ سونی پت از نیستی بہستی رسیدہ برائے نشوونما بجہاں آباد مسکن گزیدہ بعد حصول علوم رسمیہ فنون غضلیہ دست لقدوۃ المشائخین مولانا فخر الدین علیہ الرحمۃ داد آخر بعد مدت چوں از جہاں آباد۔ بہ لکھنو رسیدہ گویند کہ ردش اما میان گزیدہ قصائد در مدح عمائد آں جا بنظم آورد۔ بازبہ کلکتہ شتافت واز ناظم آں جا کہ گورنر جنرل باشد بہ دفور دانائی خطاب ملک الشعرائی یافت۔ دبار رخت بحیدرآباد انداخت واز دانائی آنجا صلہ وانعام با احترام تمام اندوخت[1] دمجدداً کوس عزم بہ لکھنو زد و راجہ ٹکیٹ رائے را ندیم گشت دلعمر چہل ونہ سالگی ازیں جہاں درگزشت۔ واشعار آبدار بسیار دیگر تصانیف اد بے شمار است۔ وایں مشتے نمونہ خروار است۔ شعر:

گر اس بت جاں بخش کی میں بات سناؤں[2]
عیسیٰ بھی اگر بولے تو صلوات سناؤں — گ ب

---

مدعی اس سے سخن ساز بیاموسی ہے
پھر تمنا کو یہاں مژدۂ پا بوسی ہے — رر

تہمت عشق عبث کرتے ہیں مجھکو منت
ہاں یہ سچ ملنے کی خوبوں سے تو اک خوسی ہے — رر

---

[1] از پیشگاہ نواب نظام الملک بہ صلۂ قصیدہ دہ ہزار روپیہ را لقد وجنس ذخیرہ اندوخت۔ گلشن بے خار۔ شیفتہ نے منت کی تصانیف کا تفصیلی تذکرہ بھی کیا ہے۔

[2] گر اس لب ....... الخ گلشن بے خار

## موزوں ۔ میر فرزند علی

موزوں تخلص، میر فرزند علی نام، یکے از فرزانہ ہائے سامان سخنوری یگانہ از تلامذہ شمس الدین فقیر است۔ اشعار او برالسنہ برنا و پیر است۔ طبعے موزوں داشتہ در تاریخ گوئی و سخن سنجی بہرہ کافی بر داشتہ از وست۔ شعر:

ہے محو آئینہ ساں سارا جہاں تیرا
منہ دیکھے کیوں نہ ہر اک۔ اے میری جان تیرا   گ ب

---

شمع ہر بزم نہ ہونا ہرگز   دل جلوں کا بھی کہا کیجیے گا   "

---

نرگس کا پھول بھیجئے نامہ میں یار کو
معلوم تا کرے وہ مرے انتظار کو   گ ب

---

پھول جھڑتے ہیں ترے منہ سے مری آنکھوں سے
حسن اور عشق کی کیا خوب گل افشانی ہے   "

---

## موزوں ۔ پنڈت امر پرشاد

موزوں تخلص، پنڈت امر پرشاد نام اصلش از لکھنو و مولدش فتح آباد از نواح اکبر آباد است۔ بمشق سخن می پردازد و از غزل بر طرح شاعرہ می سازد و نرد محبت با یاران ہمدم می بازد تربیت یافتہ برادر زادہ پنڈت گنگا پرشاد ندا ست۔ و بفیض تعلیم شان سخنش دل پسند این ابیات از تصنیفات او تحریر پذیر است۔

ابیات:

وہ نشہ حسن ہے تو جامۂ انسان میں آج
ملک وحور و پری ہے ترے فرمان میں آج
دل گیا رات ہوئی آہ ترے دھیان میں آج
جی نکل جائے گا پیارے اسی ارمان میں آج
قتل عاشق سے لگا ہے کہیں شاید یہ لہو
سرخ سنجاب نہیں ہے ترے داماں میں آج

---

ہزار سوائے عالم آہ حسن یار کے باعث
دل اب یہ رنگ لایا اس گل رخسار کے باعث
وہ آیا خواب میں بھی آہ اس شوخی سے حسرت ہے
کہ ناگہ چونک اٹھا خلخال کی جھنکار کے باعث
توانا کب ہو جس کے دھیان میں ہو وہ کمر موزوں
میاں رہتا ہوں میں لاغر اسی آزار کے باعث

---

آئینہ نمط ہے جو تو حیران کسی کا
کس واسطے رہتا ہے تجھے دھیان کسی کا

---

یہ آنکھوں میں سمائی اس بت خونخوار کی صورت
کہ ہے ہر قد موزوں کا الف اللہ کی صورت
صعوبت چاہ کنعاں میں اٹھائی گرچہ یوسف نے
زلیخا سے مگر پوچھو عزیز و چاہ کی صورت

ہوا کی شکل کب کھنچتی ہے پر استاد قدرت نے
ہمارے صفحۂ خاطر پہ کھینچی آہ کی صورت

---

ہو جیسے کہ تم ویسے ہو دنیا میں عیاں تم
آفت ہو قیامت ہو غضب ہو مری جاں تم
ہو لالہ رخ و سیم تن و غنچہ دہاں تم
گل پیرہن و سرو قد و موئے میاں تم
نے دیر سے کچھ کام ہمیں اور نہ حرم سے
اپنا وہی کعبہ ہے کہ رہتے ہو جہاں تم

---

جب نگہ وہ دوچار کرتے ہیں
تیر سا دل کے پار کرتے ہیں
جب سے ہم تم کو پیار کرتے ہیں
کیا کریں دم شمار کرتے ہیں
آنکھ نرگس کی تو کھلی ہی نہ تھی
تب سے ہم انتظار کرتے ہیں
ہو سو ہو اب تو جان تم پہ ہم
بندہ پرور نثار کرتے ہیں
لالہ ساں اس چمن میں غم سے ترے
اپنا دل داغدار کرتے ہیں
بے قراری میں دن گذرتا ہے
شب کو تارے شمار کرتے ہیں
ایک گل پیرہن کے عشق میں ہم
جیب کو تار تار کرتے ہیں
تجھ پہ گل کھا کے اپنے تن کو ہم
رشک گلزار یار کرتے ہیں
ہم تو مرتے ہیں بے قراری میں
آپ قول و قرار کرتے ہیں
میر و موزون و سوز فکر سخن
بس یہی تین چار کرتے ہیں

## ممتاز۔ عبدالمالک

ممتاز تخلص، عبدالمالک خلف شاہ غلام مرتضےٰ نسبت تلمذ و خواہر زادگی باندیر الدین حسن شایق داشتہ در موزونی طبع بر ہمہ فایق گوہر اشعار آبدار از دریائے ذخار او می تراود در بریلی بوجود آمدہ عمر لیست کہ بر فاقت نواب سعادت یار خاں بہادر صاحب تخلص بقناعت می گزراند از وست۔ شعر:

ہاتھ میں مرجائے گا یہ مرغ دل پر مار کے
چھوڑ دو پیارے تم اس کو اپنے اوپر وار کے

(قطعہ)

| | |
|---|---|
| مانا کہ تو ہے مصور دھر | اب کوئی ترا نہیں ہے ثانی |
| تو کھینچ سکے گا اس کی تصویر | اپنی صورت تو دیکھ مانی |

---

## مونس۔ حکیم سعادت علی خاں

مونس تخلص، حکیم سعادت علی نام، از سادات ذوالاحترام است۔ مرد خجستہ دلطیف و شگفتہ ظریف و وارستہ و حریف است۔ طبیبے است مسیح دم صاحب حشم بالفعل بسر رشتہ داری بلند شہر شہرۂ شہر است[1]۔ بیتے از دو حوالہ قلم شد۔ فرد:

زماں جوشش گریہ ہچکیاں لینے لگا مونس
خلل انداز ہے اب نالۂ شب گیر میں آنسو

---

[1] از ارباب بنارس ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بہ تقریب ورود بلند شہر نفیر را با ایشاں ملاقات دست بہم دادہ بلکہ از جانبین ابواب ربط و دالست بر رخ ہم کشادہ ۔ گلشن بے خار

## مومن ۔ مومن خاں

مومن تخلص، مومن خاں مومن از دودمان گرامی و از خاندان نامی است۔ از روز ولادت الی آن بسبب موافقت جہاں آباد و اہل آں بہ سمتے حرکت نکردہ و بوصل شاہدان شیریں و وصائل یاران رنگین بلبلان نوشین کام و زبان حلاوت آگین نکتہ داں شیریں بیان سخنگوئے بروش نیکوئے در طب طبیبے آزمودہ و در ہر علم نصیبے کافی ربودہ دیوانش مملو از اصناف سخن و شہرہ مثنویات او بہ اکناف زمن امروز جنس سخن را در بازار سخنوراں از و رواجے و بزمرۂ عشق بازان ایں دیار عالی مزاجے است۔ اگرچہ بادہ نخوردہ ام فاما تیر محبتش بردل خوردہ ام۔ از دست۔ شعر۔

محو مجھ سا دم نظارۂ جاناں ہوگا ۔۔۔ آئینہ آئینہ دیکھے گا تو حیراں ہوگا ۔ گ ب

---

وصل کی شب شام سے میں سو گیا ۔۔۔ جاگنا ہجراں کا بلا ہو گیا ۔ "

---

روز جزا جو قاتل دل جو خطاب تھا ۔۔۔ میرا سوال ہی مرے خوں کا جواب تھا ۔ "

ہوں کیوں نہ محو حیرت نیرنگ ہائے شوق ۔۔۔ جو دل میں شعلہ تھا وہ آنکھوں میں آب تھا ۔ "

---

بے خود تھے غش تھے محو تھے دنیا کا غم نہ تھا

جینا وصال میں بھی تو مرنے سے کم نہ تھا ۔ "

---

سرمۂ تسخیر سے ہم خود مسخر کیوں نہ ہوں

آنکھ کی پتلی جو ہے جادو کا پتلا ہو گیا ۔ "

---

لاشں پہ آنے کی شہرت شب غم دیتے ہیں
اے پری ہم ملک الموت کو دم دیتے ہیں گ ب

---

دوستو لے آؤ قاتل کو کسی تدبیر سے
سر کٹا ئیں گے کہ اب تو جنگ ہے تقدیر سے ״

---

میر ـ میر محمد تقی

میر تخلص، سرخیل بلغائے عظام افصح فصحائے کرام شاعر والامقام در نظم و نثر ذو الاحترام میر محمد تقی نام مردے ترانہ سنج لطیفہ گو ہمشیرہ زادہ سراج الدین علی خاں آرزو ست اولاً بشاہ جہاں آباد و فارغ البال می بود تو تبے ازاں جا بسوئے لکھنو نمود اگرچہ بخرج ما یحتاج محتاج نہ بودہ مگر روزی از خوان احسان نواب وزیری یافت و ہم در آنجا بسر ملک عدم شتافت ایں ابیات از نتائج طبع آں سرآمد سخنوران راست ـ ابیات ـ

جدا جو بر سے مرے دلبر بیگانہ ہوا
طپش کی یاں تئیں دل نے کہ درد شانہ ہوا
کھلا جو نشہ میں پگڑی کا پیچ اس کے میر
سمند ناز پہ اک اور تازیانہ ہوا گ ب

---

کبھو قاصد جو وہ پوچھے ہمیں کیا کرتے ہیں
جان و ایمان محبت کو دعا کرتے ہیں

عشق آتش بھی جو دیوے تو نہ دم اریں کہ ہم
شمع تصویر میں خاموش جلا کرتے ہیں
فرصت خواب نہیں ذکر بتاں سے ہم کو
رات دن رام کہانی سی کہا کرتے ہیں
تو پری شیشہ سے نازک ہے نہ کر دعویٰ مہر
دل ہیں پتھر کے انہوں کے جو وفا کرتے ہیں
تجھ بن اس جان مصیبت زدہ غم دیدہ پہ ہم
کچھ نہیں کرتے تو افسوس کیا کرتے ہیں
کیا کہیں منت جی اب تم سے معاش اپنی غرض
غم کے تئیں کھاتے ہیں اور لہو پیا کرتے ہیں

---

عشق میں نے خوف و خطر چاہیے — جان کے دینے میں جگر چاہیے

---

کچھ موج ہوا پیچاں اے میر نظر آئی — شاید کہ بہار آئی زنجیر نظر آئی

---

## مشتاق ۔ فرزند علی

مشتاق تخلص، فرزند علی نام از نوخیزان سادات کرام قصبہ نگینہ است، با وجاہت صورت و نظافت سیرت و فہم و ذکا و فکر رسا طبع سلیم با نیاز مند سرے دارد۔ مرد حبیب است استعداد تمام اورا در سخن سنجی ہندی حاصل از دست۔ شعرا۔

دست قاتل مری گردن پہ جو چل جائے گا
خوب ہو گا کہ ہمیشہ کو خلل جائے گا

وعدے سے اپنے جو وہ یار بچل جائے گا
بات رہ جائے گی اور وقت نکل جائے گا

---

مہر۔ آغا علی

مہر تخلص، آغا علی خان نام۔ فرزند ارجمند نواب معتمد الدولہ آغا میر بہادر است۔ از امرایان لکھنو۔ گویند کہ بالفعل در کانپور دولت سرائے ساختہ است۔ طبع خوشے دارد از معدن طبعش گوہر آب دار اشعار در چار سوئے عالم رسیدہ است نے نے فکر رسایش ابر نیسانے است کہ دُرد غرر گوہر ہائے شاہوار بر سر عالمے باریدہ است۔ آنچہ بمار سیدہ پیش جوہر شناسان معانی می نہم۔ غزل:

جوڑا ت ہاتھ تمھاری گردن کے واسطے
تکیہ بنا وہ اب سر دشمن کے واسطے

ہے چاک تو برائے گریبان اے جنوں
کانٹے ہی چاہیے مرے دامن کے واسطے

دل داغ ہے لب مسی آلودہ یار پر
لالہ کھلا ہے غنچۂ سوسن کے واسطے

موسیٰ کو تیرے کوچے میں ہم لا کے پوچھیں گے
تھا یہ ظہور وادیٔ ایمن کے واسطے

چن چن کے اس کو کاٹتے رہتے ہیں باغبال
جو شاخ ڈھونڈھتا ہوں نشیمن کے واسطے

خورشید دن کو نکلے ہے یا مہر شب کو ماہ
اس کے نظارۂ رخ روشن کے واسطے

## منتظر ۔ میر خواجہ بخش

منتظر تخلص، میر خواجہ بخش کہ از سید زادگان سنبھل است مشق سخن می نماید و شعر موزوں از طبعش می تراود بالفعل نائب محافظ دفتر دفتر بجنور است۔ لشعرائے بزم راقم جام محبتش بدور است۔ یادگار اوست۔ شعر:۔

جو کام کہ ابرو نے کیا جان کسی کا
خنجر سے نہ نکلا کبھی ارمان کسی کا
افسردہ نہ ہو گل چمن دھر میں کیوں کر
داغوں سے جو سینہ ہے گلستان کسی کا

---

مے کشی سے بحر میں کب دل بھرے — جو کہ پیتا ہو جگر کا خون ناب
منتظر مرنا ہے الفت میں تری — سورۂ اخلاص پڑھ بہر ثواب

---

## مظلوم ۔ مظلوم شاہ

مظلوم تخلص ورد لیشے دل ریشے از ظلم گردوں۔ درد اندیشے است کہ مظلوم شاہ نام دارد در الہ آباد زاویہ گزین است مرد خوش اخلاق در سخن سنجی مشہور آفاق است۔ ہنگام اقامت آں جا شنیدہ بودم کہ بہار دانش را بنظم ارزو آوردہ است فاما برنخوردہ ام۔ ازاں بزرگ است۔ شعر:۔

نقص ناقص دیکھئے اور حسن کامل دیکھئے
داغ مہ کو دیکھئے رخسار کا تل دیکھئے،

---

اثبات اسکے منہ سے میاں کیا مجال ہے — تقریر فلسفی ہے ہیولیٰ خیال ہے

رہا دل کو خیال ساقی و مے خانۂ تربت میں
فرشتہ سے کیا میں نے طلب مے خانۂ تربت میں

نظر جس دم چراغ دیدۂ منکر نکیر آیا
دل شیدا ہمارا بن گیا پروانۂ تربت میں

نشیل خنجر شانہ ہوں درد شانہ ہے مجھکو!
روا رکھنا نہ شانہ ہے میرے شانۂ تربت میں

ذرا خواب عدم سے چونک پڑتا تب تماشا تھا
اڑا دیتا کفن کی دھجیاں دیوانۂ تربت میں

---

## خیابانِ نون

### نالاںؔ۔ محمد عسکری

نالاں تخلص، محمد عسکری کہ بگردش فلکے ناکام بودہ بضیق معاش ایام بسری نمود و جادۂ شاگردی مصحفی[۱] می پیمود دیراست کہ بگور آسود از دست۔ شعر:۔

سحر کے ہونے کا ازبس خیال رہتا ہے
شب وصال بھی دل کو ملال رہتا ہے

وہ بدگماں ہوں کہ اس بت کے سائے پر بھی مجھے
رقیب ہی کا سدا احتمال رہتا ہے گ ب

---

### نامیؔ۔ نواب مرزا حسام الدین حیدر

نامی تخلص، نامورے کہ بزم دولت وران گنجور ملقب بہ مبارز الدولہ یعنی نواب مرزا

---

[۱] مصحفی از اول شاگردان خویش اورا گفتہ۔ دو سال است کہ نود سالہ فوت کرد۔ گلشن بیخار

حسام الدین حیدر خان بہادر از اقربائے والیٔ لکھنو است طبع عالی و فکر غالی دارد بفن سخن از میر مستحسن خلیقؔ استفادہ نمودہ و مرد خلیق بودہ شنیدہ ام کہ از چندے ترک نظم کردہ لذت سماع بردہ[1] ازوست شعر :-

دم شماری ہیں مجھے چھوڑ کے جانا کیا تھا
جان جانے کو تھی عاشق کی نجانا کیا تھا گ ب

---

ربط محبت جو باہم تھا ہم میں ان میں چھوٹ گیا
دونوں طرف سے رہے جو کشیدہ رشتۂ الفت ٹوٹ گیا ''

---

تابش خور سے نہ کس طرح وہ کمھلا جاوے
عارض یار ہے ہمرنگ گل تازۂ صبح ''
تھک گئے ہم تو شب ہجر میں نالہ کرتے
کیوں سنا تا نہیں مرغ سحر آوازۂ صبح ''
امید دل دہی اس سنگدل سے سخت بیجا ہے
مگر ان چاہنے والوں کا پتھر کا کلیجہ ہے ''

---

مرید پیر مغاں پیر خانقاہ کئے یہ بے طرفی کی ہم نے روبراہ کئے ''
نہ اپنوں سے اسے الفت نہ بیگانوں سے ملتا ہے
دل وحشی کا اپنے طور دیوانوں سے ملتا ہے ''

---

[1] از احبائے والد بزرگوار ایں بہیچ درحساب است۔ استفادۂ سخن از خدمت میر مستحسن خلیقؔ کردہ اکنوں بہ نظم اشعار نمی پردازد آثار جنتے بہ شنیدن باقی است۔ گلشن بے خار

## ناسخ ۔ شیخ امام بخش

ناسخ تخلص شیخ امام بخش از لکھنواست ۔ شاعریست غرا و کلامش از ستم معرا چمن طبعش نکہت انگیز و شمیم فکرش رنگ ریز والا مایہ عالی پایہ بلند اندیشہ نازک پیشہ در دربار آغا میر بار یافتہ و از پیشگاہ آں وزیر با افتخار ۔ ارباب شہر بہر استفادہ بخدمتش می شتافتند و بفیض صحبت او استعدادے می یافتند ہر گاہ منشی قضا قلم عزل برنام آں وزیر اہل فضل کشید گام شیخ تردد گردیدہ بالہ آباد رسید ۔ گویند کہ در ایام فراق لکھنو و اتفاق مہاجرت احباب او اشعار درد آمیز عشق انگیزی گفت و طاقتش طاق و زندگی او شاق بود دمے بے ہمدمے نمی آسود و کاہش تن می فزود ۔ در سن یک ہزار دو صد و پنجاہ چہار (۱۲۵۴) ہجری چوں بالہ آباد رسیدم خبر وفاتش شنیدم شاید تابوتش بسر زمین لکھنو آسود ۔ الواب رنج والم بررخ شاگردان کشود ازاں نامی گرامی است ۔ شعر :۔

مرتبہ کم حرص رفعت سے ہمارا ہو گیا
آفتاب اونچا ہوا اتنا کہ تارا ہو گیا — گ ب

---

دے دوپٹا تو اپنا ململ کا — ناتواں ہوں کفن بھی ہو ہلکا — "

---

مر گیا ناسخ میکش جو سارے مے فروش
مسجدوں میں بیٹھے اپنی اپنی دوکاں چھوڑ کر — "

---

سر رگڑوں آستان بت نازنیں سے میں
ہے جی میں داغ سجدہ مثال جبیں سے میں — "

پیشتر نشۂ ایجاد سے بے ہوش ہوں میں
خصم گردوں بھی نہ تھا جب سے کہ بے ہوش ہوں میں — گ ب

---

صبح فرقت تیرگی میں شام سے کچھ کم نہیں
چاند نکلا ہے افق سے نیّرِ اعظم نہیں — "

---

قوی ہوں گو ستم آسماں سے زار ہوں میں
الجھ کے دامنِ محشر سے چھٹے وہ خار ہوں میں — "

---

رفعت کبھی کسی کی گوارا یہاں نہیں
جس سرزمیں کے ہم ہیں وہاں آسماں نہیں — "
دھوکا نہ کھا ظروف وضو کو تو دیکھ کر
مسجد ہے مے فروش کی ناسخ دوکاں نہیں

---

روشب تار سے تشبیہ ہے سارے دن کو
تیرگی سے نظر آتے ہیں ستارے دن کو — "

---

یوں نزاکت سے گراں ہے سرمہ چشم یار کو
جس طرح ہو رات بھاری مردم بیمار کو — "
رحم آجا دے اگر موران کو مرے پیار کو
کھینچ لے جائیں لحد سے میرے جسم زار کو — "

بھولے نہ بعد مرگ بھی ہم رقص یار کو
ٹھوکر کی آرزو ہے ہمارے مزار کو — م ب

---

ہوش اڑتے ہیں جو سنتا ہوں تری آواز کو
کیا ترے پردے سے نسبت پردہ ہائے ساز کو — ״

---

یہ آدمی ہے کہ برسوں جمال رہتا ہے
وگرنہ ماہ کو یک شب کمال رہتا ہے — ״

---

ٹھوکر ایک پائے حنائی سے لگایا چاہیئے
پھول کوئی میری تربت پر چڑھایا چاہیئے
داغ فرقت زیست پھر سوز جہنم بعد مرگ
ان بتوں کو کس توقع پر خدا یا چاہیئے — ״

---

باد کی مانند ساقی لے اڑا پانی مجھے
کشتئ مے ہو گئی تخت سلیمانی مجھے — ״

---

نثار۔ عبدالرسول

نثار تخلص، عبدالرسول نام از سخن سنجان اکبرآباد است۔ بزبان سلف بے نظیر استاد بود۔ از دست۔ شعر:۔

---

ہاتھ سے ان جامہ زیبوں کے نکل جائیں گے ہم
یہ گریباں دامن صحرا کو دکھلائیں گے ہم — گ۔ب

---

ماہ رو کی جو مہربانی ہے — یہ مدد ہم پہ آسمانی ہے — ر
اس کے عارض کو دیکھ جلتا ہوں — عارضی میری زندگانی ہے — ر

---

جب حرف محبت کے باہم سے گئے گذرے
ہم تم سے گئے گذرے تم ہم سے گئے گذرے

---

تم انجمن میں رات عجب آن سے گئے — بسمل کئی پڑے ہیں کئی جان سے گئے

---

## نثار۔ محمد امان

نثار تخلص، محمد امان نام۔ فرزند سعادت اللہ معمار دہلویست۔ کہ در فن تعمیر نظیر خود نداشت۔[1] وقدیم در وادی شاعری می گزاشت اوراست شعر:

چھوڑ کے تنہا مجھے جب کہ وہ گھر جائے گا
جاں ادھر جائے گی اور یار ادھر جائے گا

---

خوبی میں ترے حسن کی کچھ حرف تو کب ہے
لیکن یہ ذرا خط ہے سو اصلاح طلب ہے

---

[1] گویند کہ بنائے جامع دہلی از پدران اوست۔ وے نیز درفن تعمیر دست خوشی داشت۔ کسب این فن از خدمت شاہ حاتم کردہ۔ گلشن بے خار

زخمی کو محبت کی ہر طرح سے راحت سے ہے
گر نون کبھی تو چھیڑ کے تو سنگ جراحت ہے — گب

---

گردش کا اس نگاہ کی اب طور اور ہے
اے ساکنان میکدہ یہ دور اور ہے — ״

---

صورت موافقت کی کبھی سوجھتی نہیں
صاحب کی وضع اور مرا طور اور ہے — ״

---

## نشاط مولوی الٰہی بخش

نشاط تخلص مولوی الٰہی بخش عارف ملی مقبول بارگاہ حضرت اللہ العلی مدرس و عالم بے نظیر فاضل دلپذیر صوفی صافی دہر چہ گویم بوصفش غیر کافی یعنی مولانا مفتی الٰہی بخش کاندھلوی را حصول علوم درسیہ از خدمت مولانا شاہ عبدالعزیز رضی اللہ عنہما نمودہ دز لہ معنوی از بطون برادر خورد خود ربودہ گویند کہ اورا اورا بسیارے خواند ادتائے او این است کہ سوائے درس و وعظ و تصنیف کتب و انشاد انشاد شعر تحریر انشا آیہ کریمہ را ہر روز لک بار می خواند و سیدی شاہ حضرت عبدالعلیم صاحب لوہاردی سلمہ اللہ تعالے دزاد فیضانہ می فرمودند کہ آیہ کریمہ را مولانا روزے بعالم مثال دیدند کہ بشکلے از تمثال مردم نمودار شد مولانا پرسیدند کہ کیستی گفت آیہ کریمہ ام ہرچہ خواہی بطلب مولانا گفت برو از پیش من گاہے بکارم نہ آمدہ و نفعے نیافتہ ام او گفت اگر دریں جا بکار تو نیامدہ ام بعقبیٰ بکار تو خواہم آمد و دیگرے از ثقات شنیدہ ام و ہم دیدہ کہ مولانا ممدوح

دفتر ششمیں از مثنوی مولانا روم رحمتہ اللہ علیہ بحسب ارشاد باطنی آں بزرگ تصنیف فرمودہ اند و دو دفتر اولین مثنوی معنوی ترجمۃ اللفظ بہندی نموزہ اند کلامے چند ازاں بزرگ می نگارم بسمع دل باید شنید کہ فکر عالی داشت۔ رحمتہ اللہ علیہ اللہم اغفر کندہ خاتم آں حضرت بودہ است۔ اشعار:۔

بشنو از نے چوں حکایت می کند — وز جدائی ہا حکایت می کند

---

سنو نے سے کیوں حکایت کرتی ہے — اور جدائی سے شکایت کرتی ہے

---

کز نیستاں تا مرا ببریدہ اند — از نفیرم مرد و زن نالیدہ اند

جب سے کی ہے کاٹ کر تن سے جدا
جس کے منہ لگتی ہے نالاں ہے سدا

---

سینہ خواہم شرح شرح از فراق — تا بگویم شرح درد اشتیاق

پارہ پارہ کر یہ سینہ اے فراق — تا کہوں بے خود ہو درد اشتیاق

---

ہر کسے کو دور ماند از اصل خویش — باز جوید روزگار وصل خویش

جس کو ہووے شوق اپنی اصل کا — کیوں نہ ڈھونڈے وہ زمانہ وصل کا

---

سر من از نالہ من دور نیست — لیک چشم و گوش را آں نور نیست

راز دل نالے سے میرے دور نہیں — پر ترے کانوں کے تئیں وہ نور نہیں

---

تن زجان وجہاں زتن مستور نیست | لیک کس را دیدِ جاں دستور نیست
جان و تن میں گو نہیں ظاہر دوئی | دیکھ کب سکتا ہے پر جی کو کوئی

---

آگ ہے آوازِ نے کی نے کی باد | جس کو یہ آتش نہیں ہے نامراد
آتش است ایں بانگِ نائی نیست باد | ہر کہ ایں آتش ندارد نیست باد[1]

---

تیغ ابرو کا اگر کچھ بھی اشارہ ہو جائے
آپ کا نام ہو اور کام ہمارا ہو جائے — گ ب

---

## نشاط۔ السیری سنگھ

نشاط تخلص، السیری سنگھ است بشہور لبنت سنگھ بود۔ فرزند دل پسند سندرداس دہلوی است۔ عوام الناس شاگرد انشاراللہ خاں دانند[2]۔ از وست شعر۔

کوئی تڑپے ہے مارا چشم کا اور کوئی قامت کا
تیرے کوچے میں ہے گرم آج ہنگامہ قیامت کا — گ ب

---

پانو تک دسترس کہاں ہے نشاط | ہاتھ سے ہاتھ لگ نہیں سکتا — ،،

---

## نصیر۔ شاہ نصیرالدین

نصیر تخلص، شاہ نصیرالدین دہلوی راست متاع گرانمایہ مضامین و معانی در گنجینہ

---

[1] یہاں فارسی کا اصل شعر ترجمے کے بعد درج ہوا ہے۔ [2] خود را شاگرد انشاراللہ خاں می کرد گلشن بیخار

سینہ اش نہاں جواہر تازہ ہائے الفاظ اشعارش در چار سوئے بازار سخن برائی العین مبصران ایں فن عیاں داشتہ در شاعری دستگاہے کہ اوراست کاہے دیگرے را بدست نرسیدہ بچار دانگ ہندوستان آوازہ سخنوری آں چابک خرام میدان بیان سر کشیدہ وحید العصر فرید الدہر در جنب جواہر گفتارش لعل کانی و گوہر عمانی رابیگانیست و ذخیرہ اشعار آب دارش در مکمن بطون چوں گنج شایگانی بہر گل زمین شعر بلبل طبعش بر شاخسار مضامین بلند ترانہ ریز و بعشق حسن گلرویان یعنی بہوائے شاہدان معنی بہزار نکتہ دانی نغمہ انگیز شاہین فکرش باوج این فن بصید افگنی مرغان سخن قوی چنگ و بلبلان زباں داں را بہ پیروی طرز نوائش قافیہ تنگ در سن یک ہزار دو صد پنجاہ و پنج (۱۲۵۵) ہجری نبوی نظم خود را بہ نثر سپردہ پس تن مبارکش حمد گویان بجنت بردہ شاید مزارش بحیدرآباد است خاکش باب رحمت تازہ باد[1]۔ ایں ابیات ریختہ کلکش نگارش پذیر خامہ تحریر است۔ ابیات:۔

مژگاں سے ربط لخت دل زار گرم ہے
بے وجہ صحبت شرر رخسار گرم ہے
اہ دل مشبک عاشق کو تو نہ چھیڑ
نکلا ہے جنتری سے جو یہ تار گرم ہے

---

میری تربت پر چڑھانے ڈھونڈتا ہے کس کے پھول
تیری آنکھوں کا ہوں کشتہ رکھ دے دو نرگس کے پھول
ایک دن ہو جاؤں گا تیری گلی کا خار میں
سونگھنے کو مت لیا کر ہاتھ میں جس تس کے پھول

---

[1] خویشگی نے گلشن بیخار کی اس اطلاع کو نظر انداز کیا ہے کہ "ہنگام قیام جہاں آباد تباریخ پانزدہم و بست و نہم ہر ماہ محفل مشاعرہ منعقد می سازد۔ زمین ہائے سنگلاخ طرح می کند۔"

بس ہے صفِ مژگاں کا تری دار دو دستی
ابرو کی لگا دل پہ نہ تلوار دو دستی

محرابِ عبادت ترے ابرو کی سمجھ کر
مانگے ہے دعا یہ دل بیمار دو دستی

---

چمن میں قامت موزوں جو سرو ناز تو کھینچے
تو قمری تا قیامت نالۂ حق سرہ کھینچے

---

شب دیکھ کہکشاں کو جی میں خیال آیا
کیا کاسۂ فلک میں افسوس بال آیا

---

پشت لب پر ہے ترے یہ خط ریحان ایسا
منہ تو دیکھو لکھے یا قوت رستم خاں ایسا گ ب

---

عکس مژگاں سے نہیں یوں دیدۂ تر میں تنکا
کہ نکلتا نہیں جوں آکے بھنور میں تنکا

سایۂ زلف کے جو بوجھ سے لچکے یارو
اس کے کیا باندھئے مضمون کمر میں تنکا

گوشۂ چشم میں دُنبالہ نہ سرمہ کا بنا
یوں ہی کرتے کسی عاشق کے جگر میں تنکا

---

خاک بھی ہو کے یہ بیکار اٹھے اور بیٹھے
ننگ کے دامن سے ترے یار اٹھے اور بیٹھے

بوسۂ لب میں ترے ہے اثر یاقوتی
تو اگر دے تو یہ بیمار اٹھے اور بیٹھے

مرغ دل کیا ہے عجب اڑ کے جو اس صورت سے (ق)
دیکھ کر خال رخ یار اٹھے اور بیٹھے

جب سے شہر تا کسی صیدی کا کبوتر نہ پھر
لاگ سے دانہ کی سو بار اٹھے اور بیٹھے

پڑھ نصیر اور غزل جس سے کہ ثابت ہووے
ساتھ تشبیہ کے اے یار اٹھے اور بیٹھے

ہم بھی یوں ہو کے سبک سار اٹھے اور بیٹھے
جوں حباب آب میں یکبار اٹھے اور بیٹھے

جب کہ تو عالم مستی میں بصد کیفیت (ق)
لے کے شیشہ بت مے خوار اٹھے اور بیٹھے

آب فوّارہ گلستاں میں نہ کس صورت سے
تیری تعظیم کو ہر بار اٹھے اور بیٹھے

نزد خوبی تو سدا عالم یک رنگی سے
یعنی چک باندھ کے اے یار اٹھے اور بیٹھے

اور دو رنگی سے زمانے کی صد افسوس یہاں
تو مرے ساتھ نہ زنہار اٹھے اور بیٹھے

(قطعہ)

اختیار آدم خاکی کو ہے کیا خاک نصیر
آپ سے جو یہ گنہگار اٹھے اور نہ بیٹھے
اس کی کل یوں ید قدرت میں ہے جیسے پتلی
سب جنبش ہر بار اٹھے اور نہ بیٹھے

---

برزخ میں نہیں ہے اس کے جانی ٹک دیدۂ غور سے تو جھانکو
کھینچے ہے وہ شوخ جنتری میں تار رگ جان عاشقاں کو

---

چند اس زلف سے قطرے جو جھڑے پانی کے
پڑ گئے سیکڑوں سنبل پہ گھڑے پانی کے

---

یہ عالم اس کے خط سبز نے دکھایا ہے
کہ جس کو دیکھ کے عالم نے زہر کھایا ہے

---

## نظیر۔ شیخ ولی محمد

نظیر تخلص، شیخ ولی محمد موسوم اکبرآباد وطنے است. مرد سخن سنج وخانہ درجوار روضہ تاج گنج دارد نظیر در حلم وخلق وانکسار بے نظیر روزگار است. دربازار سخنوری جنس گراں بہائے شاعری او ارزانست ودرچارسوئے سخن پایہ برتری اوبزمرہ تہنر ورانست اشعار بسیارے برزبان اہل شوق جاری وہرکس وناکس بذوق تمام قاری. گویند مذہب امامیہ داشت۔ حق آنست کہ مذہب رندانہ ومشرب عاشقانہ داشت. دیراست کہ آں برگزیدہ روزگار ازیں دار ناپائیدار بار برداشت

سیاحت اکبر آباد معلوم شد کہ مزدش بجلہ کہ می ماند گر دید ادراست ۔ فرد :۔

تھی عرب میں قیس کے دیوانہ پن کی ایک دکاں
یاں خدا کے فضل سے اب بھی کئی بازار ہیں

---

پردہ اٹھا کر رخ سے عیاں اس شوخ نے جن ہنگام کیا
ہم تو رہے مشغول ادھر یاں عشق نے اپنا کام کیا
سخت خجل ہیں اور شرمندہ رہ رہ کر پچھتاتے ہیں
خواب میں ان سے رات لڑے ہم کیا ہی خیال خام کیا
چھوڑ دیا جب ہم نے صنم کے کوچے میں آنے جانے کو
پھر تو ادھر اس شوخ نے ہم سے شکوہ بھرا پیغام کیا
اور ادھر سے چاہت تھی یوں بن کر بولے واہ واہ جی
اٹھتے چلتے بارے ملئے اب تو بہت آرام کیا
یار کی مستگوں چشم نے اپنی ایک نگہ میں ہم کو نظیر
مست کیا ، اوباش بنایا ، رند کیا بدنام کیا

---

ساقی ظہور صبح ترشح ہے نور کا
دے مے مجھے کہ وقت ہے نور ظہور کا
مے پی کہ عاشقی خرابات میں نظیر
نے ڈر ہے محتسب کا نہ صدر الصدور کا

---

نظر ہٹ جا کہیں سرک جا بدل لے صورت چھپالے منہ کو
جو دیکھ لیتا ہے وہ ستمگر تو مارے پھر ہے ابھی جھگڑا کا

---

سبھوں کو مے ہمیں خوناب دل پلاتا تھا
فلک ہمیں پہ نجھے کیا یہ زہر کھاتا تھا گ ب

---

## نظام۔ نواب عماد الملک غازی الدین خان

نظام تخلص، نواب عماد الملک غازی الدین خان بہادر زیب وسادہ وزارت مربع نشیں مسند صدارت۔ عالیشان بلند مکان ذوالجود والاحسان بیان حضرت شان بر بزنا دپیر عیاں و قصیدہ کہ مرزا رفیع در مدح ایشاں گفتہ مشہور دپیش ہر کہ وِمہ مالوف قدرت نطق بہرزبان حاصل بود کہ از میدان بلاغت گوے فصاحت ربود ببر شمس الدین فقیر دالہ داغستانی ندیم قدیم او بودہ از نتائج طبع اوست:۔

زلف کا کھولنا بہانا تھا مدعا ہم سے منہ چھپانا تھا

---

چھپایا مانگ میں اب اس نے منہ میں ڈھونڈوں کدہر
کہ آدھی رات ادہر ہے اور آدھی رات ادھر

---

## نعیم۔ نعیم اللہ خاں

نعیم تخلص، نعیم اللہ خاں از جہاں آباد است۔ مرد فہیم است۔ بحلیم و سلیم سخن او قلم خوردہ جانم است۔ از وست۔ شعر:۔

کوچہ یار سے دل ہم سے اٹھایا نہ گیا مل گیا خاک میں اس طرح کہ پایا نہ گیا

---

آنت کی نشانی ہی رہے ہم تو زمیں پہ جو سنگ جفا چرخ سے ٹوٹا سو ہمیں پہ

## نعمت ۔ شاہ عبدالحق

نعمت تخلص، شاہ عبدالحق است مشہور بحکیم عبدالحق از برہمن بچگان سکندرآباد است۔ نام وے ہر سہائے بود چوں دلہ فیضان از بطون خدمت مولانا شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ در ربود نام خود تبدیل نمود۔ مرد ذی باطن و صاحب علم ظاہر و ہر فن یکتا و ماہر بود اکثر صحبت درخور جہ بخدمت شاہ فارغ رحمۃ اللہ علیہ داشتے و کلمات اخلاص بلوص دل خود نگاشتے چند است کہ ازیں جہاں درگزشت و بجوار رحمت حق پیوست قدس سرہ ادراست۔ شعر:-

تڑپے ہے پڑا یہ دل غمگین بغل میں ۔۔۔ اب آ کہیں اے باعث تسکین بغل میں

---

زلفوں کا اب تصور آنکھوں پہ چھا رہا ہے
سودا کہیں نہ ہووے یہ مجھ کو ڈر رہے ہے
ہر چند ضبط گریہ ہم نے کیا ہے تو بھی
یہ آستین و دامن ہر وقت تر رہے ہے

---

## نکہت ۔ نیاز علی بیگ

نکہت تخلص، نیاز علی بیگ گویند شعرش از نظر شاہ نصیر می گزشت۔ سکندر نامہ بہ زبان ریختہ از زبان و خامہ او ریختہ از دست۔ شعر:-

آج اک پردہ نشیں کو ہے مرے گھر آنا
آ ئیو اے ملک الموت تو کہہ کر آنا

## نوا ۔ ظہور اللہ خاں

نوا تخلص، شخصے است کہ ابتدائے ظہورش از بدایوں است۔ صاحب سخن و

موجد قانون ایں فن است نام سامی ظہور اللہ خاں است از ارشد تلامذہ بقاء اللہ خاں بقا۔ بارہا بہ لکھنؤ شتافتہ و با جرأت مہاجات گفتہ علوئے طبع وے از فصاحت کلام ظاہر و غلوے بلاغتش از معنی پرکار با ہر چند بار با یران شتافتہ و از والی آں ولایت صلہ و انعام گراں بہا یافتہ چہ جائے کہ کلامش معنی نداشتہ باشد بلکہ حسود تہمت محض برنگاشتہ کہ برشش عین معنی بود تصدیق دعوایش از لوایش پیدا باید شنید و شاید فہمید[1]۔ شعر:۔

تیر پہ تیر ناز کا دل پہ میرے گزار تھا
رخنہ زخم ہر خدنگ دیدۂ انتظار تھا

---

اس اوج تک توسیل سرشک اپنا جا پھرا
جس میں کہ ابر جوں کف دریا بہا پھرا

---

ترے دمبدم آنے جانے نے مارا — مجھے ہر گھڑی کے بہانے نے مارا
شب وصل بیٹھے بٹھائے یکایک — ترے بے سبب اٹھ کے جانے نے مارا
گزرتے ہیں دل پر ہزاروں توہم — نوا آج اس کے نہ آنے نے مارا

---

## نوازش۔ نوازش حسین خاں

نوازش تخلص، مرزا خانی است، کہ نام نامش نوازش حسین خاں بود از بنائر نواب ناصر خاں از تلامذہ میر سوز است۔ و از خدمت او بہرہ اندوز۔ شب و روز دل

---

۱؎ شیفتہ نے نوا کا تذکرہ نہیں کیا ہے اس لئے یہ اعتراض شیفتہ سے تعلق نہیں ہے

بسخن مایل اہل صاحب دیوان است۔ ایں از انتخاب آن است۔ شعر:۔

یہ بل کرتا ہے تو نوک مژہ کی آب داری پر
تجھے بھی طنطنہ کتنا ہے اتنی سی کٹاری پہ — گ ب

مجھے رزنا نہ اپنے حال پر کس طرح سے آدے
نوازش پر بھی ہنسنی ہے میری بے قراری پر — گ ب

---

یہ سانس ہے، پیکان ہے نشتر ہے کہ دل ہے
کانٹا سا کھٹکتا ہے یہ کیا دیکھیو بہن — ؍؍

---

اس تند خو سے میں نے بوسے بصد سماجت
جب سو پچاس مانگے تب تین چار ٹھہرے — ؍؍

---

## نیاز۔ حضرت مولانا نیاز احمد

نیاز تخلص، حضرت مولانا نیاز احمد بریلوی امام الشیوخ قدوۃ الاولیا بود۔ کلام باریاب باطن می گفت آرے در می سفت چہ کلامش سراسر توحید است۔ کہ سالک با ہادی بتفرید رحمۃ اللہ علیہ از کلام معجز نظام اوست۔ غزل:۔

سزد آنکہ دم زدم من بہ کمال کبریائی
کہ سوائے حق نہ بینم بوجود فی فنائی

ہمہ ایں صفات دائم کہ لعالم شہود است
بخدا کہ اوست پیدا بلباس ماسوائی

نظرے بصورتم کن بخیال دیدہ دل
کہ نمایدت سراپا ہمہ جلوۂ خدائی

ہمہ دلبری و ناز است کہ بصورت نیاز است
کہ نیاز شان خاص است بشیون دلبرائی

---

تو نے اپنا جلوہ دکھانے کو جو نقاب منہ سے اٹھا دیا
وہیں محو حیرت بے خودی نے مجھے آئینہ سا بنا دیا
وہ جو نقش پا کی طرح رہی تھی نمود اپنے وجود کی
سو کشش نے دامن یار کی اسے بھی زمیں سے مٹا دیا — گ ب
مجھے چین خواب عدم میں تھا نہ تھا زلف یار کا کچھ خیال
یہ جگا کے شور ظہور نے مجھے کس بلا میں پھنسا دیا — ر

---

## نادر، مرزا کلب حسین خاں

نادر تخلص، مرزا کلب حسین خاں ابن کلب علی خاں گورکھ پوری کہ مرد ذی اخلاص کریمہ و صاحب اشفاق عمیمہ ذوالاقتدار است۔ یعنی دریں ایام بعہدہ نظامت ملک کہ بعرف انگلینڈ ڈپٹی کلکٹری نامند در ضلع اٹاوا از طرف سرکار انگریزی مقرر است۔ طبع زکی دارد وبہرہ دستاں طلاقت آرد گویند کہ نسبت تلمذ خود بمرزا حیدر علی آتش منسوب می سازند۔ الحق خوش فکر بلیغ طبع است۔ چناں چہ درالہ آباد

---

ا۔ شاگرد ناسخ و آتش، سخن شعرا۔ اس سلسلہ میں قاضی عبدالودود حواشی تذکرہ شعرا مصنفہ ابن طوفان میں لکھتے ہیں "ناصر و محسن نے نادر کو ناسخ کا شاگرد لکھا ہے صغیر بلگرامی نے تلامذہ ناسخ کے ذیل میں ان کا حال لکھنے کے بعد شاگردان آتش کی فصل میں بھی انہیں داخل کیا ہے نساخ ان کو آتش و ناسخ دونوں کا شاگرد لکھتے ہیں مگر انہوں نے دیوان غریب میں ناسخ کا شاگرد لکھا ہے۔ ص ۲۶

غزلہائے او شنیدہ شد، حالا دو سہ مطلع آں عزیزی نگارم۔ شعر:

دل میں ہوس زلف چلیپا نہیں رکھتے
ہم سر نہیں رکھتے کوئی سودا نہیں رکھتے

اوروں کو جلا دیتے ہو اے رشکِ مسیحا
بیمار کو کیوں اپنے تم اچھا نہیں رکھتے

---

ارادہ ہے یہ اے قاتل ہمارے جسم قائل کا
کرے گا استخواں کو اپنے دستہ تیرے خنجر کا

---

ایک دن باقی رہا جب نبض میں میعاد کا
باغ میں نبض ہوا جب دوسرے صیاد کا

---

مرغ جاں کو قفس تن سے رہائی ہوتی
لیکن اس جانِ جہاں سے نہ جدائی ہوتی

سرمگیں آنکھوں کا ہوتا جو نظارا حاصل
نیل کی دیدۂ حاسد میں سلائی ہوتی

نیچی نظروں سے کیا سارا زمانہ پامال
کیا غضب ہوتا اگر آنکھ اٹھائی ہوتی

صفحۂ دل ہی پہ نقشا کھینچنا لازم فرہاد
سنگ پر صورتِ شیریں نہ بنائی ہوتی

فاتحہ پڑھنے کو تم آتے تو بہر پابوس
لاش بھی قبر سے باہر نکل آئی ہوتی

---

نہ کذا

## نور شاہ اللہ نور

نور تخلص، قدوۃ العارفین امام العاشقین عالم نکات وحدت وجود واقف رموز عالم شہود آشنائے دریائے نیرنگی غواص بحر بیرنگی جام کش میکدہ سرور مسرور بہ نشہ حضور صاحب ورع وصفا اہل المجاہدہ والزہد والتقی جناب فیض مآب شاہ اللہ نور است عمم اللہ فیضانہ زماہرح احسانہ کہ بالفعل برائے ہدایت خلق اللہ تشریف بٹونک می دارد۔ ومولد شریفش بلاسپور است۔ کہ بنواح رام پور افاغنہ واقع۔ لبعنفوان جوانی روزگار پیشہ بود۔ آخر چوں بحر محبت محبوب حقیقی جوش بدل زد دست ارادت بدامن حضرت نتاج شاہ قادر قلندری جے پوری رحمتہ اللہ علیہ درآویخت۔ وبخرقہ وکلاہ مشرف شدہ درفارسی وہندی دستگاہے بلیغ دارد۔ صوفی مشرب صاف طینتش از کلام معجز نظامش واضح۔ مثنوی سوز وگداز خوبے گفتہ است وصاحب دیوان ہندی است انیست چیزے ازاں بزرگ شعر۔

اب تو ہوتا ہے ستم یار ترے کوچے میں
روز مر رہتے ہیں دو چار ترے کوچے میں

---

وہی انجمن وہی ساز ہے وہی آپ ساز نواز ہے
وہی راز داں وہی راز ہے جو خودی کا پردہ اٹھا دیا

---

## خیابان واؤ

واقف۔

واقف تخلص درد لیشے فیض آبادی است۔ واقف برموز سخن وبہرہ اندوز ایں فن در اہل نظم بود برحالش زیادہ ازیں ناواقف ہستم۔ ازوست۔ شعر۔

عشق میں کیا نفعل و ہنر چاہیئے　　آہ میں تھوڑا سا اثر چاہیئے　گ ب

و لہ

صبح پہ وصل یار کی ٹھہری　　بات تو پر انتظار کی ٹھہری

---

واؔلہ ۔

واؔلہ تخلص ہندوئے خوش گوئے است ۔ واؔلہ حسن شعلہ روئے ؎ ازوست شعر۔

اعجاز لب اس کا دم عیسیٰ سے نہیں کم
وہ پنجۂ سیمیں ید بیضا سے نہیں کم　گ ب

معدوم کو ثابت کوئی کیونکر کرے واؔلہ
مضمون کمر یار کا عنقا سے نہیں کم　"

---

واؔلہ ۔ رحمت خان

واؔلہ تخلص رحمت خانؔ ؎ اصلش از کشمیر فا بدہلی سکونت پذیر است ۔ داروغگی اخبار لکھنو بہ ید قدرت او بود فارسی ہم فکری نمود ازوست شعر۔

گنے جو بندوں میں اپنے تو ایک بار مجھے
تو خلق میں ہو خدائی کا اعتبار مجھے　گ ب

---

ہے عیاں جلوہ ترا انسان کی تصویر سے
صورت معنی ہو ظاہر لفظ تحریر سے ؎　"

---

؎ از ہندوان فیض آباد است بدہلی ہم آمدہ۔ گلشن بیخار۔ ؎ مرحمت خاں گلشن بیخار ؎ صورت معنی ہے ظاہر گلشن بیخار

## وفا۔ سید ببر علی

وفا تخلص، سید ببر علی نام۔ از سادات ذی احترام بارہ متوطن قصبہ چھتورہ از نبائر سید جمال علی خاں فرخ سیری چندے بسر می شد کہ در سرکار صاحبان والاشان گزرانده ہفت سنہ دہ سال در محال کول لعہدہ وکالت معزز مانده۔ سالہا است۔ کہ از گنگا پرشاد رند رسم دفا، دفاق بالاتفاق مرعی است۔ وبہم صحبت شان طبیعت بر سخن مایل وبہرہ ایں فن حاصل مرد سنجیدہ وصحبت دیدہ لیم پیر است دلطبع جوان از یادگاران زبدہ زبان است۔ شعر:۔

بعد مدت لگ گلے اس کے جو ہم نے عید کی
ڈالدی اشکوں نے اک مالا سی مروارید کی

---

شمشیر کھینچ کر جو وہ ہم پر سنبھل گئے
گھی کے چراغ دشمنوں کے گھر میں جل گئے

---

آخر تو چلے ہو پہ ادھر دیکھتے جاؤ
اے ماہ مبارک ہو سفر دیکھتے جاؤ

کیا پہلی ہی منزل میں جدائی سے ہوا حال
اس دل کے لگانے کا اثر دیکھتے جاؤ

شبنم نے کیا دامن گلشن جو یہاں تر
نرگس سے ٹپکتے ہیں گہر دیکھتے جاؤ

---

جا کسی کوچے میں اس دل کو لگایا چاہیے
چاہتا ہے جس کو جی اس کو دکھایا چاہیے

وصل کی دولت تو ہاتھ آئے جو اس کے منہ لگے
اس خوشی میں اے وفا نوبت بجایا چاہیے

---

سرو قد کا میری گر بند قبا وا ہووے — رنگ ہر گل چمن محو تماشا ہووے
جس طرح کٹتی ہے کاٹوں ہوں میں فرقت میں یہ شب — دیکھیے ہجر میں میرے تا سحر کیا ہووے
زلف کے پاس نہ جاؤ کہ ہے پیچیدہ ناگ — ہاتھ رکھے وہ جسے سانپ کھلانا ہووے

---

اس کے مکھڑے پہ جو بل زلف معنبر کھائے
خود بخود سلسلہ دل دھیان ٹھوکر کھائے

کیوں نہ اس اشک سے ہو نوح کے طوفان کو رشک
رات دن جس کے فلک سامنے چکر کھائے

سہہ کے لیلی کا ستم کر دیا ہر بت کو دلیر
رگ سودہ زدہ مجنوں تری نشتر کھائے

---

## وحشت۔ غلام علی خاں

وحشت تخلص، غلام علی خاں داماد مولانا محمد رشید الدین خاں دہلویست نژادش مراد آباد و بالنشو و نما یافتہ شاہجہان آباد[1] شنیدہ ام کہ در سرکار انگریزی دریں ایام در بلند شہر ملبند است و پیش ارباب سخن جہان آبادیان ارجمند است۔ ونزد محبت مومن خاں می بازد و ہم از و استفادہ می سازد و از وست۔ غزل:۔

---

[1] در نبارس: شاہجہان آباد نشو و نما یافتہ۔ گلشن بے خار

ساتھ صاحب کے جو غیروں کے پرے پھرتے ہیں
اس لئے آپ سے ہم آپ پرے پھرتے ہیں
ہم یہ سمجھے تھے کہ ہیں ہم ہی دوانے آخر
شیخ صاحب کو جو دیکھا تو مرے پھرتے ہیں

---

غم فرقت سے عجب حال ہے کچھ وحشت کا
اے خدا ہووے نہ اپنے کوئی منظور سے دور
زار بیمار سراسیمہ و حیران و خراب
اپنے بیگانے اسے کہتے ہیں سب دور سے دور

---

## واثقی - شیخ حیدر علی

واثقی تخلص، شیخ حیدر علی نام۔ از مسکنش اطلاعے ندارم مگر ایں کہ از جوار ارم ثانی لکھنؤ باشد۔ شنیدہ ام کہ مثنوی خوش می گوید بالفعل در مدح شاہ اودھ جلدے مثنوی بنظم آوردہ الحق کہ خوش گفتہ است کمتر کسے دریں زمانہ می بینم کہ بہ جنبش گوید۔

منہ فی مدح السلطان

رحیم است ایزد چو بر بندگاں — زروے ترحم بر احوال شاں
دوصد بود و پنجاہ سر بر ہزار — کہ از بہر آسائش روزگار
برانگیخت شاہ عدالت پسند — . . . . . . . . .[1]
محمد علی شاہ گیتی ستاں — محیط کرم قبلۂ راستاں
شجاع زماں سرور نامدار — ثریا حشم شاہ گردوں وقار

---

[1] کذا

## خیابانِ ھائے ھوز

### ہادی ۔ میر محمد جواد علی خاں

ہادی تخلص، میر محمد جواد علی خاں نام ۔ از جام کشانِ خم خانۂ رفاقت عماد الملک بودہ بطریق تجردی پیمود[1]، ایں ابیات ازو ثبت نمود ۔ شعر:۔

اندیشہ کچھ نہ کر مری فریاد و آہ کا
فریاد رس ہے کون ترے داد خواہ کا — گ ب

---

صدقے ترے ہو کے مر گئے ہم — کرنا تھا یہی جو کر گئے ہم ،،
خنداں خنداں جا ہر سپرا وہ — گریاں گریاں رہ گئے ہم ،،

---

ہم تو مدت سے مر گئے ہادی — یار کو اب تلک خبر ہی نہیں

---

### ہدایت ۔ ہدایت خاں

ہدایت تخلص، ہدایت خاں عم ثنا اللہ خاں فراق مرید و شاگرد رشید خواجہ میر درد گردید ۔ بر موز نظم قادر و بخصوص آں ماہر چندے گزشت کہ ازیں جہاں درگزشت[2] ازوست ۔ شعر:۔

دیکھ اس کی چشم مست کو دل تو بہک گیا
بس میری جان دو ہی پیالوں میں چھک گیا — گ ب

---

[1] آخر الامر منزوی در ۱۲۱۵ ابگور آرمیدہ ۔ دیوانے ازو یادگار است ۔ گلشن بے خار

[2] در ۱۲۱۵ از جہان ثانی بہ عشرت گہ جاودانی نقل کرد ۔ ،، ،،

جس دم زباں پہ یار ترا نام آگیا　　کچھ دل کو چین جان کو آرام آگیا　گ ب

---

سینے کے تیرے کھلتے ہی اے میری جان بند
آئینہ ساز کرگئے اپنی دوکان بند　"

---

شب ہجراں میں تری صبح کے ہوتے ہونے
استخواں شمع صفت بہہ گئے رونے رونے　"

---

ہمت۔ اخوند ہمت

ہمت تخلص، اخوند ہمت از رام پور است۔ صاحب علم و مائل سخن ذی شعور بیتے از و مسطور۔ بیت:۔

عجب گردش میں اپنی ان دنوں اوقات کٹتی ہے
غنیمت ہے کوئی ساعت جو تیرے سات کٹتی ہے　گ ب

---

ہوش۔ غلام مرتضیٰ

ہوش تخلص، غلام مرتضیٰ از اہالیٔ دہلی است۔ مرد ذی ہوش بودہ زیادہ بریں حالش بگوش نرسیدہ از اوست۔ شعر:۔

زاہد کا دل بخاطر مے خوار توڑیئے　　سو بار توبہ کیجیے سو بار توڑیئے　گ ب

---

ہوس۔ مرزا تقی خاں

ہوس تخلص، مرزا محمد تقی خاں نام، لکھنؤ مقام است۔ معدن مکارم محمودہ

مصدر لغوت مسعودہ در اہل سخن برگزیدہ ہوس شعر بسیار دارد گفتارش پرکار بدربار آغا نقی کہ از امرائے نامدار عالی نہاد فیض آباد بود بوقع و وقار روزگار گزرانید و بشادکام بانیان ومرام ماندے از حکیپدہ طبع اداب اشعار برچیدہ وکسیکہ تذکرہ خویش ہوش نوشتہ شاید بے ہوش بودہ وہوس خام پختہ[1]

بیت :-

ہم نے رو رو کے ترے ہجر میں دل شاد کیا
ہچکی آئی تو یہ سمجھے کہ ہمیں یاد کیا[2] گ ب

(غزل)

یہی کہتی تھی لیلیٰ پردہ نشیں نہیں کھاتی ادب سے خدا کی قسم
غم قیس سوا نہیں اور ہے غم اسی کشتہ ناز و ادا کی قسم
رُوکا پایا جو لیلیٰ نے مجنوں کا جی کہا کیوں ہو خفا مرے سر و ہی
نہیں ہیں نے کسی سے تو بات بھی کی مجھے اپنی ہی شرم و حیا کی قسم
کبھی کہتا تھا قیس غزالوں سے جا کہو ناقہ یہاں سے کدھر کو گیا
کبھی کہتا تھا تو ہی بتادے صبا تجھے لیلیٰ کی زلف دوتا کی قسم
کبھی ساغر وصل نہ میں نے پیا کبھی زخم جگر کو نہ میں نے سیا
غم و رنج و تعب کو عزیز کیا مجھے عشق کے جور و جفا کی قسم
مری آنکھوں سے ٹپکے ہے قطرہ خوں میرے رونے سے جاتے ہے صبر و سکوں
نہ تو کھائیو قمری زار و زبوں میری سرو کی فندق پا کی قسم

---

[1] شیفتہ نے ہوس ہی لکھا ہے۔ [2] آئی ہچکی تو کہا اس نے ہمیں یاد کیا۔ گلشن بیخار

نہ تو آئی ہوس کبھی پھولوں کی بو کبھو بیٹھا نہ جا کے میں بر لبِ جو
میری بے کلی دل کی گئی نہ کبھو مجھے باغِ جناں کی فضا کی قسم

---

ہدایت - ہدایت علی

ہدایت تخلص، ہدایت علی نام، از رؤسائے مراد آباد است۔ زین پیش بعہدہ نظارت فوجداری آں جا ممتاز بودہ۔ چند است کہ قطع سلسلہ روزگارش شد۔ مرد فہیم و زکی الطبع فکر رسا دارد و مضامین عالیہ در الفاظ متناسبہ می آرد۔ راقم آثم را باں حبیب لبیب صحبت ہا است۔ حق تعالےٰ آں عزیز را خوش و خورم دارد خوبک شخصے است۔ آنچہ از کلامش یاد دارم می نگارم از دست۔ شعر:-

کیوں کریں ہم غمِ ہجراں کو تلف شوخ سے مل
سالہا سال کے سرمایہ کو برباد کریں
بے وفا سے نہ ملیں ہجر میں رو رو مر جائیں
مشربِ عشق میں کچھ ہم بھی تو ایجاد کریں

---

## خیابان یائے تحتانی

یاس - خیر الدین

یاس تخلص، خیر الدین دہلوی طبع شگفتہ و کلام شستہ و رفتہ دارد بپاس خاطر یاران حق شناس بفکر شعر می پرداخت۔ نزد تلمذ بخدمت مومن خاں می باخت گویند دریں ایام بین الانام ترکِ سخن کردہ بکسب طب نام برآوردہ[1] از دست شعر:-

---

[1] اکنوں لفکر شعر نمی پردازد... دریں ہنگام طبعش بکسب طب مصروف است گویا ہمیں سبب ترک سخن بودہ است۔ گلشن بے خار

رابطہ غیر دل سے بڑھا مجھ سے وفا چاہتے ہو
دل میں سمجھو کہ یہ کیا کرتے ہو کیا چاہتے ہو — گ ب
عشوہ و ناز و ادا طعن سے کہتے ہیں سب مجھے
ایک دل رکھتے ہو کس کس کو دیا چاہتے ہو — ر

---

شربت وصل نہ پینے دو نہ سم کھانے دو
کیا قیامت ہے نہ جینے دو نہ مرجانے دو — ر

---

## یقین ۔ انعام اللہ خاں

یقین تخلص، انعام اللہ خاں سرہندیست وطنش در ہند جہاں آباد است با مرزا مظہر بسیار مربوط در رسم وفا باں یار باصفا مضبوط جوانے خوش رنگ خوبود بترتیب دیوان مایہ گراں خرچ کردہ ایں ابیات از دیوان او درج ۔

ابیات ۔

اتنا کبھو جہاں میں کوئی بے وفا نہ تھا[۱]
ملتے ہی تیرے مجھ سے یہ دل آشنا نہ تھا — گ ب
جو کچھ کہیں یہ تجھکو یقین ہے سزا تری
بندہ جو تو بتوں کا ہوا کیا خدا نہ تھا — ر

---

تو نہ تھا حیف یقین ورنہ دوانہ ہوتا
آج اس طرح کا دیکھا ہے پریزاد کہ بس — ر

---

۱ے اتنا کوئی جہاں میں کبھو بے وفا نہ تھا۔ گلشن بے خار

## یکرنگ ۔ مصطفے خاں

یکرنگ تخلص مصطفے خاں مائدۂ اشعار او لذیذ ۔ مرزا مظہر رحمۃ اللہ علیہ را تلمیذ ۔ نژاد او از شاہ جہان آباد است ۔ و دلش بمحبت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم آباد چہ اسم را بامسمی نسبتے افتاد چوں لفظ را با معنی از دوست ۔ شعر ۔

کیوں ہوئے ہو تم کہو دشمن ہمارے اس قدر
دوست کا دشمن کوئی ہوتا ہے پیارے اس قدر          گ ب

---

روٹھتا ہوں اس سبب ہر بار میں          تا گلے تیرے لگوں اے یار میں          "

---

جدائی سے تری اے صندلی رنگ          مجھے یہ زندگانی دردسر ہے          "

---

## یوسف ۔ میر یوسف علی خاں

یوسف تخلص میر یوسف علی در اقلیم سخنوری ثانی ندارد و بانی مبانی سخندانی است ۔ در ہمہ فن فہیم و از شاگردان سلیم حکیم عزت اللہ خاں عشق است ۔ او راست ۔ شعر ۔

نہیں ہے غیر کے نفصے کی کچھ ہم کو خبر یوسف
زباں پر رات دن اس یار کا افسانہ رکھتے ہیں          گ ب

## تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عنوان کتاب تذکرہ گلشن ہمیشہ بہار است ۔ و اللّٰھمّ صلّ علیٰ مُحمّدٍ النّبیّ الکریم وَ اٰلِہٖ وَ اَصحابِہٖ المَعروفینَ بِالخُلقِ العَظیم دیباچہ تصانیف اولی الابصا

نازم برین موهبت عظمی و سرفرازم بابن نعمت کبری که در اوان حمیده و ساعت سعیده
تذکرهٔ گلشن همیشه بهار که از لطافت مضامینش در چشم حاسدان خار است نے نے گلستانے
است که در گل اشجار سطورش عنادل خوشنوا چهچهه زن آں زهے زهے بوستانے است
که از تلاوت خیابان عبارتش هر صغیر و کبیر خندان بر چکیدهٔ طبع ابنائے زمن از مؤلفات
قدوهٔ علمائے زمان جناب مولوی محمد نصر الله خان سلمه الرحمن مادام القران للطبعان تاریخ
بست و دوم (۲۲) رجب المرجب سنه ۱۲۷۰ هجری باهتمام احقر افراد الانسان عثمان خان
خویشگی خورجوی مطبع فتح الاخبار کوال حلیهٔ انطباع پوشید و منظور نظر مقبولان گردید
فقط